# قرآن آپ سے کیا کہتا ہے؟

مولانا محمد منظور نعمانی

مجلس نشریاتِ اسلام

ا۔کے۔۳ ناظم آباد مینشن ○ ناظم آباد ۱ ○ کراچی ۱۸

# قرآن

## آپ سے کیا کہتا ہے؟

یہ کتاب قرآنی دعوت و تعلیم کو، جو بلاشبہ پوری انسانیت کے لئے آبِ حیات ہے، اس سے ناآشنا اور بیگانہ مسلمانوں اور عام انسانوں تک عام فہم اور موثر پیرایہ میں پہنچانے کی ایک کوشش ہے۔ اللہ کی رحمت سے امید ہے کہ جو مسلمان یا غیر مسلم بھائی اس کا مطالعہ کریں گے اگر ان کی روح بالکل مردہ نہیں ہو چکی ہو گی تو انشاء اللہ وہ ضرور اس سے متاثر ہو کے رہیں گے،

مولانا محمد منظور نعمانی

مجلس نشریات اسلام

۱۔ کے۔ ۳ ناظم آباد مینشن۔ ناظم آباد ۱ کراچی ۷۴۶۰۰

| | |
|---|---|
| نام کتاب | قرآن آپ سے کیا کہتا ہے؟ |
| مصنف | مولانا محمد منظور نعمانی |
| کتابت | ظہیر احمد کاکوروی |
| طباعت | شکیل پرنٹنگ پریس۔ کراچی |
| ضخامت | ۲۵۶ صفحات |
| ٹیلیفون | ۶۲۱۸۱۷ |

ناشر
فضل ربی ندوی
مجلس نشریاتِ اسلام ۱۔کے۔۳ ناظم آباد مینشن، ناظم آباد ۱ کراچی ۱۸






# فہرست مضامین و عنوانات

# مقدمہ

## صاحبِ قرآن اور قرآن کا تعارف

یہ کتاب "قرآن آپ سے کیا کہتا ہے" ـــــ اب سے تئیس سال پہلے ۱۳۷۹ھ ۱۹۵۹ء میں شائع ہوئی تھی، اس کے قریباً ۱۲ سال بعد اس کا انگریزی اڈیشن شائع ہوا تو اس کے لئے حضرت مصنف نے ایک مستقل مقدمہ لکھا تھا، ہم نے مناسب سمجھا کہ اس جدید اڈیشن میں مقدمہ کے طور پر اس کو بھی شامل کر دیا جائے۔
(محمد حسان نعمانی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یہ ایک مسلّم تاریخی حقیقت ہے کہ اب سے قریباً ڈیڑھ ہزار سال پہلے پانچویں چھٹی صدی عیسوی میں پوری انسانی دنیا نورِ ہدایت سے محروم اور روحانیت و اخلاق کے لحاظ سے اندھیر نگری بنی ہوئی تھی، یورپ پر قرونِ وسطیٰ کا اندھیرا چھایا ہوا تھا، ایران اور اس کے زیرِ اثر ملکوں میں مزدکیت کا دور دورہ تھا، جس نے اخلاق و شرافت کی حدود کو درہم برہم کرکے انسانوں کو حیوان بنا دیا تھا، ہندوستان پورانک عہد کی تاریکی میں بھٹک رہا تھا، یہاں ایک طرف تو جمادات و حیوانات بلکہ سانپوں تک کی پرستش ہوتی تھی، اور دوسری طرف بیچارے ان انسانوں کے ساتھ جن کو نسلی اور پیدائشی طور پر اچھوت قرار دیا گیا تھا، حیوانوں سے بدتر سلوک ہوتا تھا، وہ انسان ہونے کے باوجود انسانی حقوق سے محروم تھے، جس کے کچھ اثرات اتنا طویل زمانہ گزر جانے کے باوجود اب تک بھی باقی ہیں ـــــ کم و بیش یہی حال انسانیت کی پستی اور انسانوں کی بے راہ روی کے لحاظ سے اس وقت دنیا کے ان دوسرے ملکوں کا بھی تھا جن کی تاریخ معلوم ہے۔

پھر ان سب کے گویا قلب میں جزیرہ نمائے عرب تھا، جو یورپ، ایشیا اور افریقہ کے مقامِ اتصال پر واقع تھا، اور اسی لئے پرانے زمانے میں اُسے "دنیا کی ناف" کہا جاتا تھا، یہ بھی اس دور میں خداوندی ہدایت

اور تعلیم و تہذیب کی روشنی سے یکسر محروم تھا، تاریکیوں اور گمراہیوں کے بادل تہ بہ تہ چھائے ہوئے تھے، ایک خدا کو چھوڑ کر بے شمار دیویوں، دیوتاؤں اور ان سے نسبت رکھنے والی پتھر کی مورتیوں کی پوجا ہوتی تھی، ان کے لئے انسانوں تک کی قربانی دی جاتی تھی، شہر مکہ کا وہ کعبہ جس کو خدا کے پیغمبر ابراہیمؑ و اسماعیلؑ نے خدا کی عبادت کے مرکز کے طور پر اپنے ہاتھوں سے بنایا تھا، وہ ایک بڑا بت خانہ بن گیا تھا، پورے ملک میں جنگل کا قانون چالو تھا، کوئی حکومتی نظام بھی نہ تھا، انسانی جان کی کوئی قیمت نہ تھی، قتل و غارت اور لوٹ مار کا بازار گرم تھا، سنگدلی اور قساوت اس حد تک پہنچ گئی تھی کہ خود اپنے نومولود بچوں کو گڑھا کھود کے زمین میں زندہ دفن کر دیتے تھے، بے شرمی اور بے حیائی کا یہ حال تھا کہ بہت سے لوگ مادر زاد برہنہ ہو کر خانہ کعبہ کا طواف کرتے تھے، بعض قبیلوں میں باپ کے مرنے کے بعد بیٹا اس کی بیوہ بیوی کو اپنی بیوی بنا لیتا تھا اور یہ گویا اُس کا حق تھا ــــ اخلاق و روحانیت کی اس تباہی کے علاوہ دنیا بھی برباد تھی، بہت بڑی تعداد ایسے غریبوں کی تھی، جو غربت و افلاس کی مجبوری سے زمین کے کیڑے مکوڑے اور مردار تک کھا لیتے تھے۔

پوری انسانی دنیا کے اور خاص کر ملک عرب کے یہ حالات تھے کہ اب سے ٹھیک چودہ سو (۱۴۰۰) سال پہلے عرب کے مرکزی شہر مکہ میں ابراہیمؑ و اسماعیلؑ ہی کی نسل کے ایک معزز قبیلہ قریش کے ایک شریف گھرانے میں ایک بچہ پیدا ہوا ــــ یہ بچہ پیدا ہونے سے پہلے ہی یتیم ہو چکا تھا یعنی ابھی یہ ماں کے پیٹ ہی میں تھا کہ باپ عبداللہ بن عبدالمطلب کا انتقال ہو گیا، اور بیوہ ماں ہی نے اس کو پالا، عمر کا چھٹا سال تھا کہ ماں کا سایہ بھی سر سے اٹھ گیا، تو دادا عبدالمطلب نے اپنے آغوشِ تربیت میں لے لیا، اس کے دو ہی سال بعد دادا کا بھی انتقال ہو گیا تو آٹھ سالہ بچہ کو چچا ابو طالب نے اپنی کفالت میں لے لیا۔

اس بچہ کا نام "محمدؐ" رکھا گیا تھا جس کے معنیٰ ہیں، وہ ذات جو اپنی صفات اور کارناموں کی وجہ سے بہت ہی قابلِ تعریف ہے۔

چونکہ عربوں میں اس زمانہ میں تعلیم کا رواج نہیں تھا، اس لئے آپ بھی اُمّی یعنی نوشت و خواند سے بالکل ناآشنا رہے ــــ لیکن فطرت کی سلامتی اور رُوح کی پاکیزگی جو خدا کا خاص عطیہ تھا اس کی وجہ سے اس انتہائی فاسد ماحول میں بھی آپ کی زندگی نہایت معصومانہ اور شریفانہ رہی۔



جب سن شعور کو پہنچے تو کسب معاش کی فکر ہوئی تاکہ چچا ابو طالب پر (جن کے خود بھی کافی اولاد تھی) بوجھ نہ پڑے، تجارت خاندانی پیشہ تھا، اسی کا اپنے لئے انتخاب کیا، لیکن سرمایہ نہ ہونے کی وجہ سے اپنا ذاتی کاروبار نہیں کر سکتے تھے، اس لئے اپنی محنت دوسروں کے سرمایہ کے ساتھ لگا کر کام شروع کیا، تھوڑے ہی دنوں میں معاملات میں آپ کی امانت و دیانت، سچائی اور نیک کرداری کی شہرت ہو گئی، اور آپ کا لقب ہی "امین" پڑ گیا، جس نے آپ کے ساتھ کاروباری معاملہ کیا، اس نے آپ کو ایک فرشتہ صفت انسان اور بالکل نئے قسم کا ایک پاکباز تاجر پایا، اور وہ متاثر ہوا۔

مکہ میں قریش ہی کے قبیلہ میں خدیجہؓ ایک دولت مند بیوہ خاتون تھیں جن کا اپنا کاروبار بھی تھا، اور دوسروں کو سرمایہ دے کر بھی وہ تجارت کراتی تھیں، بڑی صاحبِ فراست اور نیک فطرت خاتون تھیں، اُن سے بھی آپ کا کچھ کاروباری واسطہ پڑا تھا ــــ وہ اگرچہ صاحبِ اولاد تھیں اور اُن کی عمر چالیس (۴۰) سال کی ہو چکی تھی، اور آپؐ کی عمر ابھی صرف پچیس (۲۵) سال ہی کی تھی، اس کے باوجود انھوں نے آپؐ سے نکاح کرنا چاہا اور یہ نکاح ہو گیا

اس نکاح کے بعد آپ کو اپنے معاشی مسئلہ کی زیادہ فکر نہیں رہی تو آپ زیادہ وقت خلق اللہ کی خدمت خاص کر غریبوں، آفت رسیدوں اور ضرورت مندوں کی امداد و اعانت اور علاقہ میں امن و امان کی فضا قائم کرنے پر صرف کرنے لگے ــــ زندگی اسی طرح چل رہی تھی، اور آپ کی معصومانہ سیرت، نیک روی، غربا نوازی اور خدمتِ خلق کی وجہ سے لوگوں کے دلوں میں عام طور سے آپ کی عظمت اور محبت پیدا ہو گئی تھی، اور اس طرح پوری قوم کی غیر رسمی سرداری آپ کو حاصل تھی، کہ عمر کے چالیسویں سال میں آپؐ کے اندر ایک غیر معمولی تبدیلی پیدا ہوئی، دل میں شدت سے یہ داعیہ پیدا ہوتا کہ گھر سے اور آبادی سے دور، سب سے الگ بالکل تنہائی میں عبادت اور دعا و مناجات کے ذریعہ خدا کا قرب حاصل کریں ــــ مکہ سے قریباً ڈیڑھ دو میل کے فاصلہ پر ایک اونچی پہاڑی ہے، جس کی چوٹی پر پتھر کی بڑی بڑی چند چٹانوں سے گھرا ہوا ایک قدرتی غار ہے جو آج بھی غار حرا کے نام سے معروف ہے، آپ ایک ہفتہ کے لئے صرف زندگی کی ضرورت کے بقدر کھانے پینے کا مختصر سامان لے کر وہاں چلے جاتے، اور بالکل یکہ و تنہا اس غار میں رہتے، ہفتہ میں ایک دفعہ گھر آتے، اور پھر اسی طرح کھانے پینے کا مختصر سامان لے کر وہیں چلے جاتے اور سارا وقت توجہ الی اللہ اور تفکر و عبادت میں گزارتے۔

اگرچہ اس وقت خدا کی ذات و صفات کی وہ معرفت آپؐ کو حاصل نہیں تھی جو بعد میں وحی الٰہی سے حاصل ہوئی، اسی طرح طریق عبادت کی بھی کوئی خاص تعلیم آپؐ کو نہیں ملی تھی، لیکن کسی طالب کو جس کی فطرت سلیم، روح پاکیزہ اور دل نورانی ہو جس درجہ کی خدا کی مجمل معرفت و محبت اور اس کی رضا جوئی اور حصول قرب کا شوق پیدا ہو جانا چاہیے، وہ یقیناً آپؐ کو حاصل تھا، اور اپنے قلبی داعیہ کی رہنمائی کے مطابق آپؐ خدا کی عبادت اور اس کے حضور میں دعا کرتے تھے، یہ سلسلہ کئی مہینہ اسی طرح جاری رہا۔

اسی زمانہ میں ایک نئی کیفیت آپؐ میں یہ بھی پیدا ہوئی کہ آپؐ بکثرت خواب دیکھتے اور جو کچھ خواب میں دیکھتے وہ اگلے دن واقعہ کی شکل میں سامنے آجاتا، لیکن آپؐ لوگوں کے سامنے اس کا اظہار و اعلان بالکل نہ کرتے ـــــ یہ عالم بالا کے ساتھ آپؐ کے روحانی رابطہ کا آغاز تھا اور شروع ہونے والے دن کی صبح صادق تھی۔

اس کے بعد یہ ہوا کہ ایک دن جب کہ غارِ حرا کے اس مجاہدہ اور اعتکاف کے تسلسل پر چھ مہینے گزر چکے تھے، آپ غار حرا سے اس غیر معمولی حالت میں گھر آئے کہ رنگ پیلا تھا جیسا کہ کسی سخت دہشت زدہ انسان کا ہو جاتا ہے، اور جسم پر لرزہ کی سی کیفیت طاری تھی، آپ آتے ہی پڑ گئے اور گھر والوں سے فرمایا "مجھے موٹے کپڑے اڑھا دو، مجھ پر موٹے کپڑے ڈال دو" (زَمِّلُوْنِیْ زَمِّلُوْنِیْ) پھر جب حالت کچھ سنبھلی تو بیوی خدیجہ کے دریافت کرنے پر، غار میں خدا کے فرشتے کا ظاہر ہونا اور خدا کا پیغام پہنچانا اور اس کا کلام پڑھوانا اور اس سلسلہ میں جو کچھ پیش آیا تھا، اور آپؐ کے قلب اور روح پر اس کا جو غیر معمولی بوجھ پڑا تھا وہ سب آپؐ نے بیان کیا، اور بتلایا کہ میری یہ حالت اُس کے اثر سے ہے ـــــ خدیجہ جو بڑی صاحب فراست خاتون تھیں، انھوں نے پہلے تو خود آپؐ کو تسلی دی کہ آپ جیسے نیک اور سب کے کام آنے والے بندہ کے ساتھ اُس کا خدا جو کچھ کرے گا وہ بہتر ہی ہوگا، اس کے بعد وہ آپ کو اپنے چچا ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں، جو بہت بوڑھے تھے، آنکھوں سے بھی معذور ہو چکے تھے، انھوں نے بہت پہلے اپنی بت پرست قوم کے کیش و مذہب کو چھوڑ کے نصرانیت اختیار کر لی تھی، وہ قدیم آسمانی کتابوں تورات و انجیل کے اچھے عالم بلکہ مترجم بھی تھے، انھوں نے غارِ حرا کا واقعہ سن کر یقین کے ساتھ کہا کہ تمھارے پاس جو فرشتہ آیا تھا، یہ اللہ کا وہی خاص فرشتہ ہے جو پیغمبروں کے پاس خدا کا کلام و پیام اور اس کے احکام لایا کرتا ہے، معلوم ہوتا ہے کہ اللہ نے تم کو منصبِ نبوت



پر فائز کیا ہے، اور پیغمبری کا کار عظیم تمھیں سپرد کیا جائے گا اور سن لو تمھاری قوم تمھاری دشمن ہو جائے گی اور تم کو جلاوطن کر دے گی، پھر بوڑھے ورقہ نے حسرت سے کہا کہ کاش میں اس وقت زندہ و توانا ہوتا اور تمھارا ساتھ دے سکتا!

بس یہاں سے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دورِ نبوّت کا آغاز ہوا۔

آپؐ کا اب تک حال یہ تھا کہ اپنی ذات سے معصوم فطرت اور خادمِ خلق تھے، لیکن خاموشی پسند تھے، اس دور میں عربوں میں شعر و سخن سے دلچسپی عام تھی، لیکن آپؐ نے اس میں بھی کبھی کوئی دلچسپی نہیں لی، نہ قوم کے سامنے کبھی خطیب اور مقرر بن کے کھڑے ہوئے، نہ کبھی مصلحانہ حیثیت سے بھی کسی تحریک اور ہنگامہ خیزی کا آپ سے ظہور نہیں ہوا، حتی کہ قوم کی حد سے گزری ہوئی بداخلاقی و بے راہ روی کی اصلاح کے لئے بھی آپؐ نے کوئی تحریک کھڑی نہیں کی اور کوئی پلیٹ فارم نہیں بنایا، وحی و رسالت، قیامت و آخرت اور دین و شریعت کے موضوع پر بھی اس پورے چالیس سال میں کبھی آپؐ سے کچھ نہیں سنا گیا، اگلے پیغمبروں اور ان کی امتوں کے سبق آموز واقعات کا بیان بھی آپؐ کی زبان پر کبھی نہیں آیا، سیاسیات و عمرانیات، معاشیات و اقتصادیات کے بارے میں بھی اس پورے عرصہ میں اپنی قوم کو آپؐ نے کوئی رہنمائی نہیں دی، الغرض چالیس سال کی عمر تک آپؐ کی زندگی کا ان باتوں سے کوئی ادنیٰ تعلق ظاہر نہیں ہوا، اور کسی نے کوئی ایسی بات آپؐ سے نہیں سنی جس سے اندازہ کیا جا سکتا کہ آپؐ ان مسائل کی الف ب سے بھی واقف و باخبر ہیں۔

لیکن عمر کے اکتالیسویں سال میں غارِ حرا کے مذکورہ بالا واقعہ کے بعد اچانک آپؐ میں ایک محیر العقول انقلاب پیدا ہو گیا، گویا آپؐ کے قالب میں ایک دوسری روح آگئی، اور آپ ایک بالکل دوسری قسم کے انسان بن گئے، اب آپؐ کی خاموشی ٹوٹ گئی اور اپنی قوم سے آپؐ نے کہا کہ مجھے خدا نے وحی و الہام سے نوازا ہے اور اپنی پیغمبری کی خدمت میرے سپرد کی ہے، جیسے کہ کبھی پہلے ابراہیمؑ و اسماعیلؑ، اسحٰقؑ و یعقوبؑ اور پھر موسیٰؑ و عیسیٰؑ کو سپرد کی تھی۔

آپؐ نے قوم کو بتایا کہ وہ خدا میرا اور تمھارا اور ساری کائنات کا خالق و پروردگار ہے، ہر نقص سے پاک اور عظمت و کمال کی ساری صفات کا جامع ہے، صرف وہی عبادت اور پرستش کے لائق ہے، میری تمھاری اور سب کی موت و حیات اُسی کے قبضہ میں ہے، ہر طرح کا بناؤ بگاڑ اور کسی کو نفع یا نقصان پہنچانا بھی اسی کے اختیار میں ہے، کسی دوسرے کی یہ شان نہیں ہے، اس کے سوا جن بتوں اور دیویوں، دیوتاؤں کی پوجا

کی جاتی ہے' اور جن کو حاجت روا سمجھا جاتا ہے' اُن کے قبضہ و اختیار میں کچھ بھی نہیں ہے' ان کی عبادت اور اللہ کے سوا کسی مخلوق کی بھی عبادت بہت بڑا گناہ اور ناقابلِ معافی جرم ہے' اس لئے صرف ایک خدا کی عبادت کرو جو معبودِ برحق ہے' اسی سے لو لگاؤ، اس سے بھرپور محبت کرو اور اس سے بہت زیادہ ڈرو! یہ حکم میرے لئے بھی ہے اور تم سب کے لئے بھی!

آپ نے قوم کو یہ بھی بتایا اور اُن کے دلوں میں اس کا یقین اتار دینے کی پوری کوشش کی کہ یہ دنیا جس میں ہم رہ بس رہے ہیں ہمیشہ نہیں رہے گی، جس طرح ہر پیدا ہونے والا آدمی اپنی مقررہ زندگی پوری کر کے مر جاتا ہے' اسی طرح یہ پوری دنیا بھی ایک وقت خدا کے حکم سے فنا کر دی جائے گی' وہ قیامت کا دن ہوگا، پھر خدا ہی اپنی قدرت سے سب کو دوبارہ زندگی بخشے گا، اور ایک دوسرا عالم برپا ہوگا، یہ آخرت کا عالم ہوگا جس میں سب کو اپنے کئے اعمال کے مطابق جزا یا سزا ملے گی جنھوں نے دنیا میں خدا کو اور خدا کے احکام کو مان کر پاکبازی اور نیک کرداری کی زندگی گزاری ہوگی، ان پر خدا کی رحمت ہوگی اور ان کو بھرپور لذتوں اور مسرتوں والی زندگی عطا فرمائی جائے گی اور اس کے برعکس جنھوں نے اس دنیا میں اپنے خالق و پروردگار کو بھلا کر اور اس کے احکام سے بے پروا اور آخرت کے انجام سے بے فکر ہو کر مجرمانہ زندگی گزاری ہوگی وہ سخت عذاب میں گرفتار ہوں گے۔

پھر آپؐ نے وضاحت اور تفصیل کے ساتھ بندوں پر اللہ کے حقوق اور بندوں پر دوسرے بندوں کے حقوق اور اعمال صالحہ اور اخلاقِ حسنہ کی بھی قوم کو تعلیم و تلقین کی اور فواحش و منکرات اور بداعمالیوں اور بداخلاقیوں سے منع بھی فرمایا، اور اس کے برے انجام سے ڈرایا۔

اسی طرح آپؐ نے قوم کو خرید و فروخت' تجارت و سوداگری اور مالی لین دین اور محنت و مزدوری وغیرہ کے بارے میں بھی خدا کی ہدایات پہنچائیں اور بتایا کہ ان میں یہ طریقے صحیح و جائز اور یہ غلط و ناجائز ہیں کھانے پینے کے بارے میں بھی آپؐ نے بتایا کہ یہ چیزیں خدا نے حلال اور یہ حرام قرار دی ہیں' پھر آپ نے ان باتوں کو صرف بتا کے اور بیان کر کے نہیں چھوڑ دیا بلکہ یہی آپ کی زندگی کا مشن ہو گیا' اور ان سچائیوں کی دعوت اور اپنی قوم عرب کی اور پوری انسانی دنیا کی ہدایت کی فکر آپ پر اس طرح چھا گئی کہ اس سے الگ کسی چیز سے گویا کوئی دلچسپی نہیں رہی' دن رات اسی کی فکر اور جد و جہد میں مشغول رہتے اور اسی کے لئے اپنے خدا سے دعائیں کرتے۔



اس راستہ میں آپؐ نے سخت سے سخت تکلیفیں اٹھائیں' ماریں کھائیں' ذلتیں برداشت کیں' آپ کا اور آپؐ کے کنبہ کا طویل مدت تک بائی کاٹ کیا گیا، کھانے پینے کی چیزوں کی بھی ناکہ بندی کی گئی' لیکن آپؐ نے اپنی دعوت اور جد و جہد میں کوئی کمی نہیں کی، مخالفین سے کسی آویزش کے بغیر آپ امکان بھر اپنے کام میں اسی طرح لگے رہے' اور ان کے لئے اللہ تعالیٰ سے اور زیادہ الحاح سے ہدایت اور رحمت کی دعائیں کرتے رہے۔

قوم میں سے جن لوگوں کی روحوں میں نیکی کا جوہر اور حق کو قبول کرنے کی کم و بیش صلاحیت موجود تھی، وہ ایک ایک دو دو کر کے آپؐ کی سچائی سے متاثر ہو کر آپ کی دعوت کو قبول کرتے رہے' اور پھر وہ بھی مکہ کے شرارت پسند عنصر کے مظالم کا نشانہ بنتے رہے' قریباً دس بارہ سال اسی طرح گزرے' اس کے بعد جب وہاں کے لوگوں نے آپؐ کو اور آپؐ کے ساتھیوں کو مکہ سے باہر نکل جانے پر مجبور کر دیا اور اس کا کوئی امکان نہیں رہا کہ مکہ میں رہ کر دینِ حق کی دعوت اور بندگانِ خدا کی ہدایت کی خدمت کا سلسلہ جاری رہ سکے تو آپؐ نے خدا کے حکم سے مکہ سے ہجرت فرمائی اور مدینہ کو اپنا مستقر اور اپنی دعوت و جد و جہد کا مرکز بنا لیا، یہاں پہنچ کر کام اور زیادہ جذبہ اور محنت سے ہونے لگا اور خدا کے فضل سے دعوت قبول کرنے کی رفتار بہت تیز ہو گئی۔

تھوڑے ہی عرصہ کے بعد مدینہ میں آپؐ کے پیروؤں اور رفیقوں کی اجتماعیت سے ایک عجیب و غریب قسم کا حکومتی نظم و نسق بھی قائم ہو گیا ـــــ اس حکومت کی کوئی باقاعدہ فوج نہیں تھی' پولیس نہیں تھی' تھانیدار نہیں تھا' تحصیلدار نہیں تھا' جج نہیں تھا' منصف نہیں تھا، کوئی بھی عہدہ دار نہیں تھا، اور سب تھے' یعنی حسبِ ضرورت ان عہدوں کے سارے کام ہوتے تھے' اور آپؐ کی دعوت کو قبول کرنے والے بندگانِ خدا صرف اللہ کی رضا اور ثواب کے لئے بغیر کسی تنخواہ اور حکومتی منصب و لقب کے یہ ساری خدمات انجام دیتے تھے۔

نئے طرز کی اس حکومت نے جس کے مؤسس اور سربراہ نبی اُمّی حضرت محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) تھے' دنیا کو عملی طور سے دکھا دیا کہ بغیر فوج اور خزانے کے بھی حکومت ہو سکتی ہے' اور مقاصدِ حکومت بہتر سے بہتر طریقہ پر انجام پا سکتے ہیں ـــــ دشمن طاقتوں سے اس حکومت کی جنگیں بھی ہوئیں جو دنیا کے لئے مختلف پہلوؤں سے جنگوں کا بہترین نمونہ تھیں' اور جن سے بہت کچھ سبق سیکھا جا سکتا ہے' مخالف طاقتوں سے معاہدے بھی ہوئے، صلحیں بھی ہوئیں' اس حکومت نے اپنوں پر اور پرایوں پر ٹیکس بھی لگائے اور دنیا کو

دکھا دیا کہ ٹیکس کے بارے میں اچھی حکومتوں اور اُن کے عوام کا رویہ کیا ہونا چاہئے۔

مدینہ پہنچنے کے بعد صرف دس سال آپ اِس دنیا میں رہے اور اتنی تھوڑی مدت میں قریب قریب پورا ملک عرب آپ کے لئے مسخر ہو گیا اور آبادی کے بہت بڑے حصہ نے آپ کی دعوتِ ہدایت کو قبول کر لیا، ہزار ہا ہزار وہ آدمی جو پہلے خدا سے نا آشنا تھے، آخرت اور جزا سزا کے تصور سے جن کا ذہن بالکل خالی تھا اور ساری عمر انتہائی گمراہیوں اور بداخلاقیوں میں گزاری تھی، وہ آپ کے فیضِ صحبت اور تعلیم و تربیت سے ایسے معیاری اور کامل انسان بن گئے کہ طویل انسانی تاریخ اُن کی مثال پیش کرنے سے عاجز ہے ـــــ افراد ہی نہیں بلکہ کامل انسانوں کی ایک پوری قوم پیدا ہو گئی جس کی مثال چشمِ فلک نے نہ اُن سے پہلے دیکھی تھی نہ اس کے بعد دیکھی۔

یہ سب کچھ صرف دس سال میں ـــــ اور مکہ کے ابتدائی دور کو بھی شامل کر لیا جائے تو قریباً قریباً بیس بائیس سال میں ـــــ ایک ایسے آدمی کے ذریعہ ہو گیا جس کے متعلق معلوم ہے کہ وہ الف ب بھی نہیں جانتا تھا، اس کو اچھے مہذب اور دانشمند اور خدا پرست انسانوں کی کبھی صحبت بھی نہیں ملی تھی، اس کی زندگی میں چالیس سال کی عمر تک (جو اندرونی جذبات اور رجحانات کے ظہور کا خاص زمانہ ہوتا ہے) کسی قسم کی ہنگامہ پسندی، تحریکیت اور کسی مہم کی قیادت کے جذبہ کی ادنیٰ سی جھلک بھی کسی نے نہیں دیکھی تھی، جو نہ شاعر تھا، نہ خطیب، نہ شاعروں یا مقرروں کی کوئی ٹیم اس کے ساتھ تھی، رسالوں، اخباروں اور ریڈیو کا تو وہ زمانہ ہی نہیں تھا ـــــ تو سوچنے کی بات ہے کہ اتنا عظیم الشان اور دنیا کی تاریخ میں عدیم المثال یہ انقلاب اس آدمی کے ذریعہ کیسے ہو گیا؟

خدا کا وہ بندہ کہتا تھا کہ خود مجھ میں کچھ نہیں ہے، میں تو ایک غریب قریشی عورت کا بیٹا ہوں، پڑھا لکھا بھی کچھ نہیں ہوں ـــــ میں خدا کی ذات و صفات اور توحید وغیرہ کے بارے میں جو بیان کرتا ہوں یا قیامت و آخرت اور دوزخ و جنت کے بارے میں جو بتاتا ہوں اور زندگی کے مختلف شعبوں سے متعلق جو احکام دیتا ہوں، اور جو کچھ بھی تعلیم و تلقین کرتا ہوں یہ میرے اپنے فہم و فکر کا نتیجہ نہیں ہے، بلکہ یہ سب میرے اور تمہارے خدا کی طرف سے ہے، اس نے مجھے تمھاری ہدایت و خدمت کے لئے آلۂ کار اور وسیلہ بنا لیا ہے ـــــ وہ ایک کلام پڑھ کر سناتا تھا، جو اس تعلیم و ہدایت کا سرچشمہ تھا، اس میں بلا کی تاثیر اور کشش تھی، اگرچہ وہ عربی زبان میں تھا جو پوری قوم کی زبان تھی، لیکن وہ بالکل نرالا کلام تھا، خود لانے والے (پیغمبر) کے کلام سے بھی بالکل ممتاز ـــــ اس کے دشمن بھی اس سے متاثر ہوتے تھے، اور اس لئے اس کو "جادو" کہتے تھے ـــــ لیکن وہ کلام سنانے والا کہتا تھا کہ اصل حقیقت یہ ہے کہ یہ کلام میرا نہیں ہے بلکہ خدا کا کلام ہے، اس نے مجھ پر نازل فرمایا ہے، یہ میرے لئے بھی اُس کا ہدایت نامہ اور حکم نامہ ہے، اور تمہارے لئے اور ساری دنیا کے لئے بھی ـــــ یہ خدا کی آخری کتاب قرآن ہے۔



وہ قرآن آج بھی جوں کا توں محفوظ ہے، اور اس میں غور و فکر کر کے آج بھی سچائی کا ہر طالب یہ یقین حاصل کر سکتا ہے کہ ـــــ یہ کسی انسان کا کلام ہرگز نہیں ہو سکتا۔

اس میں صفاتِ الٰہی اور توحید جیسے مضامین کے بارہ میں جو کچھ بیان کیا گیا ہے، وہ یقیناً معرفت کا آخری نقطہ ہے جس تک خدا کی ہدایت و تعلیم کے بغیر کسی ذہین سے ذہین انسان کی بھی رسائی نہیں ہو سکتی، اسی طرح حیات بعد الموت اور اس قسم کے دوسرے مشکل مسائل پر قرآن میں جو کچھ کہا گیا ہے وہ یقیناً انسانی علم و فکر سے بہت آگے کی چیز ہے ـــــ پھر انسانی زندگی کے مختلف شعبوں کے بارہ میں جو ہدایات دی گئی ہیں، جو زمانہ کی بڑی سے بڑی تبدیلیوں کے باوجود انسانوں کی رہنمائی کے لئے بالکل کافی ہیں، اُن کے بارے میں ہرگز نہیں سوچا جا سکتا کہ وہ کسی انسان اور خاص کر محمد بن عبداللہ (صلے اللہ علیہ وسلم) جیسے کسی اُمّی اور بالکل نا تعلیم یافتہ انسان کے فہم و فکر کا نتیجہ ہیں۔

الغرض قرآن خود ہی اس کی دلیل ہے کہ وہ خدا کا کلام اور اس کا نازل کیا ہوا ہدایت نامہ ہے، اور اس کے لانے والے اور پیش کرنے والے حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم اُس کے سچے رسول ہیں۔

امید ہے کہ اس کتاب "قرآن آپ سے کیا کہتا ہے" کا مطالعہ اس سلسلہ میں آپ کا مددگار ثابت ہوگا۔

# دیباچہ

(از مؤلف)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین وسلام علیٰ عبادہ المرسلین

یہ واقعہ ہے جس کے اظہار میں ذرہ برابر بھی انکسار اور تکلف کو دخل نہیں ہے کہ اس ناچیز نے قرآن مجید کو موضوع بنا کر کبھی کوئی خاص طالب علمانہ محنت نہیں کی، اور اس لئے علوم قرآن میں مجھے کسی قسم کا اور کسی درجہ کا بھی امتیاز اور تخصص حاصل نہیں ہے، بلکہ پرانے عربی مدرسوں کے عام طالب علموں اور تعلیم یافتوں کی طرح قرآن مجید کا بس ترجمہ اور سادہ مطلب سمجھ لیتا ہوں، اور جب توفیق ہوتی ہے تو سمجھ کر تلاوت کرنے کی کوشش کرتا ہوں ـــــ اور یہ بھی بلاشبہ اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی نعمت ہے ـــــ لیکن اس سے بڑا انعام اُس ربِّ کریم کا اس عاجز بندہ پر یہ ہے کہ تلاوت کے وقت کبھی کبھی دل کو تأثر و تذکر کی دولت بھی نصیب ہو جاتی ہے، اور اس کی یہ برکت ہے کہ قرآن مجید کا کلام الٰہی ہونا میرے لئے ایک بالکل محسوس حقیقت ہے گویا جس طرح کسی میٹھی یا نمکین چیز کے کھاتے وقت اپنی زبان و تالو کے احساس کی بنا پر مجھے اس کی شیرینی یا نمکینی کا یقینی علم حاصل ہو جاتا ہے، الحمد للہ بالکل اسی طرح قرآن مجید کی تلاوت کے وقت کبھی میرے قلب کا جو تأثر اور احساس ہوتا ہے، مجھے اس سے قرآن پاک کے کلام الٰہی ہونے کا قطعی یقین حاصل ہوتا ہے، ان دونوں یقینوں میں میرے لئے کوئی فرق نہیں ہے، ان میں سے کوئی یقین بھی میرے لئے فکری اور استدلالی نہیں ہے ـــــ فالحمد للہ علیٰ ذٰلک حمداً کثیراً طیباً مبارکاً فیہ۔

قرآن مجید سے دل کے اس تأثر کا اگرچہ کوئی وقت اور موسم مقرر نہیں ہے لیکن خاص کر رمضان المبارک میں یہ دولت الحمد للہ زیادہ نصیب ہوتی ہے، اور جب بھی اللہ تعالیٰ نصیب فرمائے، قدرتی طور پر اُس وقت قرآن مجید اور اس کی دعوت و تعلیم کی عظمت کا احساس و یقین اور بڑھ جاتا ہے۔



کئی سال پہلے کی بات ہے، رمضان المبارک ہی میں ایک دن قرآن مجید کی تلاوت کر رہا تھا، یاد نہیں کون سا مقام تھا، بہر حال اس دن طبیعت بہت زیادہ متاثر ہوئی اور دل میں یہ داعیہ بھی اس وقت بڑی شدت سے پیدا ہوا کہ قرآن مجید کی اس دعوت و تعلیم کو قرآن مجید ہی کے دعوتی انداز میں اللہ کے ان بندوں تک پہنچانے کی بھی کوئی کوشش اپنی بساط کے مطابق کی جائے جو بیچارے اس سے نا آشنا ہیں ـــــ اس کی ایک عملی شکل اسی وقت یہ ذہن میں آئی کہ متوسط ضخامت کی ایک کتاب لکھی جائے جس میں قرآنی دعوت و تعلیم کو عنوانات کے تحت اس طرح مرتب کر کے پیش کیا جائے کہ مسلمانوں اور غیر مسلموں سب کے لئے اس کا سمجھنا آسان ہو، اور اس میں اپنی طرف سے کسی دلیل اور بحث کا اضافہ بالکل نہ کیا جائے، بلکہ صرف قرآن کی بات قرآن ہی کے سادہ دعوتی اور تذکیری طرز پر اپنی زبان میں کہی جائے، البتہ سمجھنے کے لئے جہاں کچھ تشریح اور وضاحت کی ضرورت ہو وہاں صرف بقدر ضرورت ہی وضاحت اور تشریح کر دی جائے ـــــ اللہ تعالیٰ کی توفیق سے اسی وقت اس کام کے کرنے کی نیت کر لی گئی، اور ذہن نے کتاب کا ایک خاکہ بھی بنا لیا، آیات کے جمع و انتخاب کا کام بھی شروع کر دیا گیا، جو رمضان المبارک ہی میں ختم ہو گیا، اس کے بعد بس تالیف و ترتیب کا کام باقی رہ گیا، اس وقت خیال تھا کہ اگر جم کر اور مسلسل کام کیا جا سکا تو زیادہ سے زیادہ بس تین چار مہینے میں ان شاء اللہ کتاب تیار ہو جائے گی، لیکن ہوا یہ کہ کبھی مسلسل چار دن بھی اس کام کو نہیں دیئے جا سکے، اور اس کے برعکس ایسا بارہا ہوا کہ ایک دو دن بیٹھ کے اگر کبھی دو چار صفحے اس کے لکھے تو پھر مہینوں اس لکھے ہوئے کو اٹھا کر دیکھنے اور اس پر ایک سطر کا بھی اضافہ کرنے کی نوبت نہیں آئی، اور ایک دفعہ تو قریباً دو سال کا عرصہ اس درمیان میں ایسا گزرا جس میں اس کام کو ہاتھ نہیں لگایا جا سکا، الغرض یہی رفتار اس کی تالیف اور تیاری کی۔

بہر حال اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب مرحلوں سے گزر کر اب یہ کام اس کتاب کی شکل میں آپ کے سامنے ہے، اس میں جو کمی یا غلطی ہے، اس کا ذمہ دار یہ ناچیز بندہ ہے، اور جو خیر و خوبی اور نافعیت ہے، وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے ـــــ فلہ الحمد ولہ الشکر۔

آخر میں مختصر مختصر چند باتیں کتاب کے بارے میں اور بھی عرض کرنی ہیں:۔

۱۔ جس طرح قرآن مجید اس کے ماننے والے مسلمانوں کے لئے بھی ہے، اور دوسرے سارے انسانوں کے لئے بھی، اسی طرح اس ناچیز نے اس کتاب کے لکھتے وقت مسلمانوں کے ساتھ دوسرے عام انسانوں کو بھی سامنے رکھا ہے، اس لئے

میری یہ قدرتی خواہش ہے کہ یہ کتاب مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلموں تک بھی کسی طرح زیادہ سے زیادہ پہنچ سکے اپنے امکان اور وسائل کی حد تک یہ عاجز تو انشاء اللہ اس کے لئے کوشش کرے گا ہی دوسرے حضرات بھی مطالعہ کے بعد اگر کتاب کو اس لائق سمجھیں تو اُردو خواں غیر مسلموں تک بھی اس کو پہنچانے کے ذرائع سوچیں اور ان کو بروئے کار لائیں۔ اس مقصد کیلئے انگریزی اور بعض دوسری ملکی زبانوں میں اس کے ترجمہ اور اشاعت کا مسئلہ بھی زیر غور ہے۔[1]

۲۔ ناظرین کو یہ ملحوظ رکھنا چاہیئے کہ قرآنی آیات کے ترجمہ میں لفظی ترجمہ اور نحوی ترکیب کی زیادہ پابندی میں نے نہیں کی ہے بلکہ ناظرین کی سہولت فہم کا زیادہ لحاظ رکھا ہے اگر کسی کو لفظی ترجمہ ہی دیکھنا ہو تو اس عاجز کے خیال میں حضرت شاہ رفیع الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی بہت اچھی کفالت کی ہے۔

۳۔ جس خاص مقصد کے لئے یہ کتاب لکھی گئی ہے چونکہ اس کا یہ اہم تقاضا تھا کہ کتاب کی ضخامت بہت زیادہ نہ ہو اس لئے قرآن مجید کی دعوت و تعلیم کے سارے گوشوں کو اس میں سمیٹ لینے کی گنجائش نہ تھی تاہم اس عاجز کا خیال ہے کہ اس کا اہم حصہ اس میں سب ہی آگیا ہے اور اُمید ہے کہ پیش نظر مقصد کے لئے انشاء اللہ یہ کافی ثابت ہوگا۔

## آخری گذارش اپنے ناظرین کرام سے

بس یہ ہے کہ وہ کتاب کے لئے مقبولیت و نافعیت کی اور اس کے مصنف کے لئے مغفرت و رحمت کی اللہ تعالیٰ سے دعا فرمائیں ــــــ اس عاجز و مسکین بندہ کے لئے اللہ کی رحمت کے بعد سب سے بڑا آسرا اُس کے صاحبِ ایمان بندوں کی دعاؤں ہی کا ہے۔

**محمد منظور نعمانی** عفا اللہ عنہ

محرم الحرام ۱۳۷۹ھ

جولائی ۱۹۵۹ء

---

[1] الحمد للہ اس کا انگریزی اڈیشن شائع ہو چکا ہے۔ ہندی ایڈیشن کا کام بھی شروع کیا جا چکا ہے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خدا کی ہستی!

دین و مذہب کے سلسلہ کی بنیاد اس حقیقت کے ماننے پر قائم ہوتی ہے کہ ہمارا اور ساری کائنات کا کوئی پیدا کرنے والا ہے اور وہی اپنی قدرت اور حکم سے اس سارے جہان کو چلا رہا ہے اگر کوئی شخص اس بنیاد ہی کو نہ مانے تو اس کے نزدیک دین اور دھرم کے سلسلہ کی تمام باتیں بیوقوف انسانوں کے "توہمات" ہیں۔

بہر حال خدا کی ہستی کا مسئلہ دین و مذہب کا پہلا بنیادی مسئلہ ہے اور کوئی دینی دعوت ان ہی لوگوں کو دی جا سکتی ہے جو پہلے اس بنیاد کو تسلیم کرلیں، مگر چونکہ واقعہ یہ ہے کہ خدا کی ہستی کا علم انسانوں کے لئے خود اپنی ہستی کے علم کی طرح بالکل فطری اور بدیہی ہے، جس کے لئے کسی دلیل و برہان کی ضرورت نہیں، اور اسی لئے دنیا کی عام انسانی آبادی ہمیشہ سے اس بنیاد کی ماننے والی رہی ہے حتیٰ کہ ہمارے اس دور میں بھی جس کو لادینیت اور دہریت کا دور کہا جاتا ہے انسانوں کی غالب ترین اکثریت خدا کی ہستی کی ماننے والی ہی ہے اس لئے قرآن مجید نے اپنی دعوت کے سلسلہ میں اس مسئلہ پر براہ راست زیادہ بحث نہیں کی لیکن پھر بھی جا بجا اس نے اشاروں ہی اشاروں میں اس مسئلہ پر ایسے دلائل و براہین قائم کئے ہیں جو ہر اس شخص کے دل میں خدا کی ہستی کا یقین پیدا کرنے کے لئے بالکل کافی ہیں جس کے ہوش و حواس صحیح و سالم ہوں اور جس نے اپنی عقل و بصیرت کی آنکھوں کو بالکل پھوڑ نہ لیا ہو۔

ہاں! اس سلسلہ میں یہ ایک بات پہلے سمجھ لینے کی ہے کہ قرآن پاک خدا کی ہستی (اور اسی طرح دوسری ایمانی حقیقتوں) کو منوانے کے لئے منطقیوں کے طریقے پر بحث و مناظرہ نہیں کرتا، جس کے مقابلہ میں مخاطب اگرچہ لاجواب ہو جائے لیکن اس کے دل میں اس سے یقین کی ٹھنڈک پیدا نہیں ہو سکتی، بلکہ قرآن پاک کا طریقہ یہ ہے کہ وہ انسانوں کی صحیح اور سلیم فطرت سے اپیل کرتا ہے کہ کائنات کا نظام جس کو تم اپنی آنکھوں سے

دیکھ رہے ہو، بلکہ تم خود اسی کے ایک جز ہو، اس میں ذرا غور و فکر کرو، تم خود حقیقت کو پا لوگے، اور جو تم کو تبلایا جا رہا ہے، اس کی کھلی نشانیاں بچشمِ خود دیکھ لوگے، اور تمہارا یہ غور و فکر اور مطالعہ ہی یقین و اطمینان کی ٹھنڈک تمہارے دلوں میں پیدا کر دے گا، اس تمہید کو ذہن میں رکھ کر ذرا پڑھئے قرآن مجید کی یہ آیتیں :-

إِنَّ فِي خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَاخْتِلَافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَالْفُلْكِ الَّتِي تَجْرِي فِي
الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ وَمَا أَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَاءِ مِنْ مَّاءٍ فَأَحْيَا بِهِ الْأَرْضَ
بَعْدَ مَوْتِهَا وَبَثَّ فِيهَا مِنْ كُلِّ دَابَّةٍ وَّتَصْرِيفِ الرِّيٰحِ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ بَيْنَ
السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ لَآيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝ ——— (البقرہ - ع ۲۰)

بلاشبہ آسمان و زمین کی ساخت میں، اور رات دن کے یکے بعد دیگرے آنے میں اور اُن کشتیوں، جہازوں میں جو انسانوں کے کام کی چیزیں لے کر دریاؤں اور سمندروں میں چلتے پھرتے ہیں، اور اس بارش میں جسے اللہ آسمان سے برساتا ہے پھر اُس سے زمین کو ایک زندگی بخشتا ہے بعد اس کے کہ وہ مُردہ ہو چکی ہوتی ہے، اور اسی کے ذریعہ ہر قسم کے جاندار زمین کی وسعت میں پھیلا دیتا ہے، اور ہواؤں کے بدلنے میں، اور ان بادلوں میں جو آسمان و زمین کے درمیان مسخر رہتے ہیں (تو ان سب چیزوں میں جن کو سب آنکھوں والے انسان اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں) عقل سے کام لینے والے لوگوں کے لئے کھلی نشانیاں ہیں۔

قرآن مجید نے یہاں آسمان و زمین کی ساخت، رات دن کی آمد و رفت کے مقررہ نظام، سمندروں میں جہازوں کی چلت پھرت، بارش اور اس کے آثار و نتائج، ہواؤں کے تغیرات، اور آسمان و زمین کے درمیان ایک خاص نظام کے تحت رہنے والے بادلوں کی طرف اشارہ کر کے انسانوں سے کہا ہے کہ ان چیزوں میں غور کرو، اگر تم عقلِ سلیم سے کام لوگے تو ان میں کی ہر چیز تمہیں زبانِ حال سے صاف صاف بتائے گی کہ وہ جو کچھ ہے اور جس حال میں ہے، آپ سے آپ نہیں بنی ہے، بلکہ کسی حکیم و خبیر اور کامل القدرت ہستی نے اُسے ایسا بنا دیا ہے ——— پھر سورۂ انعام میں ارشاد ہے:

إِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَمُخْرِجُ الْمَيِّتِ مِنَ الْحَيِّ ط
ذٰلِكُمُ اللّٰهُ فَأَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۝ ——— (الانعام - ع - ۱۲)

یقیناً اللہ ہے دانے اور گٹھلی کا پھاڑنے والا، وہ زندہ کو مُردہ سے نکالتا ہے، اور مُردہ کو زندہ سے





نکالنے والا ہے، یہ سب کچھ کرنے والا اللہ ہی ہے، پھر تم کدھر بہکے چلے جا رہے ہو۔

قرآن کہتا ہے کہ تم دیکھتے ہو کسی اناج کے ایک دانے یا کسی پھل کی گٹھلی کو زمین میں دفن کر دیا جاتا ہے، نہ اُس دانے یا گٹھلی میں کوئی شعور و احساس ہے، نہ زمین میں، اور نہ ان میں سے کسی میں ارادہ کی کوئی طاقت ہے، یہ سب چیزیں بالکل بے جان ہیں، لیکن چند دنوں کے بعد کسی نظر نہ آنے والی طاقت کا مخفی ہاتھ زمین کے اندر ہی اندر اُس دانے اور گٹھلی کو پھاڑتا ہے، اور اس میں سے نہایت نرم و نازک ایک ریشہ نکلتا ہے، پھر وہ اپنے اوپر والی مٹی کی تہوں کو چیرتا ہوا اوپر نمودار ہو جاتا ہے، تو ذرا سوچو کہ مٹی میں دفن شدہ اس بے جان دانے یا گٹھلی کو کس نے پھاڑا، کس نے اس میں سے وہ جاندار اکھوا نکالا، پھر شوت کے دھاگے جیسے نرم و نازک اس اکھوے نے کس کی طاقت سے زمین کو چیر ڈالا؟ ——— کیا تمہاری عقل میں یہ آسکتا ہے کہ اُس بے جان دانے یا گٹھلی نے یہ سارے کام خود کر لئے، یا بغیر کسی کرنے والے کے آپ سے آپ یہ سب کچھ ہو گیا ——— ہرگز نہیں! یہ سب ایک حکمت و قدرت والی ہستی نے کیا، اور وہ ہستی خدا کی ہستی ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى۔

اور اس کی قدرت صرف بے جان دانے اور گٹھلی ہی کے ساتھ یہ عمل نہیں کرتی ہے، بلکہ اور بھی کتنی بے جان چیزوں سے وہ جاندار چیزیں پیدا کرتا ہے، اور اسی طرح کتنی ہی جاندار چیزوں سے بے جان چیزوں کو برآمد کرتا ہے ——— اور تم یہ سب دیکھتے ہو، مثلاً بے جان انڈوں سے جاندار بچوں کا نکلنا بھی دیکھتے ہو، اور جانداروں میں سے بے جان مادوں کے برآمد ہونے کا بھی مشاہدہ کرتے ہو ——— خدا کی قدرت کی یہ کیسی کھلی کھلی نشانیاں تمہارے سامنے ہیں، پھر تمہیں کیا ہو گیا ہے، تم کیوں اور کدھر بہک رہے ہو ——— اور سورۂ رعد میں ارشاد ہے:

وَفِي الْأَرْضِ قِطَعٌ مُّتَجٰوِرٰتٌ وَّجَنّٰتٌ مِّنْ أَعْنَابٍ وَّزَرْعٌ وَّنَخِيلٌ صِنْوَانٌ
وَّغَيْرُ صِنْوَانٍ يُّسْقٰى بِمَاءٍ وَّاحِدٍ وَّنُفَضِّلُ بَعْضَهَا عَلٰى بَعْضٍ فِي الْأُكُلِ ط
إِنَّ فِي ذٰلِكَ لَآيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝ ——— (سورۂ رعد - ع - ۱)

اور دیکھو! زمین میں مختلف قطعے ہیں، جو باہم ملے ہوئے اور پاس پاس ہیں، اور انگوروں کے باغات ہیں، اور غلہ کے کھیت ہیں، اور کھجور کے درخت ہیں، ان میں کچھ ایسے ہیں جو جڑ سے دوسرے درخت کے ساتھ جڑے ہوتے ہیں، اور کچھ ایسے جو اس طرح جڑے نہیں ہوتے، ان سب چیزوں کو ایک

ہی پانی سے سیراب کیا جاتا ہے' اور پھر ان میں سے بعض کو بعض پر ہم مزہ میں فوقیت اور برتری
دیتے ہیں، اس سب میں بڑی نشانیاں ہیں عقل سے کام لینے والوں کے لئے۔

قرآن کہتا ہے' زمین جس پر تم چلتے ہو' اور جس سے تمہاری غذا پیدا ہوتی ہے' ذرا اس کی اس حالت پر تو غور کرو اسکے باہم ملے ہوئے قطعوں میں بسا اوقات کیسا کیسا فرق ہوتا ہے' ایک زیادہ پیداوار والا ہے' دوسرا کم پیداوار والا، ایک مثلاً گیہوں کی کاشت کیلئے زیادہ مناسب ہے' اور دوسرا مثلاً کپاس یا ایکھ کی کاشت کیلئے پھر کسی ٹکڑے میں انگور کی بیلیں ہیں اور ان سے انگور اترتے ہیں' اور اسی کے برابر والے دوسرے ٹکڑے میں مثلاً غلہ کا کھیت ہے جس میں سے غلہ پیدا ہوتا ہے' اور ساتھ ہی کے تیسرے ٹکڑے میں کھجور کے درخت ہیں اور وہ بھی سب یکساں نہیں بلکہ مختلف طرح کے ہیں' الگ الگ اکہرے بھی ہیں اور ایک ہی جڑ سے نکلے ہوئے کئی کئی جڑے ہوئے بھی ہیں' پھر حال یہ ہے کہ سب کو ایک پانی ملتا ہے' ایک ہی ہوا لگتی ہے' ایک ہی سورج کی شعاعیں سب پر پڑتی ہیں' اسکے باوجود ان کی ظاہری شکل وصورت کے علاوہ انکے ذائقوں میں بھی کتنا فرق ہے ـــــ کیا یہ فرق، یہ چھوٹائی بڑائی، اور یہ اونچ نیچ آپ سے آپ ہے کسی ارادہ اور قدرت کے عمل کے بغیر یونہی خود بخود ہو رہا ہے؟ ہرگز نہیں! قطعات زمین کے اس کیفیاتی فرق واختلاف میں اور اسکی پیداوار کی اس رنگا رنگی میں عقل وبصیرت سے کام لینے والوں کیلئے کھلی نشانیاں موجود ہیں جن سے وہ اصل حقیقت کے بارے میں یقین حاصل کرسکتے ہیں اور جسکی حکمت وقدرت سے یہ سب کچھ ہو رہا ہے اس کو جان سکتے ہیں ـــــ اور سورۂ عبس میں ارشاد ہے:۔

فَلْيَنظُرِ الْإِنسَانُ إِلَىٰ طَعَامِهِ أَنَّا صَبَبْنَا الْمَاءَ صَبًّا ثُمَّ شَقَقْنَا الْأَرْضَ شَقًّا ۝
فَأَنبَتْنَا فِيهَا حَبًّا وَعِنَبًا وَقَضْبًا وَزَيْتُونًا وَنَخْلًا وَحَدَائِقَ غُلْبًا وَفَاكِهَةً وَأَبًّا ۝

ـــــ (سورۂ عبس)

انسان ذرا اپنی غذا پر نظر ڈالے' اور اس میں غور کرے' ہم پہلے زمین پر پانی برساتے ہیں' پھر اس زمین کی سطح کو شق کرتے ہیں' پھر ہم اس میں غلہ' انگور' ترکاریاں' زیتون' کھجور کے درخت اور گنجان باغ اور میوے' اور جانوروں کے لئے چارہ پیدا کرتے ہیں۔

پس ہماری پیدا کی ہوئی، ان غذاؤں کو استعمال کرنے والے انسان کو چاہئے کہ وہ سوچے کہ یہ غلہ جس سے تیار کی ہوئی





روٹی میں کھاتا ہوں' اور یہ ترکاریاں' اور یہ طرح طرح کے میوے' اور یہ پھل' اور ہمارے جانوروں کے کام آنے والے یہ چارے' یہ سب چیزیں کہاں سے آتی ہیں اور کون ان کو پیدا کرتا ہے جس پانی سے یہ سب چیزیں پیدا ہوتی ہیں وہ کون برساتا ہے' اور پھر کس کے حکم اور کس کی قدرت سے زمین کے اندر دبے ہوئے دانوں یا گٹھلیوں سے ان چیزوں کے پودے اگتے ہیں' اور بالکل ابتداء میں زمین میں سے ان پودوں کے نکلنے کے لئے کون سطح زمین کو انکے واسطے چیر دیتا ہے ـــــ تو انسان اگر حقیقت کا طالب بن کر اپنی غذا ہی پر غور کرے گا تو وہ حقیقت کو پالے گا اور غذا کے خالق کا، اور اس کی قدرت وحکمت کا اسکو علم حاصل ہو جائے گا ـــــ اور سورۂ نحل میں ارشاد ہے:۔

وَإِنَّ لَكُمْ فِي الْأَنْعَامِ لَعِبْرَةً نُّسْقِيكُم مِّمَّا فِي بُطُونِهِ مِن بَيْنِ فَرْثٍ وَدَمٍ لَّبَنًا
خَالِصًا سَائِغًا لِّلشَّارِبِينَ ۝ ـــــ (سورۂ نحل ـ ع ـ ۵)

اور تمہارے لئے تمہارے مویشیوں میں بھی غور وعبرت کا سامان ہے' ہم تم کو ان کے پیٹ میں سے خون اور غلیظ فضلہ کے درمیان سے پاک صاف دودھ پلاتے ہیں' جو پینے والوں کے لئے بڑا خوشگوار ہوتا ہے۔

قرآن کہتا ہے کہ جن مویشیوں کا تم دودھ پیتے ہو ذرا ان ہی میں تم غور کرو' انکے پیٹ میں خون کی نالیاں ہیں' غلیظ فضلہ کے رہنے کی جگہ اور اسکے راستے ہیں' اور کوئی لمحہ ایسا نہیں ہوتا کہ ان مویشیوں کے جسم میں سرخ ناپاک خون اور بدبودار غلیظ فضلہ کی کافی مقدار بھری نہ رہتی ہو لیکن ان مویشیوں کے جسم کے جن حصوں میں خون اور غلاظت بھری رہتی ہے' اسی کے قریب سے لطیف اور صاف دودھ نکلتا ہے' جس میں نہ خون کے رنگ کا کوئی شائبہ ہوتا ہے' اور نہ غلیظ فضلہ کی بدبو کا کوئی اثر، وہ پینے والوں کے لئے کیسا خوشگوار' خوش ذائقہ اور نفیس مشروب ہے' تم خود اسکو جانتے ہو! ـــــ تو ذرا سوچو کہ یہ کس کی کاریگری ہے' کیا جس گائے یا بھینس سے یہ دودھ نکلتا ہے' یہ اس کا فعل ہے؟ کیا کسی انسانی عقل نے دودھ کی یہ عجیب وغریب زندہ مشین بنائی ہے! نہیں ہرگز نہیں! یہ صرف اس حکیم وخبیر ہستی کی قدرت کا کرشمہ ہے جس نے اس ساری دنیا کو اور تم کو بھی پیدا کیا ہے۔

اور ایک موقع پر سوالیہ انداز میں "خدا کی ہستی" ہی کے متعلق نہایت مختصر لفظوں میں کتنی بلیغ اور کیسی تشفی بخش بات کہی گئی ہے ـــــ ارشاد ہے:۔

أَفِي اللَّهِ شَكٌّ فَاطِرِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۝ ـــــ (سورۂ ابراھیم ـ ع ـ ۲)

کیا تمھیں اس اللہ کی ہستی میں شک ہے جو تمام آسمان و زمین (اور انکے اندر کی ساری کائنات) کا بنانیوالا ہے۔

اس مختصر سے سوالیہ جملہ کے ذریعہ قرآن پاک نے انسانوں کے غور و فکر کیلئے اُن کے سامنے زمین و آسمان کی ساری وسعتیں رکھ دی ہیں۔

آنکھوں والا انسان آسمان کو دیکھتا ہے، چاند سورج، ستاروں کو دیکھتا ہے، انکی روشنی اور انکی گرمی یا خنکی کو دیکھتا ہے، زمین کو اپنے نیچے پاتا ہے، اس میں باغات دیکھتا ہے، کھیتیاں دیکھتا ہے، اس سے پیدا ہونیوالا اناج اور میوے پھل کھاتا ہے، اس کے خوش رنگ پھول دیکھتا ہے، اور ان کی خوشبو سونگھتا ہے، اس سے پیدا ہونے والی بے شمار چیزوں کو استعمال کرتا ہے، اور انکے عجیب و غریب خواص اور منافع سے فائدہ اٹھاتا ہے ـــــ پھر جب تک کہ اس کی عقل بالکل مسخ نہ ہو جائے وہ یہ نہیں سوچ سکتا کہ یہ سب چیزیں خود اپنے ارادہ اور فیصلہ سے ایسی بن گئی ہیں، وہ یہ بھی نہیں سوچ سکتا کہ کسی فلسفی یا صناع انسان کی فلسفہ دانی یا کارگری کے یہ سب کرشمے ہیں، اس کی سلیم عقل و بصیرت اس کے سوا کسی توجیہ کو قبول ہی نہیں کر سکتی کہ یہ سب کسی حکیم و خبیر ہستی کی قدرت اور صنعت کا کرشمہ ہے ـــــ اور سورۂ ذاریٰت میں ارشاد ہے:-

وَفِي الْأَرْضِ آيَاتٌ لِلْمُوقِنِينَ ۝ وَفِي أَنْفُسِكُمْ ۚ أَفَلَا تُبْصِرُونَ ۝ (ذاریٰت ع-۱)

اور یقین لانے والوں کے لئے زمین میں بہت سی نشانیاں موجود ہیں، اور خود تمھارے اندر میں موجود ہیں، پھر کیا تم کو دکھلائی نہیں دیتا۔

یہاں انسانوں سے کہا گیا ہے کہ زمین و آسمان میں ہماری قدرت کی جو نشانیاں ہیں، ان کے علاوہ خود تمھارے اندر ہماری نشانیاں موجود ہیں، تم اگر اپنی فطری بصیرت سے کام لو تو خود اپنے وجود اور اپنے نظامِ زندگی میں غور کر کے یقین حاصل کر سکتے ہو۔

واقعہ یہ ہے کہ انسان اگر صرف اپنے وجود، اپنے اعضاء اور اپنے نظامِ زندگی ہی پر غور کرے تو خالق ہستی کے بارے میں اُسے ہرگز کوئی شک و شبہ نہ رہے، وہ اپنی ابتداء کو سوچے، رحم مادر میں میری یہ صورت کس نے بنائی؟ میرے قالب میں یہ روح کہاں سے آئی؟ میری زندگی کے یہ سامان کس نے پیدا کئے، میری آنکھ میں روشنی کس نے ڈالی؟ میرے کان کے پردوں میں آوازیں سننے کی قابلیت کس نے رکھ دی؟ میری ناک کے



غدودوں کو خوشبو اور بدبو کا یہ احساس کس نے دیا؟ میری زبان اور میرے تالو میں یہ چٹخارہ اور ذائقہ کس نے رکھ دیا جس سے کھانے پینے کے سارے لطف ہیں؟ اور مجھے یہ گویائی کی قوت کس نے دی؟ ـــــ کیا میرے ساتھ یہ مہربانیاں میری ماں نے کیں؟ میرے باپ نے کیں؟ کیا میرے ان کاموں کے لئے کسی ڈاکٹر کی خدمات حاصل کی گئیں؟ کیا میں نے خود اپنے آپ کو ایسا بنا لیا؟ ـــــ ظاہر ہے کہ ان میں سے کوئی بات بھی نہیں ہے، اور یہ سوچنا تو اور بھی زیادہ غلط ہو گا کہ میں اپنے یا کسی اور کے ارادہ کے بغیر ہی آپ سے آپ ایسا بن گیا ـــــ پس حقیقت اس کے سوا کچھ نہیں ہے کہ ایک بڑی حکیم و خبیر اور بڑی کامل القدرت ہستی نے مجھے پیدا کیا ہے، اور یہ سب مہربانیاں میرے ساتھ اُسی نے اور صرف اُسی نے کی ہیں۔

فَتَبَارَكَ اللَّهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِينَ ۝

# خدا کی صفات

جیسا کہ پہلے ذکر کیا گیا، خدا کی ہستی کا علم تو انسانوں کے لئے ایک وجدانی فطری اور بدیہی علم ہے — یعنی صرف اتنی سادہ سی حقیقت کہ ہمارا اور اس کائنات کا کوئی پیدا کرنے والا اور چلانے والا ہے — ہر آدمی کیلئے یہ اتنی ہی روشن اور اتنی ہی یقینی ہے جتنی کہ اس کی نظر میں خود اپنی ہستی اور اپنا وجود — لیکن آگے یہ بات کہ وہ ہستی کیسی ہے اور اس کی صفات کیا ہیں، اگرچہ اس کا جاننا ہمارے لئے ضروری ہے (کیونکہ اسکے بغیر نہ خدا کی معرفت حاصل ہو سکتی ہے اور نہ ہم اسکے ساتھ اپنے تعلق کی نوعیت کو جان سکتے ہیں) لیکن انسان بطور خود اس کی دریافت سے عاجز ہے — الغرض انسان کیلئے جن چیزوں کا جاننا ضروری ہے اور جن کا صحیح علم حاصل کرنے میں وہ اللہ کے پیغمبروں اور اللہ کی کتابوں کی رہنمائی کا محتاج ہے، ان میں ایک صفاتِ الٰہی کا مسئلہ بھی ہے۔

نزولِ قرآن کے وقت خدا کی ہستی کا عقیدہ تو قریب قریب سب قوموں میں اور سب مذاہب میں موجود تھا، لیکن اس کی صفات کا صحیح تصور کہیں بھی نہیں تھا، اور اس بارے میں دنیا بڑی سخت غلطیوں اور گمراہیوں میں مبتلا تھی — اس وقت کے بڑے بڑے مذاہب اور ان کی ماننے والی قومیں اور ان کی بنیادی کتابیں آج بھی موجود ہیں، یا کم سے کم ان کے بارے میں گواہی دینے والی تاریخ موجود ہے، تھوڑا سا وقت اور تھوڑی سی محنت صرف کر کے دیکھا جا سکتا ہے کہ خدا کے متعلق انکے تصورات کتنے غلط اور کتنے پست تھے، اور ان مذہبوں یا فلسفوں کے ماننے والے جو اب تک دنیا میں موجود ہیں وہ صفاتِ الٰہی کے بارے میں کیسی کیسی گمراہیوں میں آج تک بھی مبتلا ہیں — بہرحال قرآن مجید نے اپنی دعوت و تعلیم کے ذریعہ اقوام و مذاہب کی جن سنگین غلطیوں کی اصلاح اور تصحیح کی ہے، ان میں سے ایک صفاتِ الٰہی کا مسئلہ بھی ہے۔

قرآن مجید نے اس بارے میں جو کچھ دنیا کو بتایا ہے، اس کی صحیح قدر و قیمت جاننے کے لئے بلکہ اسکو سمجھنے کے لئے بھی کم از کم اجمالاً ہی یہ معلوم ہونا ضروری ہے کہ دنیا کے اقوام و مذاہب نزولِ قرآن کے وقت



خدا کی صفات کے بارے میں کیسی غلط فہمیوں اور گمراہیوں میں مبتلا تھے، اور خدا کو کیسا سمجھتے تھے! — تفصیل تو ان مذاہب کی تاریخ سے متعلق کتابوں ہی میں دیکھی جا سکتی ہے، یہاں تو ہم بس اُن چند اصولی گمراہیوں کا ذکر کرتے ہیں جن میں نزولِ قرآن کے وقت خدا کی ماننے والی دنیا عام طور سے مبتلا تھی۔

بہت سی قومیں اس دنیا کو ایک خدا کی پیدا کی ہوئی دنیا ماننے کے باوجود اس وہم میں مبتلا تھیں کہ جس طرح دنیا میں ایک بادشاہ یا راجہ ہوتا ہے لیکن ملک اور حکومت کے کام زیادہ تر وہ خود نہیں کرتا بلکہ اسکے وزراء اور دیگر ماتحت لوگ کرتے ہیں، اور جس طرح چاہتے ہیں کرتے ہیں، اسی طرح خدا کا بھی معاملہ ہے کہ اس دنیا میں جو کچھ ہوتا ہے وہ سب براہ راست خدا خود نہیں کرتا بلکہ اسکی مقرب کچھ اور روحانی ہستیاں (دیوی دیوتا) ہیں جن کو اس نے بہت سے کام اور بہت سے اختیارات سپرد کر رکھے ہیں، اور اُن کاموں کو وہی انجام دیتے ہیں، وہ جس سے راضی ہوں اُسے نہال اور خوشحال کر دیتے ہیں، اور جس سے ناراض ہوں اُسے تباہ و برباد کر دیتے ہیں، اور اسی لئے لوگوں کی بھلائی یا برائی کا تعلق عملی طور پر اُن ہی دیویوں دیوتاؤں کی خوشی یا ناخوشی سے ہے۔

نیز اسی قسم کی گمراہیوں میں سے ایک یہ بھی تھی کہ جس طرح دنیا کے بادشاہوں، راجوں، مہاراجوں کا حال ہوتا ہے کہ بعض لوگوں سے رشتہ قرابت کا یا پیار و محبت کا ایسا تعلق ہوتا ہے کہ وہ ان کی کسی خواہش اور کسی سفارش اور کسی بات کو رد نہیں کر سکتے بلکہ جو وہ چاہیں وہی کرنا پڑتا ہے، اسی طرح معاذ اللہ خدا کا بھی بعض خاص ہستیوں سے ایسا تعلق ہے کہ جو وہ خدا سے کرانا چاہیں وہ خدا کو چار و ناچار کرنا ہی پڑتا ہے۔

بعض قوموں کی گمراہی یہ تھی کہ وہ خدا کا تصور مادی شکل و صورت اور مادی صفات کے ساتھ کرتی تھیں اور سمجھتی تھیں کہ مثلاً غم و مسرت اور رنج و راحت جیسے طبعی حالات جو انسانوں پر آتے ہیں، یہ سب خدا پر بھی آتے ہیں، اور انسانوں پر ان حالات کے جو اثرات پڑتے ہیں، وہی خدا پر بھی پڑتے ہیں، اور انسان ان حالات سے متاثر ہو کر جیسے کام کرتا ہے ویسے ہی افعال اللہ تعالیٰ سے بھی سرزد ہوتے ہیں۔

عام مشرک اور بُت پرست قوموں کے خیالات خدا کے بارے میں کچھ ایسے ہی تھے، اور اُن کے شرک کی بنیاد اُن ہی غلط اور گمراہانہ خیالات پر تھی۔

ان کے علاوہ بعض قومیں خدا کو قہر و غضب اور جلال و جبروت سے بھرپور ایک ایسے مطلق العنان بادشاہ

کی طرح سمجھتی تھیں جس کا کوئی اصول اور آئین نہ ہو، اور جو غصہ اور ناراضی کے وقت اپنے غیظ و غضب کی تسکین کیلئے لوگوں پر بے حساب تباہیاں اور بربادیاں نازل کرتا ہو، اور رحم اور درگزر سے اس کی فطرت خالی ہو۔

اگر غور سے دیکھا جائے تو ان سب گمراہیوں کی بلکہ انکے علاوہ اور بھی جو گمراہیاں خدا کی صفات کے بارے میں اقوام و مذاہب میں تھیں (اور اسی طرح جو آج بھی ہیں) ان سب کی یا کم از کم ان میں سے اکثر کی اساس و بنیاد صرف یہ ہے کہ دنیا کی نظر میں سب سے بڑی چیز بادشاہی تھی، اور سب سے بڑی ہستیاں بادشاہوں کی تھیں اس لئے جو باتیں اور جو صفتیں بادشاہوں میں ہوتی تھیں، اُن ہی کو زیادہ بڑے اور اونچے پیمانے پر خدا میں مان لیا گیا تھا، اور الوہیت کو شاہیت سمجھنے کے اس مغالطے ہی کا یہ نتیجہ تھا کہ خدا کا تصور عام طور سے بس قہر اور غضب اور جلال و جبر وتی ہی کے ساتھ کیا جاتا تھا، اور اسکو دہشت اور خوف ہی کی چیز سمجھا جاتا تھا، اور اس سے بس ڈرا ہی جاتا تھا۔

حضرت مسیح علیہ السلام نے نزولِ قرآن سے کئی صدی پہلے اسی غلطی کی اصلاح کیلئے اللہ تعالیٰ کی صفتِ رحمت پر بہت زیادہ زور دیا، اور اسکو سمجھانے کیلئے (جیسا کہ انجیل سے معلوم ہوتا ہے) باپ کی محبت و شفقت کی تمثیل و تعبیر سے کام لیا لیکن کچھ مدت کے بعد اُن کی ماننے والی اُمت کی کجروی نے اسی سے ابنیت اور کفارہ کے عقیدے پیدا کرلئے ـــــ بہرحال مسیحی امت میں ابنیت اور کفارہ کے عقیدے صفات الٰہی کے غلط تصور ہی سے پیدا ہوئے۔

الغرض خدا کی صفات کے بارے میں اس قسم کی غلطیوں اور گمراہیوں میں نزولِ قرآن کے وقت دنیا کی عام قومیں اور امتیں مبتلا تھیں ـــــ اب ذرا دیکھئے کہ قرآن نے آکر اس بارے میں دنیا کو کیا بتلایا۔

سورۂ فاتحہ جس سے قرآن مجید شروع ہوتا ہے اس میں سب سے پہلے خدا کی صفات کی رونمائی اس طرح کرائی گئی ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ — ساری حمد و ستائش اُس اللہ ہی کے لئے ہے جو سب کائنات کا پروردگار ہے۔

اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ — بیحد رحمت کرنے والا اور نہایت مہربان ہے۔

مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ — جزاء اور انصاف کے دن کا مالک ہے۔

پہلی صفت (رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝) نے یہ بتلایا کہ کائنات کے ساتھ خدا کا تعلق صرف یہی نہیں ہے کہ وہ اس کا خالق اور پیدا کرنے والا ہے، بلکہ پیدائش کے بعد جس کو جو کچھ بھی مل رہا ہے اور جس طرح بھی اس کی پرورش



ہورہی ہے، وہ سب براہ راست اسی کی طرف سے ہے، وہی سب کی تربیت اور پرورش کر رہا ہے، حتی کہ درختوں کو بظاہر ہوا پانی اور زمین سے جو غذا ملتی ہے جس سے ان کی حیات اور ان کا نشو و نما ہے اور بچہ کو ماں کے پستانوں سے جو دودھ ملتا ہے تو یہ سب بھی درحقیقت اللہ تعالیٰ ہی کی ربوبیت ہے، اور اصل دینے والا وہی ہے ـــــ مطلب یہ ہے کہ اس نے ایسا نہیں کیا ہے کہ خود پیدا کرکے اور وجود دے کے پرورش (یعنی ضروریات مہیا کرنے کا کام) کسی اور کے سپرد کر دیا ہو، بلکہ جس طرح پیدائش اُسی کے پیدا کرنے سے ہے، اُسی طرح سب کی پرورش بھی اسی کی طرف سے ہو رہی ہے، اور اس کی ربوبیت اور پروردگاری کا کائنات کے ہر ذرہ سے براہِ راست تعلق ہے۔

دوسری اور تیسری صفت (الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ) نے بتلایا کہ جس خدا کو لوگوں نے صرف قہار اور جبار سمجھ رکھا ہے وہ تو بے حد رحمت والا اور نہایت ہی مہربان ہے، اور مخلوق کو وجود بخشنا اور پھر اس کی پرورش کرنا اور اس کی ضروریات مہیا کرتے رہنا اسکی رحمت ہی کا کرشمہ ہے، اور رحمت کی صفت اس میں اتنی ہے کہ اس کے بیان کرنے کے لئے "الرَّحْمٰن" کہنے کے بعد "الرَّحِيْم" کہنے کی بھی ضرورت ہے۔

چوتھی صفت (مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ) نے بتلایا کہ سب کا پروردگار اور رحمٰن و رحیم ہونے کے ساتھ وہ عادل اور انصاف کرنے والا بھی ہے، اور اسکی اس صفت کا پورا پورا ظہور اس دن ہو گا جو خالص انصاف اور جزا و سزا ہی کا دن ہوگا ـــــ گویا اس تیسری صفت کو بیان کر کے سب کو خبردار کر دیا گیا کہ اسکی پروردگاری اور انتہائی رحمت اور مہربانی کا کوئی یہ مطلب نہ سمجھے کہ وہ مجرموں کو بھی سزا نہ دے گا، اور اس ماں کی طرح جو نالائق بیٹے پر بھی پیار کرنے پر اپنی مامتا سے مجبور ہوتی ہے، مجرموں اور نافرمانوں پر بھی وہ رحمت ہی کرے گا ـــــ ایسا نہیں ہے بلکہ رب اور الرحمٰن اور الرحیم ہونے کے ساتھ وہ جزا و سزا دینے والا بھی ہے، اور ایک آنے والے دور میں اسکی اس صفت کا ایسا ظہور ہونے والا ہے کہ وہ پورا دور ہی صرف جزا و سزا کا دور ہو گا یعنی وہ دنیا نہ کھانے کمانے کی دنیا ہو گی، نہ عبادت کرنے کی دنیا ہو گی، بلکہ صرف جزا و سزا اور انصاف و عدالت کی دنیا ہو گی ـــــ اسی لئے اُسے "يَوْمِ الدِّيْن" کہا گیا ہے۔

قرآن مجید نے اپنے بالکل ابتدائی ان چھوٹے چھوٹے تین بولوں میں اللہ تعالیٰ کی صفات کے متعلق جو کچھ بیان کر دیا ہے، اگر غور کیا جائے اور اسکی گہرائیوں میں اترا جائے تو صرف اتنا بھی ناکافی نہیں ہے، لیکن قرآن پاک چونکہ اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب ہدایت ہے، اور اسکے بعد کوئی آسمانی ہدایت نامہ آنے والا نہیں ہے، اس لئے اس قسم کے

کسی بھی اہم مسئلہ میں اُس نے اختصار اور کفایت سے کام نہیں لیا ہے اور بلا مبالغہ ہزاروں جگہ ـــــ واقعۃً ہزاروں جگہ ـــــ اس میں خدا کی صفات پر روشنی ڈالی گئی ہے چند آیتیں ہم یہاں بھی درج کرتے ہیں ـــــ ناظرین کی سہولت کے لئے ہم صفات کے عنوانات قائم کر کے اُن کے متعلق آیات درج کریں گے۔

## اللہ تعالےٰ علیم کُل ہے کوئی چیز اس کے علم سے باہر نہیں

قرآن کریم بتلاتا ہے کہ اللہ تعالےٰ کو ہر چھوٹی بڑی اور کھلی چھپی چیز کا علم ہے، وہ سب دیکھتا اور سنتا ہے وہ ہر ایک کے قریب اور ہر ایک کے ساتھ ہے ـــــ سورۂ آل عمران میں ارشاد ہے:۔

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفَىٰ عَلَيْهِ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ ـــــ (آل عمران ع ۔ ۱)

اللہ تعالےٰ (علیم کُل ہے) زمین اور آسمان کی کوئی چیز اس سے پوشیدہ نہیں ہے۔

یہی بات کچھ اور اضافہ کے ساتھ سورۂ انعام میں یوں بیان فرمائی گئی ہے:۔

وَهُوَ اللّٰهُ فِي السَّمٰوٰتِ وَفِي الْأَرْضِ ۖ يَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَجَهْرَكُمْ وَيَعْلَمُ مَا تَكْسِبُونَ ۝ (الانعام ع ۱)

اور وہی ہے اللہ آسمانوں میں اور زمین میں (یعنی زمین و آسمان کی ساری کائنات کا وہی تنہا خدا، وہی مالک و رب ہے) وہ تمہاری چھپی اور کھلی سب باتوں کو جانتا ہے اور جو کچھ تم کرتے ہو اسکو اس کا بھی پورا علم ہے۔

نیز اسی سورۂ انعام میں اللہ تعالےٰ کی اسی صفت کو آگے ایک آیت میں اس طرح بیان فرمایا گیا ہے:۔

عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ وَهُوَ الْحَكِيمُ الْخَبِيرُ ۝ ـــــ (الانعام ۔ ع ۔ ۹)

وہ غیب اور شہادت سب کا جاننے والا ہے اور (اس علم کل کے ساتھ) حکمت بھی رکھتا ہے اور ہر چیز اور ہر بات سے ہر وقت باخبر رہنے والا ہے۔

اور سورۂ قصص میں یہی مضمون اس طرح بیان فرمایا گیا ہے:۔

وَرَبُّكَ يَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُورُهُمْ وَمَا يُعْلِنُونَ ۝ وَهُوَ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ۖ لَهُ الْحَمْدُ فِي الْأُولَىٰ وَالْآخِرَةِ ۖ وَلَهُ الْحُكْمُ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ۝ ـــــ (القصص ۔ ع ۔ ۷)

اور تمہارا رب جانتا ہے اُن رازوں کو بھی جو وہ اپنے سینوں میں چھپائے ہوئے ہیں اور ان باتوں



اور ان کاموں کو بھی جو وہ علانیہ کرتے ہیں اور وہی اللہ ہے اس کے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں، اُسی کے لئے ساری حمد اور ستائش ہے، دنیا اور آخرت میں اور اُسی کے ہاتھ میں حکم ہے، اور تم سب کو اُسی کے پاس لوٹ کے جانا ہے۔

اور سورۂ یونس میں ارشاد فرمایا:۔

وَلَا تَعْمَلُونَ مِنْ عَمَلٍ إِلَّا كُنَّا عَلَيْكُمْ شُهُودًا إِذْ تُفِيضُونَ فِيهِ ۚ وَمَا يَعْزُبُ عَنْ رَبِّكَ مِنْ مِثْقَالِ ذَرَّةٍ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ ـــــ (یونس ۔ ع ۔ ۷)

اور تم کوئی کام نہیں کرتے ہو مگر یہ کہ ہم تمہارے پاس اُس وقت موجود ہوتے ہیں جب تم اس میں لگے ہوتے ہو (یعنی تم جو کچھ بھی کرتے ہو ہماری آنکھوں کے سامنے کرتے ہو اور تم اگرچہ ہمیں نہیں دیکھتے مگر ہم وہاں موجود ہوتے ہیں اور سب کچھ دیکھتے ہیں) اور زمین و آسمان میں کوئی ذرہ برابر چیز بھی تمہارے رب سے چھپی ہوئی نہیں ہے

اور بندوں سے اپنا قرب بیان فرمانے کے لئے سورۂ بقرہ میں ارشاد ہوا:۔

وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ ۝ ـــــ (البقرہ ۔ ع ۔ ۲۲)

اور اے پیغمبر! جب میرے بندے تم سے میری بابت دریافت کریں تو (انھیں بتاؤ کہ) میں ان سے قریب ہی ہوں۔

اور سورۂ قٓ میں فرمایا گیا:۔

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ وَنَعْلَمُ مَا تُوَسْوِسُ بِهِ نَفْسُهُ ۖ وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ ۝ ـــــ (ق ۔ ع ۔ ۲)

اور ہم نے انسان کو پیدا کیا ہے اور اس کے جی میں جو وساوس اور خیالات آتے ہیں ہم ان کو بھی جانتے ہیں اور ہم اس کی شہ رگ سے زیادہ اس سے قریب ہیں۔

اور سورۂ مجادلہ میں بندوں کے ساتھ اپنے اسی قرب و معیت کا بیان اس طرح فرمایا:۔

مَا يَكُونُ مِنْ نَجْوَىٰ ثَلَاثَةٍ إِلَّا هُوَ رَابِعُهُمْ وَلَا خَمْسَةٍ إِلَّا هُوَ سَادِسُهُمْ وَلَا أَدْنَىٰ مِنْ ذٰلِكَ وَلَا أَكْثَرَ إِلَّا هُوَ مَعَهُمْ أَيْنَ مَا كَانُوا ـــــ (سورہ مجادلہ ع ۲)

کہیں نہیں ہوتا تین کا خفیہ مشورہ مگر اللہ ان کا چوتھا وہاں ہوتا ہے، اور نہ پانچ کا، مگر اللہ ان کا

اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اور وہ اللہ ہر چیز پر قابو رکھنے والا اور حکمت والا ہے۔

ایک اور موقع پر فرمایا:۔

اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ○ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا (والصّٰفّٰت ع ۱)

حق یہ ہے کہ تمہارا معبود ایک ہی ہے، وہ آسمان و زمین اور انکے درمیان کی ساری مخلوق کا پروردگار ہے۔

ایک جگہ فرمایا:۔

قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّاِنَّنِيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ○ (انعام ع ۲)

اے پیغمبر! آپ ان لوگوں سے کہہ دیجیے اور اعلان کر دیجیے کہ معبود برحق بس ایک ہی معبود ہے اور میں تمھارے شرک سے بیزار ہوں۔

اسی طرح ایک اور موقع پر فرمایا:۔

فَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَلَهٗٓ اَسْلِمُوْا ______ (الحج ــ ع ــ ۵)

پس تمہارا معبود ایک ہی معبود ہے، لہذا اسی کی فرمانبرداری کرو، اور اپنے کو اسی کے سامنے جھکا دو۔

## توحیدِ صفات وافعال

توحیدِ الوہیت کے اس سادہ اجمالی بیان کے علاوہ قرآن مجید صفات وافعال میں اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کو بھی جابجا تفصیل سے بیان کرتا ہے، وہ تبلاتا ہے کہ سب کا پیدا کرنیوالا سب کی پرورش کرنیوالا سب کو روزی دینے والا، جلانے والا، اور مارنے والا بس اللہ ہی ہے ـــــ اس مضمون کی متعدد آیات صفات کے بیان میں آپ پڑھ چکے ہیں، چند آیتیں یہاں بھی پڑھ لیجیے ـــــ سورۂ روم میں فرمایا:۔

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ ثُمَّ رَزَقَكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّفْعَلُ مِنْ ذٰلِكُمْ مِّنْ شَيْءٍ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ○ (روم ع ۴)

اللہ ہی ہے جس نے تم کو پیدا کیا، پھر اسی نے تم کو رزق دیا، اور تمھاری زندگی کی ضرورتیں مہیا کیں، پھر وہی تم کو وقت آنے پر موت دے گا، اور اسکے بعد وہی تم کو جلائے گا، بتاؤ جن (واقعی یا



فرضی ہستیوں) کو تم نے خدائی حقوق میں شریک ٹھہرا رکھا ہے، کیا ان میں سے کوئی ان میں کا کوئی کام بھی کرتا ہے، یا کر سکتا ہے، پاک ہے اللہ اور برتر ہے ان کے شرک سے اور شریکوں سے۔

اور سورۂ فاطر میں ارشاد ہے:۔

قُلْ اَرَءَيْتُمْ شُرَكَآءَكُمُ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَرُوْنِيْ مَاذَا خَلَقُوْا مِنَ الْاَرْضِ اَمْ لَهُمْ شِرْكٌ فِي السَّمٰوٰتِ ـــــ (فاطر ع ۵)

اے پیغمبر! آپ ان مشرکوں سے کہیے، بتاؤ تو اللہ کے سوا جن شریکوں کو پکارتے ہو مجھے دکھاؤ کیا چیز پیدا کی ہے انھوں نے زمین میں، یا ان کی کوئی شرکت ہے آسمانوں میں؟

اور اسی سورۂ فاطر میں ایک جگہ فرمایا:۔

هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَيْرُ اللّٰهِ يَرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ○ ـــــــــــ (فاطر ع ۱)

کیا اللہ کے سوا کوئی خالق ہے جو زمین و آسمان سے تمھاری روزی کا انتظام کرتا ہے، اس کے سوا کوئی بھی الٰہ و معبود نہیں، پھر تم کہاں بہکے جا رہے ہو۔

اور سورۂ عنکبوت میں ارشاد فرمایا:۔

اِنَّ الَّذِيْنَ تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَا يَمْلِكُوْنَ لَكُمْ رِزْقًا فَابْتَغُوْا عِنْدَ اللّٰهِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوْهُ وَاشْكُرُوْا لَهٗ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○ (عنکبوت ع ۲)

اللہ کے سوا جن ہستیوں کی تم عبادت کرتے ہو وہ تمھاری روزی کی مالک نہیں اور تم کو کچھ نہیں دے سکتیں، پس اللہ ہی سے رزق مانگو اور اسی کی عبادت کرو، اور اسی کا شکر کرو تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔

## ساری کائنات پر صرف اللہ ہی کا حکم چلتا ہے، اور سب کچھ صرف اسی کے اختیار میں ہے

قرآن مجید بتلاتا ہے کہ زمین و آسمان اور ساری کائنات صرف اللہ کے زیرِ حکم ہے جس طرح سب کا خالق و رازق اللہ ہے، اسی طرح سب پر حکم بھی صرف اسی کا چلتا ہے۔

لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ________ (اعراف ـ ع ـ ٦)

تخلیق بھی اُسی کی اور حکم و فرمان بھی اُسی کا۔

سورۂ قصص میں ارشاد فرمایا:۔

لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○ ________ (قصص ـ ع ـ ٧)

بس صرف اسی کا حکم چلتا ہے، اور تم سب اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔

وہی جو کچھ کرنا چاہتا ہے کرتا ہے اسکے سوا کسی کے اختیار میں کچھ بھی نہیں، نہ کوئی کسی کو وجود دے سکتا ہے نہ کسی سے کوئی وجود لے سکتا ہے، نہ موت و حیات پر کسی کا اختیار ہے، نہ کوئی کسی کے نفع یا نقصان کا مختار ہے ـــــ اور نادان اور گمراہ لوگ اپنی نادانی اور جہالت سے جن ہستیوں کے متعلق یہ سمجھتے ہیں کہ دنیا کے نظام میں ان کا بھی کوئی دخل ہے، اور یہ بھی جسے چاہیں نفع یا نقصان پہنچا سکتے ہیں۔

قرآن مجید جا بجا کہتا ہے کہ یہ بالکل غلط ہے، ان کے بس میں کچھ بھی نہیں، اگر وہ سب بھی جمع ہو جائیں تو اپنے اختیار سے کچھ نہیں کر سکتے، حتیٰ کہ ایک مکھی اور ایک چیونٹی بھی نہیں بنا سکتے، کسی کی بگڑی کو نہیں بنا سکتے، کسی کی مدد اور حمایت نہیں کر سکتے، قرآن مجید کا یہ بیان ذرا اسی کے الفاظ میں سنئے:

اِنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ○ ________ (شوریٰ ـ ع ـ ١)

زمین و آسمان کی بادشاہت اللہ ہی کے لئے ہے، وہی زندگی اور موت دیتا ہے، اور اللہ کے سوا کوئی تمہارا کارساز اور مددگار نہیں۔

سورۂ فاطر میں فرمایا:۔

ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا يَمْلِكُوْنَ مِنْ قِطْمِيْرٍ ○ ________ (فاطر ـ ع ـ ٢)

یہی اللہ تمہارا پروردگار اور مالک ہے، اسی کی بادشاہی ہے، اور اللہ کے سوا جن ہستیوں کو تم پکارتے ہو وہ تو کھجور کی گٹھلی کے چھلکے (جیسی کسی بے قیمت اور حقیر چیز) کی بھی مالک نہیں۔



سورۂ حج میں فرمایا:۔

اِنَّ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَنْ يَّخْلُقُوْا ذُبَابًا وَّلَوِ اجْتَمَعُوْا لَهٗ (الحج ـ ع ـ ١٠)

اللہ کے سوا جن ہستیوں کو تم پکارتے ہو وہ تو ایک مکھی بھی نہیں بنا سکتے، اگر سب مل کر اس کے لئے کوشش کریں۔

سورۂ سبا میں فرمایا:۔

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَا يَمْلِكُوْنَ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا فِي الْاَرْضِ وَمَا لَهُمْ فِيْهِمَا مِنْ شِرْكٍ وَّمَا لَهٗ مِنْهُمْ مِّنْ ظَهِيْرٍ ○ (سبا ع ٣)

اے پیغمبر! آپ ان سے کہئے کہ تم اللہ کے سوا جن کو اپنا کارساز اور حاجت روا سمجھتے ہو ان کو پکار کے تو دیکھو، زمین و آسمان میں ان کا ذرہ برابر بھی اختیار نہیں ہے، اور نہ ان میں کسی قسم کی ان کی شرکت ہے، اور نہ ان میں سے کوئی اس کا مددگار ہے (مطلب یہ کہ نہ کوئی چیز ان کی ملکیت میں ہے، نہ ان کا ساجھا ہے، اور نہ اللہ کو ان سے اپنے کاموں میں مدد لینے کی ضرورت ہے۔)

سورۂ زمر میں فرمایا:۔

قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِيَ اللّٰهُ بِضُرٍّ هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖٓ اَوْ اَرَادَنِيْ بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ ۭ قُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ○ ________ (زمر ـ ع ـ ٤)

اے پیغمبر! آپ ان سے کہئے کہ تم بتاؤ جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو، اگر اللہ مجھے کوئی تکلیف دینا چاہے تو کیا وہ اس کو دور کر سکتے ہیں، یا اگر اللہ مجھے اپنی رحمت سے نوازنا چاہے تو کیا وہ اللہ کی رحمت کو مجھ سے روک سکتے ہیں (ہرگز نہیں) آپ کہہ دیجئے کہ اللہ مجھے کافی ہے، اور بھروسہ کرنے والے اسی پر بھروسہ کرتے ہیں۔

سورۂ شوریٰ میں فرمایا:۔

اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَاۗءَ ۚ فَاللّٰهُ هُوَ الْوَلِيُّ ـــ (شوریٰ ع ـ ١)

کیا انھوں نے اللہ کے سوا کچھ کارساز بنائے ہیں پس اللہ ہی سب کا کارساز ہے۔

## نظامِ عالم کو قائم رکھنے والا صرف اللہ ہے

قرآن کہتا ہے کہ زمین و آسمان کے اس نظام کو بلا شرکت غیرے صرف اللہ ہی چلا رہا ہے، اور وہی اس کو تھامے ہوئے ہے، اگر وہ ایک لمحہ کے لئے اس کو چھوڑ دے تو کوئی دوسرا اس کو تھام نہیں سکتا، اور پھر ساری کائنات آن کی آن میں فنا کے گھاٹ اُتر جائے۔

اِنَّ اللّٰہَ یُمۡسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ اَنۡ تَزُوۡلَا وَلَئِنۡ زَالَتَاۤ اِنۡ اَمۡسَکَہُمَا مِنۡ اَحَدٍ مِّنۡۢ بَعۡدِہٖ ——————— (فاطر۔ ع ۔۵)

اللہ ہی تھامے ہوئے ہے آسمانوں اور زمین کو کہ ٹل نہ جائیں، اور اگر وہ ٹل جائیں تو اسکے سوا کوئی ان کو تھام نہیں سکتا۔

## صرف اللہ ہی زندۂ جاوید ہے، باقی سب فانی ہیں

قرآن مجید یہ بھی بتلاتا ہے کہ اصلی اور ذاتی زندگی جس کو کبھی فنا نہیں صرف اللہ کی ہے، اور اسکے سوا جو ہستیاں ہیں ان سب کی زندگی مستعار ہے، اور سب کو فنا کے گھاٹ سے گزرنا ہے ——— ارشاد ہے:۔

ہُوَ الۡحَیُّ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ——————— (مومن ۔ع ۔۷)

صرف وہی زندۂ جاوید ہے، اس کے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں۔

سورۂ قصص میں فرمایا:۔

کُلُّ شَیۡءٍ ہَالِکٌ اِلَّا وَجۡہَہٗ ——————— (قصص ۔ع ۔۹)

اس ذات کے سوا جو کچھ ہے سب فنا ہونے والا ہے۔

## صرف اللہ ہی عالم الغیب اور علیم کُل ہے

اسی طرح قرآن مجید یہ بھی بتلاتا ہے کہ یہ شان صرف اللہ ہی کی ہے کہ وہ ہر چیز کو جانتا ہے، اور



غیب و شہود سب یکساں طور پر اسکے سامنے ہے، کسی کی کوئی بات اس سے پوشیدہ نہیں، ارشاد ہے:۔

یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡہِمۡ وَمَا خَلۡفَہُمۡ وَلَا یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ۔ (البقرۃ ۔ع ۔۳۴)

اللہ وہ سب کچھ جانتا ہے جو بندوں کے سامنے حاضر ہے، اور اس سب کو بھی جانتا ہے جو ان کے پیچھے اور ان سے غائب ہے، اور مخلوقات اور بندوں کا حال یہ ہے کہ وہ اسکے بے نہایت علم میں سے ایک چیز کو بھی پوری طرح نہیں جان سکتے، اِلّا یہ کہ کسی چیز کا علم وہ خود ہی اُن کو دینا چاہے۔

ایک جگہ ارشاد ہے:۔

لَہٗ غَیۡبُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ اَبۡصِرۡ بِہٖ وَاَسۡمِعۡ ——— (کہف ۔ع ۔۳)

آسمان و زمین کے چھپے بھیدوں کا اُسی کو علم ہے کیسا عجیب دیکھنے والا اور سننے والا ہے۔

ایک دوسری جگہ ارشاد ہے:۔

قُلۡ لَّا یَعۡلَمُ مَنۡ فِی السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ الۡغَیۡبَ اِلَّا اللّٰہُ۔ (نمل ۔ع ۔۵)

اے پیغمبر! آپ ان لوگوں سے کہہ دیجئے اور بتا دیجئے کہ آسمان و زمین میں جو مخلوقات ہیں، وہ غیب کا علم نہیں رکھتے بجز اللہ کے، بس صرف وہی عالم الغیب ہے۔

ایک اور موقع پر فرمایا:۔

وَعِنۡدَہٗ مَفَاتِحُ الۡغَیۡبِ لَا یَعۡلَمُہَاۤ اِلَّا ہُوَ ——————— (انعام ۔ع ۔۷)

اللہ ہی کے پاس ہیں غیب کی کنجیاں اسکے سوا کوئی اُن کی خبر نہیں رکھتا (مطلب یہ ہے کہ اللہ کے سوا کسی کے پاس کوئی ایسا آلہ اور ذریعہ نہیں، جس سے غیب کے مخفی بھیدوں کا علم حاصل ہو سکے۔)

# توحیدِ حقوق

ذات و صفات اور افعال و اختیارات میں اللہ تعالےٰ کی وحدانیت اور یکتائی بیان کرنے کے ساتھ قرآن مجید یہ بھی بتلاتا ہے کہ وہ حقوق میں بھی وحدہٗ لاشریک ہے، بندوں پر جو حقوق اس کے ہیں، وہ اس کے سوا کسی کے نہیں۔

حمد و ستائش اسی کا حق ہے، وہی محبت اور خوف کے قابل ہے، وہی اس لائق ہے کہ اس پر توکل اور آسرا کیا جائے، اور اس سے لو لگائی جائے، وہی اصلی آقا اور حاکم ہے کہ اس کا قانون مانا جائے یعنی بندوں کیلئے شریعت مقرر کرنا اسی کا حق ہے، وہی دعاؤں کا سننے والا اور قبول کرنے والا ہے، لہٰذا اسی سے دعائیں کی جائیں، اور وہی الٰہ و معبود ہے، لہٰذا اس کی اور صرف اسی کی عبادت کی جائے اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کیا جائے ۔

اس سلسلہ میں سنئے قرآن کا بیان :۔

## صرف اللہ ہی لائق حمد و ستائش ہے

وَهُوَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْحَمْدُ فِي الْاُوْلٰى وَالْاٰخِرَةِ ؗ (القصص۔ع۔۷)

اور وہی اللہ ہے اس کے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں، اور دنیا و آخرت میں صرف وہی حمد و ستائش کا سزاوار ہے۔

ایک اور جگہ فرمایا :۔

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ ——— (الجاثیہ۔ع۔۴)

ساری حمد و ستائش اللہ ہی کیلئے ہے جو آسمان و زمین اور ساری کائنات کا پروردگار ہے، اور صرف



اسی کیلئے عظمت و کبریائی اور بڑائی ہے آسمان و زمین میں اور وہی ہے زبردست اور صاحبِ حکمت۔

## اللہ ہی سب سے زیادہ محبّت اور خوف کے قابل ہے

یعنی اپنے بے انتہا احسانات اور کمالات کے لحاظ سے وہی اس کا مستحق ہے کہ بندے سب سے زیادہ محبّت اُسی سے کریں، اور سب سے زیادہ اُسی کو چاہیں، اور اپنے حاکمانہ جلال و جبروت کے لحاظ سے وہی اس کا مستحق ہے کہ اس کے بندے سب سے زیادہ اسی سے ڈریں۔

جن نادانوں اور گمراہوں نے اللہ کے سوا کچھ ہستیاں ایسی بنا رکھی ہیں جن سے وہ بندگی اور نیازمندی کا تعلق رکھتے ہیں، اور ان سے اللہ کے برابر محبّت کرتے ہیں، اُن کے متعلق قرآن مجید کا بیان ہے :۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ——— (بقرۃ۔ع۔۲۰)

اور کچھ لوگ ایسے ہیں جو اللہ کے سوا دوسروں کو اس کا ہمسر اور مدِمقابل بناتے ہیں، اور وہ اُن سے ایسی محبت کرتے ہیں جیسی محبت اللہ سے کرنی چاہئے ——— اور جو اہل ایمان ہیں، وہ سب سے زیادہ محبّت اللہ ہی سے رکھتے ہیں۔

اور خوف کے متعلق ارشاد ہے :۔

فَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشَوْهُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ ——— (توبۃ۔ع۔۲)

اگر تم مومن ہو تو اللہ ہی اس کا سب سے زیادہ حقدار ہے کہ تم اس سے ڈرو، اور اس کا خوف کرو۔

ایک دوسری جگہ ارشاد ہے :۔

فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ وَاخْشَوْنِ ۝ ——— (مائدہ۔ع۔۷)

تم انسانوں سے خوف نہ کھاؤ، بلکہ مجھ سے اور صرف مجھ سے ڈرو۔

## وہی توکّل اور آسرا لگانے کے قابل ہے

هُوَ مَوْلٰىنَا وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ ——— (سورہ توبہ۔ع۔۷)

وہ اللہ ہمارا کارساز اور آقا ہے اور بس اسی اللہ پر ایمان والوں کو بھروسہ کرنا چاہئے۔

سورۂ حج میں فرمایا:۔

وَاعْتَصِمُوا بِاللّٰهِ ۚ هُوَ مَوْلٰكُمْ ۚ فَنِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ۝ (سورہ حج ع ۱۰)

اور بس اللہ کا سہارا مضبوطی سے پکڑ لو، وہی تمہارا کارساز ہے اور جس کا کارساز اللہ ہو تو کیا ہی اچھا کارساز، اور کیا ہی اچھا مددگار ہے۔

سورۂ مزمل میں فرمایا:۔

رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ۝ (سورہ مزمل ع ۱)

وہ مشرق و مغرب کا مالک ہے، وہی معبود برحق ہے اس کے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں لہٰذا اُسی کو اپنا کارساز بنالو، اور حاجت اور ضرورتوں میں اسی کی طرف رجوع کرو۔

## وہی حاکم ہے اور اسی کا حکم واجب العمل ہے

اَفَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْتَغِيْ حَكَمًا وَّهُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ اِلَيْكُمُ الْكِتٰبَ مُفَصَّلًا ۝ (سورہ انعام ع ۱۴)

کیا میں اللہ کے سوا کوئی اور فیصلہ دینے والا حَکَم تلاش کروں حالانکہ اس نے تمہاری طرف کتاب مفصل نازل کردی ہے۔

جو نادان اللہ کے سوا بعض دوسری ہستیوں کی بنائی ہوئی باتوں کو "شریعت" بنالیتے ہیں اور ان کی پیروی ضروری سمجھتے ہیں، اُن کے بارے میں قرآن کہتا ہے:۔

اَمْ لَهُمْ شُرَكٰٓؤُا شَرَعُوْا لَهُمْ مِّنَ الدِّيْنِ مَا لَمْ يَاْذَنْۢ بِهِ اللّٰهُ ۝ (شوریٰ ع ۳)

کیا ان کیلئے اور شریک ہیں جنھوں نے ان کے واسطے وہ دین اور وہ قانون مقرر کیا ہے، جس کا حکم اللہ نے نہیں دیا۔



# توحید کے بارے میں قرآن مجید کا سب سے اہم مطالبہ

## ہر مقصد کے لئے دعا اور مدد طلبی صرف اللہ سے

اور

## ہر عبادت صرف اُسی کیلئے ہونی چاہیے

قرآن مجید نے توحید کے اس پہلو پر سب سے زیادہ زور دیا ہے اور یہ اس لئے کہ شرک میں مبتلا ہونے والی دنیا کی قومیں اور امتیں شرک فی الدعاء اور شرک فی العبادہ ہی میں زیادہ تر مبتلا ہوئی ہیں اور ہمیشہ ناخداشناس اور کم عقل انسانوں سے یہی شرک زیادہ ہوا کہ انھوں نے اللہ کے سوا اور ہستیوں کو اپنا حاجت روا اور مشکل کشا سمجھ کر اُن سے دعائیں کیں اپنی حاجتیں اور مرادیں اُن سے مانگیں انھیں راضی اور خوش کرنے کے لئے طرح طرح اُنکی عبادت اور پوجا کی اُنکے آگے سجدے کئے اُنکے نام کی خیر خیرات کی اور اُن کیلئے نذریں اور منتیں مانیں، اور ہر آنکھ والا دیکھ سکتا ہے کہ بڑی مشرکانہ گمراہیوں میں آج بھی یہی گمراہی سب سے زیادہ عام ہے حتیٰ کہ مسلمان کہلانے والوں میں بھی ایک خاصی تعداد اس شرک میں مبتلا ہے۔

بہر حال شرک فی الدعا اور شرک فی العبادہ چونکہ سب سے بڑی مذہبی گمراہی ہے اور ناخداشناس انسان زیادہ تر اُسی میں مبتلا ہوتے ہیں، اس لئے قرآن مجید نے توحید کے سلسلے میں توحید فی الدعاء اور توحید فی العبادۃ پر سب سے زیادہ زور دیا ہے، پہلے چند آیتیں توحید فی الدعا کے سلسلہ کی پڑھ لیجئے۔

لَهٗ دَعْوَةُ الْحَقِّ ۭ وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَجِيْبُوْنَ لَهُمْ بِشَيْءٍ (سورہ رعد ع ۲)

حاجتوں اور ضرورتوں میں صرف اُسی اللہ کو پکارنا سچا پکارنا ہے، اور اسکے سوا جن ہستیوں کو

وہ مشرک پکارتے ہیں، اور جن سے دعائیں کرتے ہیں وہ ان کے کچھ بھی کام نہیں آسکتیں۔

اللہ کے سوا دوسری ہستیوں سے دعائیں کرنے والوں اور اپنی حاجتیں مانگنے والوں سے ایک اور جگہ ارشاد ہے:۔

وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَكُمْ وَلَآ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ ۝ (سورۂ اعراف ع ۲۴)

اور اللہ کے سوا جن ہستیوں کو تم پکارتے ہو، اور جن سے دعائیں کرتے ہو اور مدد مانگتے ہو، وہ تمھاری کوئی مدد نہیں کر سکتے، اور اپنی بھی مدد کرنے سے وہ عاجز اور بے بس ہیں (پس ان سے مدد مانگنا تمھاری کیسی حماقت ہے)۔

ایک اور جگہ ارشاد ہے:۔

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ فَلَا يَمْلِكُوْنَ كَشْفَ الضُّرِّ عَنْكُمْ وَلَا تَحْوِيْلًا ۝ ———— (سورہ بنی اسرائیل ع ۶)

اے پیغمبر! ان لوگوں سے کہدو کہ تم نے اپنے خیال میں اللہ کے سوا جن ہستیوں کو معبود و کارساز سمجھ رکھا ہے انھیں اپنی حاجتوں اور مصیبتوں میں پکار دیکھو، نہ وہ تمھاری تکلیف دور کرنے کا اختیار رکھتے ہیں، نہ تمھاری حالت بدل سکتے ہیں۔

ایک جگہ ارشاد ہے:۔

وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝ ———— (سورہ مومنون ع ۶)

اور جو کوئی اللہ کے سوا کسی دوسرے من گھڑت معبود کو پکارتا ہے اسکے پاس اسکی کوئی دلیل نہیں ہے اور اس کا حساب اسکے پروردگار کے حضور ہونا ہے یقیناً کفر کرنے والے کبھی فلاح نہیں پائیں گے۔

ایک جگہ ارشاد ہے:۔

فَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَكُوْنَ مِنَ الْمُعَذَّبِيْنَ ۝ (سورہ شعراء ع ۱۱)

مت پکارو اللہ کے سوا کسی دوسرے فرضی اور من گھڑت معبود کو (اگر ایسا کرو گے) تو تم ہو جاؤ گے عذاب پانے والوں میں سے۔





رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو خطاب کر کے ایک جگہ ارشاد ہے:۔

قُلْ اِنَّمَآ اَدْعُوْا رَبِّيْ وَلَآ اُشْرِكُ بِهٖٓ اَحَدًا ۝ ———— (سورہ جن ع ۲)

اے پیغمبر! کہدو کہ میں تو صرف اپنے پروردگار کو پکارتا ہوں، اسی سے دعا کرتا ہوں اور اسکے ساتھ کسی کو شریک نہیں کرتا۔

ایک اور جگہ ارشاد ہے:۔

وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ ط (سورہ قصص ع ۹)

اور مت پکارو اللہ کے ساتھ کسی اور فرضی اور من گھڑت الہ کو ———— صرف اللہ ہی الٰہ حق ہے اسکے سوا کوئی الٰہ نہیں، اس کی پاک ذات کے علاوہ جو کچھ اس عالم موجودات میں ہے، سب فانی ہے۔

اس آیت میں قرآن پاک نے غور و فکر کرنے والوں اور سمجھنے والوں کیلئے ایک بڑا عام فہم استدلالی ارشاد کیا ہے۔

قرآن کہتا ہے کہ اللہ کے سوا جو کچھ ہے سب فنا ہونے والا ہے، باقی رہنے والی اور کبھی نہ فنا ہونے والی ہستی صرف اللہ کی ہے، جو سب کا خالق اور پروردگار ہے، اور اللہ کے سوا دوسری ہستیوں کو حاجت روا اور کارساز سمجھ کر اُن سے دعائیں کرنے والے اور مُرادیں مانگنے والے جاہل مشرکین بھی اس حقیقت کو جانتے اور مانتے ہیں کہ سدا رہنے والی ذات صرف اللہ ہی کی ہے، اور باقی سب فانی ہیں ———— پس قرآن کہتا ہے کہ جن ہستیوں کے متعلق تم خود جانتے ہو کہ وہ اپنے وجود اور اپنی حیات میں بھی مختار نہیں، اور اپنے کو موت اور فنا سے بچا لینا بھی جن کے بس میں نہیں، سوچو کہ اُن کو کارساز اور حاجت روا سمجھ کر اُن سے مدد مانگنا اور اُن کو پکارنا کتنی بڑی حماقت ہے۔

پس جو لوگ بتوں کو، یا نیک اور مقدس روحوں کو، یا گزرے ہوئے پیروں یا پیغمبروں کو اپنی مدد کیلئے پکارتے ہیں، اور اپنی حاجتوں میں اُن سے دعائیں کرتے ہیں (حالانکہ جانتے ہیں کہ یہ سب فانی ہستیاں ہیں) وہ خود سوچیں کہ وہ کیسی احمقانہ حرکت کرتے ہیں اور اپنے کو وہ کتنی گہری پستی میں گراتے ہیں۔

---

یہ چند آیتیں توحید فی الدعا کے سلسلہ کی تھیں، اب توحید فی العبادہ کے متعلق بھی چند آیتیں پڑھیئے

وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ ــــــــ (بنی اسرائیل ع۔۳)

اور تمھارے پروردگار کا قطعی حکم ہے کہ اس کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو۔

ایک جگہ حکم ہے:۔

اُعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا ــــــــ (النساء۔ع۔۶)

بس اللہ کی عبادت کرو، اور اُس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو۔

چونکہ اللہ کے سوا جن ہستیوں اور جن فرضی معبودوں کی عبادت کی جاتی ہے وہ اس غلط فہمی کی وجہ سے کی جاتی ہے کہ یہ ہستیاں بناؤ بگاڑ اور نفع و نقصان کا کچھ اختیار رکھتی ہیں، اس لئے قرآن مجید نے بہت سے مقامات پر اس صراحت کے ساتھ شرک فی العبادۃ سے روکا ہے کہ تم جن کی عبادت کرتے ہو وہ بالکل عاجز و بے بس ہیں، نہ تمھارا کچھ بگاڑ سکتے ہیں نہ بنا سکتے ہیں ــــــ چنانچہ ایک جگہ ارشاد ہے:۔

قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ؕ وَاللّٰهُ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ ــــــــ (سورہ مائدہ۔ع۔۱۰)

اے پیغمبر! ان لوگوں سے کہو کیا تم اللہ کے سوا ایسی ہستیوں کی عبادت کرتے ہو جن کے قبضہ میں تمھارا نفع نقصان کچھ بھی نہیں اور اللہ سب کچھ سننے والا اور سب کچھ جاننے والا ہے (لہذا تمھیں اس کی پکڑ اور اُس کے عذاب سے بے خوف نہیں رہنا چاہیئے۔)

ایک دوسری جگہ ان ہی مشرکین کے متعلق ارشاد ہے:۔

وَيَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَهُمْ رِزْقًا مِّنَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ شَيْئًا وَّلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ۝ ــــــــ (سورہ نحل۔ع۔۱۰)

اللہ کے سوا اُن ہستیوں کی یہ عبادت کرتے ہیں جنھیں آسمان و زمین میں سے رزق دینے کا کچھ بھی اختیار نہیں اور نہ ان کو کچھ قدرت ہے۔

قرآن مجید یہ بھی بیان کرتا ہے کہ جو قومیں اور امتیں شرک میں مبتلا ہوئیں اور انھوں نے اللہ کے سوا کسی اور کو بھی اپنا معبود بنایا، ان کے نبیوں اور ان میں آنے والے اللہ کے سچے ہادیوں نے ان کو ہرگز اس شرک کی



تعلیم نہیں دی تھی، بلکہ خالص توحید ہی کی تلقین کی تھی، ارشاد ہے:۔

وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوْٓا اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ سُبْحٰنَهٗ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ (سورہ توبۃ۔ع۔۴)

انھیں (اگلے پیغمبروں اور اگلی کتابوں کے ذریعہ) جو حکم دیا گیا وہ اسکے سوا کچھ نہیں تھا کہ صرف ایک معبود حق کی عبادت اور بندگی کریں، اسکے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں، وہ پاک ہے انکے شرک سے۔

اور ایک دوسری جگہ فرمایا:۔

وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِيْ كُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوْتَ ۔ (سورہ نحل۔ع۔۵)

اور بھیجا ہم نے ہر قوم میں اپنا پیغامبر (اسی دعوت اور اسی پیام کے ساتھ) کہ صرف اللہ کی [illegible]ت کرو، جو سچا معبود ہے، اور ہر جھوٹے خدا کی عبادت اور بندگی سے بچو۔

ایک اور جگہ فرمایا:۔

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِيْٓ اِلَيْهِ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ ۝ (سورۃ الانبیاء۔ع۔۲)

اور جو پیغمبر بھی ہم نے تم سے پہلے بھیجا اس کی طرف یہی وحی ہم نے کی، اور اس کو یہی پیام دیا کہ میرے سوا کوئی عبادت اور بندگی کے لائق نہیں ہے، لہذا صرف میری ہی عبادت اور بندگی کرو۔

اس اجمالی بیان کے علاوہ جن انبیاء علیہم السلام کی دعوت و تعلیم کا قرآن مجید میں تفصیل کے ساتھ ذکر کیا گیا ہے، قرآن نے انکے متعلق صراحت اور وضاحت سے بیان کیا ہے کہ ان سب نے پہلی بات اپنی قوم سے یہی کہی کہ تمھاری عبادت اور بندگی کا مستحق صرف ایک اللہ ہے، بس اسی کی عبادت کرو، اور اسکے سوا کسی دوسرے کی عبادت نہ کرو،

ــــــ "اَنْ لَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ" ــــــ اور ــــــ "اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ"

قرآن کا بیان ہے کہ یہی بات نوحؑ نے کہی، یہی ہودؑ اور صالحؑ نے کہی، یہی شعیبؑ نے کہی، یہی ابراہیمؑ نے، اور ان کے بعد آنے والے سب پیغمبروں نے کہی۔

عیسائیوں نے تثلیث کا عقیدہ گھڑا، اور حضرت مسیح اور روح القدس کو، اور بعض نے حضرت مسیح اور انکی والدہ مریم صدیقہ کو خدائی میں شریک کیا، اور اللہ کے اس پاک پیغمبر پر یہ تہمت دھری کہ انھی نے ہمیں یہ تعلیم دی تھی ــــــ قرآن مجید نے جابجا اسکو رد کیا اور بتایا کہ اللہ کے دوسرے سب نبیوں رسولوں

کی طرح ہمارے بندے اور پیغمبر مسیحؑ نے بھی توحید ہی کی تعلیم دی تھی' اس نے اپنی قوم سے صاف کہا تھا:

وَقَالَ الْمَسِيحُ يَا بَنِي إِسْرَائِيلَ اعْبُدُوا اللَّهَ رَبِّي وَرَبَّكُمْ ۖ إِنَّهُ مَنْ يُشْرِكْ بِاللَّهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللَّهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَأْوَاهُ النَّارُ ۖ وَمَا لِلظَّالِمِينَ مِنْ أَنْصَارٍ (سورۃ المائدہ ۔ع ۔۱۰)

اور مسیح نے کہا تھا کہ اے بنی اسرائیل صرف اللہ کی عبادت اور بندگی کرو' جو میرا اور تمھارا سب کا پروردگار ہے' بلاشبہ جس کسی نے خدا کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرایا تو اس پر اللہ نے جنت حرام کر دی اور اس کا ٹھکانا دوزخ کی آگ ہے' اور ایسے ظالموں کا کوئی حامی مددگار نہ ہوگا۔

دوسری جگہ سورۂ آل عمران میں بیان فرمایا گیا ہے کہ:۔

حضرت مسیحؑ نے جب اللہ کے رسولؑ کی حیثیت سے اپنی قوم کے سامنے اپنے کو پیش کیا اور فرمایا کہ میں اللہ کے حکم سے کوڑھیوں اور اندھوں کو اچھا کر سکتا ہوں' اور مُردوں کو زندہ کر سکتا ہوں' اور فلاں فلاں معجزے دکھا سکتا ہوں تو ساتھ ہی صاف صاف یہ بھی اُن سے کہہ دیا کہ میں خدا نہیں ہوں' بلکہ اُسی اللہ کا بندہ ہوں جس کے تم بندے ہو' اور میرا رب اور پروردگار وہی ہے جو تمھارا رب اور پروردگار ہے' اور تنہا وہی عبادت اور بندگی کا مستحق ہے' میں تم کو اسی کی عبادت اور بندگی کی دعوت دیتا ہوں یہی راہِ نجات ہے۔

قرآن مجید نے اس موقع پر حضرت مسیح علیہ السلام کے جو الفاظ نقل کئے ہیں' وہ یہ ہیں:۔

إِنَّ اللَّهَ رَبِّي وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوهُ ۗ هَٰذَا صِرَاطٌ مُسْتَقِيمٌ ٥ (سورۃ آل عمران ع ۵)

اس حقیقت میں کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہے کہ اللہ ہی میرا رب ہے' اور وہی تمھارا رب ہے اور ہم سب اسکے بندے ہیں' پس تم کو اسی کی عبادت کرنی چاہئے' یہی صراط مستقیم ہے۔

بہر حال قرآن مجید نے توحید کے ہر پہلو پر پورا پورا زور دیا ہے اور کسی قسم کے شرک کیلئے قطعاً کوئی گنجائش نہیں چھوڑی ہے' اور خاص طور پر توحید فی الدعا اور توحید فی العبادۃ پر سب سے زیادہ زور دیا گیا ہے' اور جیسا کہ عرض کیا گیا' یہ اس لئے کہ ہمیشہ سے مذہبی دنیا کی سب سے بڑی اور سب سے زیادہ عام گمراہی شرک فی الدعا اور شرک فی العبادۃ ہی رہی ہے ـــــ اور یہی وجہ ہے کہ قرآن مجید کے بالکل شروع میں اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کے چھوٹے چھوٹے تین جملوں کے بعد چوتھے جملے یعنی چوتھی آیۃ (اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِينُ ٥) میں





پہلا اقرار ہر قرآن پڑھنے والے سے یہ لیا جاتا ہے کہ "وہ اللہ کے سوا کبھی کسی اور ہستی کی عبادت نہیں کریگا' اور کبھی کسی اور کو صاحب اختیار اور حاجت روا سمجھ کر اس سے مدد طلب نہیں کریگا' اور دعا نہیں مانگے گا"۔

اور ایک جگہ تو اس توحید فی العبادۃ اور توحید فی الدعا کی تعلیم کو قرآن مجید نے اس حیثیت سے پیش کیا ہے کہ گویا یہی قرآن اور قرآن لانے والے اللہ کے آخری پیغمبر کی اصل دعوت ہے' اور یہی گویا دینی دعوت کا اصل مقصد و مدعا اور مرکزی نقطہ ہے ـــــ پڑھئے سورۂ یونس کے آخری رکوع کی یہ آیتیں:۔

قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنْ كُنْتُمْ فِي شَكٍّ مِنْ دِينِي فَلَا أَعْبُدُ الَّذِينَ تَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللَّهِ وَلَٰكِنْ أَعْبُدُ اللَّهَ الَّذِي يَتَوَفَّاكُمْ ۖ وَأُمِرْتُ أَنْ أَكُونَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ٥ وَأَنْ أَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّينِ حَنِيفًا وَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِينَ ٥ وَلَا تَدْعُ مِنْ دُونِ اللَّهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَلَا يَضُرُّكَ ۖ فَإِنْ فَعَلْتَ فَإِنَّكَ إِذًا مِنَ الظَّالِمِينَ ٥ وَإِنْ يَمْسَسْكَ اللَّهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهُ إِلَّا هُوَ ۖ وَإِنْ يُرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَادَّ لِفَضْلِهِ ۚ يُصِيبُ بِهِ مَنْ يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ ۚ وَهُوَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ ٥ (سورۃ یونس ع ۔۱۱)

اے پیغمبر! آپ اُن لوگوں سے کہہ دیجئے کہ اگر تمھیں میرے دین اور میرے طریقے کے بارے میں کوئی شک و شبہ ہے تو سن لو میں صاف صاف کہتا ہوں (کہ میرا دین اور میرا طریقہ یہ ہے کہ) اللہ کے سوا تم جن ہستیوں کی عبادت اور پرستش کرتے ہو' میں ان کی عبادت نہیں کرتا' بلکہ میں صرف اللہ کی عبادت کرتا ہوں' جو تم پر موت طاری کرتا ہے' اور مجھے اسی اللہ کا حکم ہے کہ میں ایمان والوں کے زمرے میں ہو جاؤں' اور یہ کہ سیدھا کرو اپنا رُخ اللہ کی اطاعت اور عبادت کیلئے' اور ہرگز نہ ہو مشرکوں میں سے ـــــ اور نہ پکارو اللہ کے سوا اُن ہستیوں کو جو نہ تمھیں کوئی نفع پہونچا سکتی ہیں' اور نہ کوئی تکلیف دے سکتی ہیں' اور اگر تم نے ایسا کیا تو پھر تم ظالموں میں سے ہو جاؤ گے' اور یقین کرو کہ اگر اللہ تمھیں کوئی تکلیف پہونچائے تو اللہ کے سوا کوئی اس کو دور کر سکنے والا نہیں' اور اگر وہ تمھارے لئے کسی بھلائی کا ارادہ کرے' اور اپنی رحمت سے نوازنا چاہے تو اسکے فضل و کرم کو روک سکنے والا کوئی نہیں' وہ اپنے بندوں میں سے جس کو چاہے نوازے اور نصیب فرمائے' وہ بہت بخشنے والا اور بڑا مہربان ہے!

ان آیتوں میں قرآن کے لانے والے پیغمبر (صلے اللہ علیہ وسلم) سے اعلان کرایا گیا ہے کہ میرا دین اور میرا طریقہ جس کی طرف اے لوگو! میں تم سب کو بھی دعوت دیتا ہوں، اس کا بنیادی اصول اور خاص مرکزی نقطہ بس یہ ہے کہ صرف ایک اللہ کی عبادت کی جائے، اور صرف اسی کو سب کے نفع و نقصان اور خیر و شر اور بناؤ بگاڑ کا مالک و مختار یقین کرتے ہوئے اپنی حاجتوں اور پریشانیوں میں صرف اُسی کو پکارا جائے، اسی سے مدد مانگی جائے، اور اسی سے دعا کی جائے، اور اس معاملہ میں اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کیا جائے۔

## توحید کا آخری تکمیلی سبق

توحید کے متعلق قرآن مجید کی جو تعلیم یہاں تک پیش کی گئی ہے وہ بھی یقیناً قرآن مجید کا اور اسلام کا امتیاز ہے، اور اس دنیا کے کسی دوسرے دینی صحیفہ اور کسی ہدایت نامہ میں اور کسی ہادی اور پیشوا کی تعلیم میں توحید کا ایسا جامع اور مکمل درس جہاں تک ہمیں علم ہے موجود نہیں ہے ــــــ لیکن قرآن نے اس سے بھی آگے بڑھ کر تعلیم توحید کے سلسلے میں ایک اور ایسی بات کہی ہے جس کو "توحید کا آخری تکمیلی سبق" کہا جا سکتا ہے۔ سورۂ انعام کے آخری رکوع میں خود قرآن کے لانے والے رسول (صلے اللہ علیہ وسلم) کو مخاطب کر کے ارشاد فرمایا گیا ہے:۔

قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ لَا
شَرِیْکَ لَہٗ وَبِذٰلِکَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ ۝ ــــــ (سورہ انعام ـ ع ـ ۲۰)

آپ اعلان کیجئے کہ میری نماز اور میری ہر قسم کی عبادت اور قربانی اور میرا جینا اور مرنا سب کچھ اللہ ربّ العالمین کے لئے ہے جس کا کوئی شریک نہیں، مجھے یہی حکم دیا گیا ہے، اور میں سب سے پہلے سرِ اطاعت خم کرنے والا ہوں۔

اس آیت میں رسُول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے اعلان کرایا گیا ہے کہ:۔

میری نماز اور میری ساری عبادات صرف اللہ کیلئے ہیں، اور اسی طرح میری پوری زندگی اور میری موت بھی اللہ وحدہٗ لاشریک ہی کیلئے ہے، اور مجھے اسی کا حکم ہے کہ نماز و عبادت کی طرح میری ر



زندگی، بلکہ میری موت بھی اللہ کیلئے ہو، میں جو کچھ کروں اسی کیلئے کروں، اور اسی کے حکم کے مطابق کروں، اور اسی کی فرمانبرداری میں جیوں اور مروں ــــــ اور اپنے مالک کے اس حکم پر میں سب سے پہلے اپنا سرِ اطاعت جھکاتا ہوں، اور زندگی کا ہر لمحہ اس کی رضا جوئی اور اسی کی عبدیت و بندگی میں گزارنے کا فیصلہ کرتا ہوں۔

بلاشبہ توحید کا اعلیٰ درجہ یہی ہے کہ بندہ اپنے آپ کو کلّی طور پر اللہ کی عبدیت میں دے دے وہ طے کر لے کہ میرا اور میری موت و حیات اور میرا سب کچھ بس اللہ کیلئے ہے اُسی کے واسطے اور اسی کے حکم پر مجھے جینا اور مرنا ہے۔

قرآن مجید میں توحید کے اس آخری اور تکمیلی سبق کے لئے جو یہ پیرایہ اختیار کیا گیا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنے متعلق یہ اعلان کرنے کا حکم دیا گیا تو اس میں ایک خاص حکمت اور مصلحت غالباً یہ بھی ہے کہ جب کوئی پیغمبر خود اپنی ہی زبان سے دنیا کو اپنے متعلق یہ بتلائے کہ میری ساری نیاز مندیاں اور عبادت گزاریاں اللہ ہی کے لئے ہیں، اور میرا جینا مرنا بھی اسی کے واسطے ہے، اور میں سب سے پہلے اس کے ہر حکم پر سرِ اطاعت خم کرنے والا ہوں، یعنی بندگی اور سر افگندگی کے وصف میں بھی سب سے آگے اور سب کا پیشرو ہوں تو پھر کسی کیلئے اس کی بالکل گنجائش نہیں رہتی کہ وہ اس پیغمبر کو خدا یا خدائی میں شریک سمجھے۔

یہ واقعہ ہے کہ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو خاتم الانبیاء اور سید الرسل ماننے والی امت کیلئے توحید کے باب میں سب سے بڑا خطرہ یہی تھا کہ آپ کے غیر معمولی کمالات اور معجزات سے مبہوت ہو کر عیسیٰ علیہ السلام کی طرح آپ کو بھی خدا یا شریکِ خدا سمجھ لیا جاتا، اسی لئے قرآن مجید میں آپ کی عبدیت و بشریت اور اللہ تعالیٰ کے حضور میں آپ کی نیاز مندی اور سر افگندگی کو جا بجا اُجاگر کیا گیا ہے اور اس کیلئے اکثر مقامات پر یہی پیرایۂ بیان اختیار کیا گیا ہے کہ خود آپ کی زبان سے اس کا اعلان و اظہار کرایا گیا ہے ــــــ کہیں ارشاد ہے:۔

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ یُوْحٰٓی اِلَیَّ اَنَّمَآ اِلٰـھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ فَاسْتَقِیْمُوْٓا
اِلَیْہِ وَاسْتَغْفِرُوْہُ ۭ وَوَیْلٌ لِّلْمُشْرِکِیْنَ ۝ ــــــ (حٰمٓ سجدہ ـ ع ـ ۱)

اے رسول! آپ اعلان فرما دیجئے کہ میں بھی بس تم جیسا ایک انسان ہوں، میری طرف اللہ کی طرف سے یہ وحی کی جاتی ہے کہ تمہارا معبود ایک ہی معبود ہے، پس تم اسی کی طرف سیدھا باندھ لو

اور اس سے بخشش طلب کرو، اور مشرکوں کے لئے بڑی خرابی ہے۔

کہیں ارشاد ہے :-

قُلْ سُبْحَانَ رَبِّیْ هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا ۝ ـــــ (بنی اسرائیل ـ ع ـ ۱۰)

اے پیغمبر! آپ ان کو کہئے کہ پاک ہے میرا پروردگار (اسے سب کچھ قدرت ہے) اور میں تو بس ایک آدمی ہوں اللہ کا پیغام لانے والا۔

کہیں ارشاد فرمایا گیا :-

قُلْ اِنِّیْ لَاۤ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا ۝ قُلْ اِنِّیْ لَنْ یُّجِیْرَنِیْ مِنَ اللّٰهِ اَحَدٌ وَّلَنْ اَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ۝ ـــــــــــ (الجن ـ ع ـ ۲)

اے پیغمبر! آپ اعلان کر دیجئے کہ میں اختیار نہیں رکھتا تمہیں کوئی نقصان پہونچانے کا اور نہ کسی بھلائی سے ہمکنار کرنے کا (اور) اعلان کر دیجئے کہ (اللہ اگر مجھے پکڑنا چاہے تو) ہرگز نہیں بچا سکتا کوئی مجھے اللہ کی گرفت سے اور نہ ہرگز میں اسکے دامنِ رحمت کے سوا کہیں پناہ پا سکتا ہوں۔

اور ایک جگہ حکم فرمایا گیا :-

قُلْ لَّاۤ اَمْلِكُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ ۚۛ وَمَا مَسَّنِیَ السُّوْٓءُ ۚۛ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِیْرٌ وَّبَشِیْرٌ ۝ (اعراف ع ۲۳)

اے پیغمبر! آپ اعلان کر دیجئے کہ میں تو خود اپنی جان کے نفع اور نقصان کا بھی اختیار نہیں رکھتا مگر جو خدا چاہے ـــــ اور اگر میں غیب داں ہوتا، تو بہت سے منافع سمیٹ لیا کرتا، اور مجھے کوئی گزند زندگی میں نہ چھو پاتیں تو بس عذاب کے خطرہ سے خبردار کرنے والا اور بشارت سنانے والا ہوں۔

اُمتِ محمدی کو شرک کے اس خطرے سے بچانے کے لئے قرآن کریم میں ایک خاص اہتمام یہ بھی کیا گیا ہے کہ جن جن مقامات پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے غیر معمولی کمالات اور خاص الخاص بلندیوں کا ذکر آیا ہے وہاں خصوصیت سے آپ کیلئے عبد (بندہ) کا لفظ بولا گیا ہے ـــــ چنانچہ معراج میں جو انتہائی ترقی اور بلندی آپ کو حاصل ہوئی (جو آپ کے سوا کسی نبی اور کسی فرشتے کو بھی حاصل نہیں ہوئی) اسکو قرآن مجید نے ان الفاظ میں بیان کیا ہے :



سُبْحٰنَ الَّذِیْۤ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَیْلًا ـــــ الآیۃ ـــــ (بنی اسرائیل ع ۱)

پاک ذات ہے وہ جو رات میں لے گیا اپنے بندے کو۔

اسی سفرِ معراج کے سلسلہ میں جہاں سورۃ النجم میں مقام "قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی" تک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا پہنچنا ذکر کیا گیا ہے، وہاں بھی "فَاَوْحٰۤی اِلٰی عَبْدِهٖ مَاۤ اَوْحٰی" فرما کر آپ کے مقامِ عبدیت کو یاد دلایا گیا ہے۔

اس موقع پر یہ بات بھی ذکر کرنے کے لائق ہے کہ شہادت کے جس کلمہ کو اسلام کی بنیاد قرار دیا گیا ہے یعنی "اَشْهَدُ اَنْ لَّاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ"۔ اس میں جس طرح اللہ تعالےٰ کی وحدانیت کی شہادت اور اس کا اعلان و اقرار ہے، اسی طرح اس حقیقت کا بھی اعلان و اقرار ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی رسالت کی شہادت کے ساتھ آپ کی عبدیت اور بندگی کی شہادت بھی جزوِ ایمان قرار دی گئی ہے جس کے بغیر کوئی آدمی مسلمان ہی نہیں ہو سکتا۔

ان اوراق میں اگرچہ صرف قرآنی دعوت و تعلیم پیش کرنے کا ارادہ کیا گیا ہے لیکن اس موقع پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بعض وہ ارشادات بھی نقل کر دینے کو بے اختیار جی چاہتا ہے جن میں آپ نے اپنی عبدیت کا بے لاگ اظہار فرمایا ہے اور امت کو اس گمراہی سے بچانے کی امکانی کوشش فرمائی ہے جس میں آپ سے پہلے پیغمبر حضرت مسیح علیہ السلام کی امت اور بعض دوسری امتیں مبتلا ہوئیں ـــــ آپ کا مشہور ارشاد ہے۔

لَا تُطْرُوْنِیْ كَمَاۤ اَطْرَتِ النَّصَارٰی اِبْنَ مَرْیَمَ فَاِنَّمَاۤ اَنَا عَبْدُهٗ فَقُوْلُوْا عَبْدُ اللّٰهِ وَرَسُوْلُهٗ ـــــ (رواہ البخاری ومسلم عن عمرؓ) (مشکوٰۃ شریف کتاب الادب)

عیسائیوں نے جس طرح عیسیٰ بن مریمؑ کو حد سے بڑھایا، خبردار تم میرے ساتھ ایسا نہ کرنا میں بس اللہ کا بندہ ہوں اس لئے (مجھے بندگی اور پیغمبری ہی کے مقام پر رکھنا اور) اللہ کا بندہ اور رسول ہی کہنا۔

ایک دوسری حدیث میں ہے کہ آپ نے ایک موقع پر اپنے صحابہ کو تاکید فرمائی :-

لَا تَرْفَعُوْنِیْ فَوْقَ حَقِّیْ فَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی قَدِ اتَّخَذَنِیْ عَبْدًا قَبْلَ اَنْ یَّتَّخِذَنِیْ رَسُوْلًا ـ (رواہ الطبرانی فی الکبیر والحاکم فی المستدرک) کنز العمال ج ۲۳۲/۱۶

تم مجھ کو میرے اصل مرتبہ سے مت بڑھاؤ، اللہ تعالےٰ نے مجھے اپنا رسول قرار دینے سے پہلے اپنا بندہ

بنایا ہے (پس میں رسول ہونے سے بھی پہلے بندہ ہوں)۔

ایک موقع پر بعض صحابہ سے اظہارِ عظمت و عقیدت میں کچھ بے اعتدالی اور لغزش ہوگئی تو آپ نے سخت تنبیہ فرمائی اور ارشاد فرمایا:۔

لَا یَسْتَھْوِیَنَّکُمُ الشَّیْطَانُ اَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ عَبْدُ اللّٰہِ وَرَسُوْلُہٗ مَا اُحِبُّ اَنْ تَرْفَعُوْنِیْ فَوْقَ مَنْزِلَتِیَ الَّتِیْ اَنْزَلَنِیَ اللّٰہُ ــــــــ (رواہ احمد وعبد بن حمید وسعید بن منصور والبیہقی فی شعب الایمان) کنز العمال ص۳۲ ج۲)

لوگو تمھیں شیطان گمراہ نہ کردے میں عبداللہ کا بیٹا محمد ہوں اللہ کا بندہ ہوں اور اس کا رسول، مجھے یہ بات اچھی نہیں لگتی کہ تم مجھے میرے اس مرتبہ سے اوپر اٹھاؤ جہاں اللہ نے مجھے رکھا ہے۔

ایک دفعہ کسی صحابی کی زبان سے سلسلۂ کلام میں نکل گیا: " مَا شَاءَ اللّٰہُ وَشِئْتَ " (یعنی وہ ہوگا جو اللہ چاہے اور جو آپ چاہیں) آپ اس پر سخت برہم ہوئے اور فرمایا: " جَعَلْتَنِیْ لِلّٰہِ نِدًّا بَلْ مَا شَاءَ اللّٰہُ وَحْدَہٗ ــــــــ (رواہ الطبرانی فی الکبیر۔ کنز العمال ص۱۳۳ ج۲)

تم نے مجھ کو خدا کے برابر کر دیا، یوں نہیں بلکہ یوں کہو کہ جو تنہا خدا چاہے وہ ہوگا۔

آپ کے سامنے بعض اگلی امتوں کا یہ تجربہ تھا کہ اللہ کے جن نبیوں نے زندگی بھر توحید کی راہ میں جدوجہد کی اور شرک کی بیخ کنی میں اپنی عمر صرف کر دی، اُن ہی کے اُمتیوں نے اُن پیغمبروں کی وفات کے بعد ان کی قبروں کو سجدہ گاہ اور اپنا معبود بنا لیا، اس لئے آپ نے پہلے سے آگاہی دی اور پیش بندی فرمائی:۔

اِنَّ مَنْ کَانَ قَبْلَکُمْ کَانُوْا یَتَّخِذُوْنَ قُبُوْرَ اَنْبِیَاءِ ھِمْ مَسَاجِدَ فَلَا تَتَّخِذُوا الْقُبُوْرَ مَسَاجِدَ اِنِّیْ اَنْھَاکُمْ عَنْ ذٰلِکَ۔ (رواہ مسلم عن جندب بن عبد اللہ)

تم سے پہلی بعض اُمتوں نے اپنے نبیوں کی قبروں کو سجدہ گاہ بنایا تھا، دیکھو تم قبروں کو سجدہ گاہ نہ بنا لینا، میں تم کو صاف صاف اس سے منع کرتا ہوں۔

اور وفات سے کچھ ہی پہلے اپنے آخری مرض میں خدا سے دعا فرمائی:۔

اَللّٰھُمَّ لَا تَجْعَلْ قَبْرِیْ وَثَنًا یُّعْبَدُ اِشْتَدَّ غَضَبُ اللّٰہِ عَلٰی قَوْمٍ اِتَّخَذُوْا



قُبُوْرَ اَنْبِیَاءِ ھِمْ مَسَاجِدَ ــــــــ (موطا امام مالکؒ)

اے میرے اللہ! ایسا نہ ہو کہ میری قبر بُت کے مانند ہو جائے جس کی لوگ پرستش اور پُوجا کریں اللہ کا سخت غضب ان لوگوں پر ہوا ہے جنھوں نے اپنے نبیوں کی قبروں کو سجدہ گاہ بنایا۔

اللہ کی طرف سے قرآن لانے والے رسول صلے اللہ علیہ وسلم کے یہ سارے ارشادات اور اپنی پرستش کے امکانات کو قطعی طور سے ختم کرنے کیلئے آپ کی یہ صریح تنبیہات اور تاکیدات دراصل قرآن مجید ہی کی تعلیم توحید کی تشریح و تفسیر ہیں اللہ تعالےٰ اپنے اس پاک پیغمبر پر اپنی بے انتہا رحمتیں نازل فرمائے جس نے توحید کی تعلیم کو اس قدر صاف اور اُجلا کر کے دنیا کے سامنے پیش کیا اور شرک کے ہر امکانی راستہ کو بند کیا۔

## شرک اور مشرکین کی سخت مذمّت اور اُن سے اعلانِ بیزاری

قرآن مجید نے دعوت توحید کے سلسلے میں بہت سے مقامات پر یہ پیرایہ بھی اختیار کیا ہے کہ توحید کی تعلیم سے بغاوت کرنے والے مشرکین اور انکے شرک کے نہایت بُرے انجام سے لوگوں کو ڈرایا ہے اور ان سے اللہ تعالےٰ کی انتہائی ناراضی اور بیزاری کا اعلان فرمایا ہے اس سلسلے کی بھی چند آیتیں پڑھیئے سورۂ نساء میں فرمایا

اِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ بِہٖ وَیَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِکَ لِمَنْ یَّشَاءُ (نساء ع ۱۸)

اللہ معاف نہیں کرے گا اور نہیں بخشے گا اس گناہ کو کہ اس کے ساتھ کسی کو شریک کیا جائے، اور معاف کر دے گا اس کے سوا دوسرے گناہ جس کے چاہے۔

پھر سورۂ مائدہ میں فرمایا:۔

اِنَّہٗ مَنْ یُّشْرِکْ بِاللّٰہِ فَقَدْ حَرَّمَ اللّٰہُ عَلَیْہِ الْجَنَّۃَ وَمَاْوٰہُ النَّارُ وَمَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ــــــــ (مائدہ ۔ ع ۱۰)

یہ بات یقینی ہے کہ جو کوئی اللہ کے ساتھ شرک کرے اللہ نے اس پر جنت حرام کر دی ہے اور اس کا مستقل ٹھکانا دوزخ ہی ہے اور ان ظالموں کا کوئی حمایتی اور مددگار نہیں (جو ان کو عذاب سے چھڑا سکے) اور اسی واسطے ــــ کہ شرک قطعاً ناقابل معافی جرم ہے اور ہر مشرک کیلئے جہنم میں جھونکے جانے کا

قطعی فیصلہ ہو چکا ہے۔ خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اور سب ایمان والوں کو یہ حکم سنایا گیا کہ خبردار کسی مشرک کیلئے اللہ سے مغفرت اور بخشش کی دُعا بھی نہ کرو۔ اللہ ان ظالموں ناپاکوں کے حق میں بخشش کی دعا بھی نہیں سُننا چاہتا۔ فرمایا گیا:۔

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى ٥ ________ (توبة ـ ع ـ ١٤)

پیغمبر کو اور ایمان والوں کو نہیں چاہئے کہ وہ مشرکوں کے حق میں مغفرت اور بخشش کی دعا کریں، اگرچہ وہ اُن کے عزیز قریب ہی کیوں نہ ہوں۔

اور اسی سورہ توبہ میں دوسری جگہ فرمایا گیا:۔

اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ ________ (توبة ـ ع ـ ٤)

اللہ کے ساتھ شرک کرنے والے ناپاک اور پلید ہیں۔

اور اسی سُورہ میں اعلان فرمایا گیا:۔

اِنَّ اللّٰهَ بَرِيْٓءٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ وَرَسُوْلُهٗ ________ (توبة ـ ع ـ ١)

اللہ بَری اور بیزار ہے سارے مشرکوں سے اور اُس کا رسول بھی بیزار ہے۔

قرآن مجید کی دعوتِ توحید کے سلسلے میں اگرچہ ہم نے زیادہ اختصار سے کام نہیں لیا ہے لیکن اس کے باوجود یہ حقیقت ہے کہ جو کچھ ان اوراق میں توحید کے سلسلے میں لکھا گیا اور جو کچھ ناظرین نے اس سے سمجھا، اس کو قرآن کے بیان توحید کا "مشتے نمونہ از خروارے" کہنا بھی مشکل ہے۔

اللہ نے جس کو قرآن فہمی کی دولت نصیب فرمائی ہے وہ براہ راست قرآن مجید میں تدبر کر کے ہی اسکی دعوتِ توحید کے زور و قوت اور اسکی وسعتوں اور لطافتوں کو سمجھ سکتا ہے بلکہ وہ بھی جب تک اور جہاں تک غور کرتا رہے گا، اسکو یہی محسوس ہوتا رہے گا کہ اب تک میں نے جو کچھ سمجھا قرآن میں اس سے بہت زیادہ ہے ۔

نہ حسنش غایتے دارد نہ سعدی را سخن پایاں
بمیرد تشنہ مستسقی و دریا ہمچناں باقی!



# آخرت

قرآن مجید جن حقیقتوں کو ماننے، قبول کرنے اور اُن پر ایمان لانے کی پورے زور سے دعوت دیتا ہے اور انکو زندگی کی بنیاد بنانے پر پوری شدت کے ساتھ اصرار کرتا ہے ان میں خدا کی ہستی اور اسکی صفات اور توحید کے بعد آخرت کا مسئلہ ہے۔

یعنی قرآن مجید کہتا ہے کہ جس طرح اپنے سر کی آنکھوں سے خدا کو نہ دیکھنے اور اپنے کانوں سے اسکی آواز نہ سننے کے باوجود تمھارے نزدیک خدا کی ہستی ہے، اور اس کا ہونا ایک ایسی حقیقت ہے جس سے کسی کی سلیم فطرت انکار نہیں کر سکتی، اسی طرح یہ بھی ایک حقیقت ہے جس میں کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہے کہ اس دنیوی زندگی کے بعد ایک اور زندگی ہے، اور وہ زندگی اس دنیوی زندگی کی طرح عارضی اور چند روزہ نہیں ہے بلکہ دوامی ہے، اور ہر حیثیت سے اس زندگی کے مقابلہ میں ہزاروں لاکھوں گنا بڑھی چڑھی ہے اور اس زندگی میں ہماری اس دنیوی زندگی کی نیکیوں اور بداعمالیوں کی جزا اور سزا ملے گی۔

خدا کی ہستی اور اسکی صفات کی طرح آخرت کا مسئلہ بھی چونکہ دین و مذہب کے لئے بنیاد کی حیثیت رکھتا ہے، اس لئے اللہ کے سارے پیغمبروں اور اسکی نازل کی ہوئی سب کتابوں نے آخرت کو ماننے اور اس پر ایمان لانے کی دعوت دی، اور قرآن مجید چونکہ اللہ تعالے کی آخری کتاب ہے، اس لئے اس میں تو آخرت کے مسئلے پر اتنا زور دیا گیا اور مختلف پہلوؤں سے اس پر اتنی روشنی ڈالی گئی کہ بلا مبالغہ کہا جا سکتا ہے کہ اسکا بہت زیادہ حصہ آخرت ہی کے بیان سے متعلق ہے

قرآن مجید آخرت پر ایمان لانے کی دعوت دینے کے ساتھ غور و فکر کرنے والے انسانوں کو یہ بھی بتلاتا ہے، کہ آخرت کیوں ضروری ہے، اور اس کا انکار کتنی سنگین گمراہی ہے اور اسکے کیا نتائج ہیں اور اس کے بارے میں جو شبہات جاہلوں اور ناخدا شناسوں کو ہوتے ہیں وہ کس قدر سفیہانہ اور احمقانہ شبہات ہیں۔

پھر قرآن مجید کسی قدر تفصیل سے یہ بھی بتلاتا ہے کہ آخرت میں کیا کیا سامنے آنے والا ہے نیکوکاروں اور اللہ

کے فرمانبرداروں کو کیا کیا انعامات ملنے والے ہیں اور ان کیلئے خوش عیشی اور لذت اندوزی کے وہاں کیا کیا سامان ہیں اور بدکاروں اور خدا کے نافرمانوں کیلئے وہاں کیسے کیسے لرزہ خیز عذاب ہیں جنت میں کیسی کیسی لذتیں اور بہاریں ہیں اور دوزخ میں کیسی کیسی ہوش رُبا تکلیفیں اور دردناک سزائیں ہیں۔

## آخرت کیوں ضروری ہے؟

سب سے پہلے آخرت کے ضروری اور یقینی ہونے کے متعلق قرآن مجید کا بیان سنئے:۔ قرآن کہتا ہے کہ اگر زندگی اسی دنیا پر ختم ہو جائے اور اسکے بعد کوئی اور زندگی نہ ہو تو پھر یہ سارا کارخانۂ عالم بالکل بے مقصد ہنگامہ اور بے معنی تماشہ اور اپنے پیدا کرنے والے کا ایک عبث فعل ٹھہرتا ہے اور پھر اس کی تخلیق کی کوئی ایسی توجیہ نہیں کی جاسکتی جو اس علیم و حکیم خالق کے شایانِ شان ہو۔

اس کو ذرا تفصیل سے یوں سمجھئے کہ ذرا سا غور و فکر کرنے سے صاف معلوم ہو جاتا ہے کہ اس پورے کارخانۂ عالم میں بنی نوع انسان کی حیثیت اور اس کا درجہ وہی ہے جو ایک گھر میں گھر والے آدمی کا ہوتا ہے ــــــ مطلب یہ ہے کہ جس طرح گھر میں گھر کے آدمیوں کے علاوہ بہت سی چیزیں ہوتی ہیں مثلاً کھانے پینے کی چیزیں پہننے کے کپڑے، فرش فروش، تخت، قالین، پلنگ، بستر، الماریاں، میز، کرسی، آئینہ اور دوسرے زینت و آرائش کے سامان، اسی طرح کھانے پینے کے برتن، روشنی کیلئے بجلی کے قمقمے یا لیمپ وغیرہ سواری کیلئے سائیکل موٹر، یا سواری کے جانور، جی بہلانے کے لئے طوطا، مینا، کبوتر جیسے پرندے، یا پلی کتے، علیٰ ہذا بچوں کے قسم قسم کے کھیل کھلونے ــــــ لیکن ان میں سے کوئی چیز بھی خود مقصود نہیں، بلکہ ہر چیز گھر میں اسلئے رکھی جاتی ہے کہ انسان اُس سے کام لے، خواہ وہ جی بہلانے کا، یا گھر کی زینت و آرائش کا، یا بچوں کے کھیلنے ہی کا کام کیوں نہ ہو، پس اسی طرح اس پورے کارخانۂ عالم میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ انسان کے سوا یہاں جو کچھ بھی ہے، زمین، پہاڑ، ہوا، پانی، دریا، نہریں، چاند، سورج، چرند، پرند، نباتات، معدنیات، سب کی سب انسان کیلئے ہیں گویا اس پوری کائنات میں اصل مقصود صرف انسان ہے، اور زمین و آسمان کا یہ سارا کارخانہ صرف انسان کیلئے وجود میں لایا گیا ہے ــــــ اور یہ ایک بالکل کھلی ہوئی حقیقت ہے کہ انسان کی اس دنیا



کی یہ چند روزہ زندگی خواب و خیال سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی! اور پھر فی صدی ایک دو بھی تو ایسے نہیں ہیں جو اپنی اس زندگی سے خوش اور مطمئن ہوں، بلکہ اس ناچیز راقم سطور کا خیال ہے کہ اگر آخرت کی وہ زندگی نہ ہوتی جس کی اطلاع انبیاء علیہم السلام نے دی ہے اور قرآن مجید نے جسکو پوری تفصیل سے بیان کیا ہے تو پھر انسانوں کیلئے اس دنیا میں پیدا ہونے سے ہزاروں درجہ بہتر یہ تھا کہ وہ سرے سے پیدا ہی نہیں کئے جاتے، بلکہ اس سے بھی ایک قدم اور آگے بڑھ کے کہتا ہوں کہ اگر آخرت کی زندگی پر ایمان نہ ہوتا تو میں اپنے پیدا کئے جانے پر احتجاج کرتا، اور یہاں کی ہزاروں فکروں اور پریشانیوں والی اس چند روزہ زندگی کے مقابلہ میں صرف اپنے ہی لئے نہیں، بلکہ سب انسانوں کے لئے میں کسی ایسے طریقے سے خودکشی کو جائز بلکہ بہتر سمجھتا جس میں زیادہ تکلیف نہ ہوتی۔

بہر حال اس دنیا میں پیدائش سے لے کر موت تک انسانوں کو جو چند سالوں کی زندگی ملتی ہے، جس کا ابتدائی کافی حصہ بچپن کی کمزوریوں اور بے لطفیوں میں گزر جاتا ہے اسکے بعد جوانی آتی ہے جو طاقتوں اور توانائیوں کے ساتھ ہزاروں قسم کی فکروں کو اور اُن خواہشوں اور اُمنگوں کو ساتھ لاتی ہے جن کو پورا کرنے کا ہر آدمی سامان نہیں پاتا، پھر جوانی کا ڈھلاؤ اور قوتوں میں اضمحلال آنا شروع ہوتا ہے، اور کچھ دنوں کے بعد بڑھاپا اپنی ساری مجبوریوں اور آزاریوں، دکھوں اور بیماریوں کے ساتھ آجاتا ہے اور بالآخر ان ہی منزلوں سے گذر کر آدمی موت کے راستے اس دنیا سے چلا جاتا ہے، بس یہی ہے ہر انسان کی دنیوی زندگی، بشرطیکہ اُسکو پوری طبعی عمر بھی مل جائے، سوچئے! کیا کسی کی عقلِ سلیم یہ مان سکتی ہے کہ انسان کی یہ زندگی کوئی ایسی بڑی چیز ہے جس کے لئے عالم ہست و بود کا یہ سارا ہنگامہ برپا کرنا درست اور قرینِ حکمت ہو۔

بہر حال بیچارے انسانوں کی اس چند روزہ اور بے لطف زندگی کیلئے زمین و آسمان کے اس پورے نظام کی تخلیق بلکہ خود انسان کی پیدائش بھی یقیناً ایک قابلِ اعتراض تماشہ اور بے مقصد کھیل ہے اگر اس دنیوی زندگی کے بعد آخرت کی وہ زندگی نہ ہو جس کی اطلاع انبیاء علیہم السلام نے اور اللہ تعالیٰ کی کتابوں نے ہم کو دی ہے۔

قرآن مجید نے اس پورے مضمون کو اپنے بلیغ معجزانہ اور نہایت مختصر الفاظ میں اس طرح ادا کیا ہے:

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۝ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ۝ ــــــ (المومنون ع ٦)

کیا تمھارا خیال ہے کہ ہم نے تم کو یوں ہی فضول اور عبث پیدا کیا ہے اور اپنی دنیوی زندگی ختم کرنے کے بعد ہماری طرف تمھاری واپسی نہیں ہوگی؟ سو برتر ہے اللہ تعالیٰ کی ذات جو بادشاہ حقیقی ہے تنہا معبود ہے، جس کے سوا کوئی قابل عبادت نہیں، وہ عرش عظیم کا مالک ہے۔

حاصل یہ ہے کہ حق تعالیٰ شانہ، جو بادشاہ حقیقی، لاشریک معبود اور ربُّ العرش ہے اسکے بارے میں اس خیال اور گمان کی قطعاً گنجائش نہیں ہے کہ اس نے انسانوں کو یوں ہی بے مقصد اور فضول و عبث پیدا کیا ہو، بلکہ اس نے انسان کو ایک اہم مقصد کیلئے پیدا کیا ہے، اور وہ مقصد یہ ہے کہ اس دنیا میں رہ کر وہ اللہ تعالیٰ کے دربار کی حاضری اور آخرت کی زندگی میں اللہ تعالیٰ کا خاص فضل و انعام حاصل کرنے کی تیاری کرے جو اسکی آخری اور اعلیٰ منزل ہے۔

پس انسان کی یہ دنیوی چند روزہ زندگی ہی اسکی نشانی اور دلیل ہے کہ اسکے بعد آخرت کی وہ پائیدار اور ترقی یافتہ زندگی بھی ہونی چاہیئے جس کی خبر انبیاء علیہم السلام نے اور اللہ تعالیٰ کی کتابوں نے دی ہے، ورنہ اس دنیا میں انسان کا آنا ایک بے مقصد کھیل اور لاحاصل تماشہ ہوگا اور اللہ تعالیٰ کی ذات اس سے پاک اور برتر ہے ــــــ اسی حقیقت کو دوسری جگہ ان الفاظ میں ارشاد فرمایا گیا ہے :۔

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا لٰعِبِيْنَ ٥ (دخان ع ۔ ۲)

اور ہم نے آسمانوں کو زمین کو اور جو کچھ کہ ان کے درمیان ہے کھیل تماشے کے طور پر عبث اور بے مقصد نہیں بنایا ہے۔

اور سورۂ قیامہ میں ارشاد ہے :۔

اَيَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَنْ يُّتْرَكَ سُدًى ٥ ــــــ (قیٰمۃ ۔ ع ۔ ۲)

کیا انسان خیال کرتا ہے کہ وہ یوں ہی مہمل چھوڑ دیا جائے گا (اپنے کئے کی جزا سزا نہ پائے گا)

دراصل انسان کی دنیوی زندگی میں اور یہاں اسکی تخلیق میں معنویت جب ہی ہے جبکہ جزا اور سزا پر ایمان لایا جائے اور اس حقیقت کو مانا جائے کہ یہاں کی زندگی اگلے عالم کی یعنی آخرت کی اعلیٰ اور ترقی یافتہ دوامی زندگی حاصل کرنے کا ذریعہ ہے اگر اسکو نہ مانا جائے اور آخرت کا انکار کیا جائے تو اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ انسان کی تخلیق جیسے اللہ تعالیٰ کے باعظمت فعل کو فضول، عبث اور بے مقصد قرار دیا جائے۔ تَعَالَى اللّٰهُ عَنْ ذٰلِكَ عُلُوًّا كَبِيْرًا ٥



## آخرت کے ضروری ہونے پر قرآن مجید کی ایک دوسری دلیل

قرآن پاک نے آخرت کے ضروری ہونے پر ایک اور پہلو سے بھی روشنی ڈالی ہے ــــــ اپنے خاص انداز میں قرآن پاک انسانوں کی سلیم فطرت اور عقل سلیم کو مخاطب کر کے کہتا ہے کہ تم دیکھتے ہو کہ اس دنیا میں برائی اور بھلائی موجود ہے، لیکن اسکی سزا اور جزا جو اللہ تعالیٰ کی صفت عدل کا تقاضہ ہے یہاں نہیں ملتی، اس لئے یہ ضروری ہے کہ اس دنیوی زندگی کے بعد کوئی اور زندگی ہو جس میں نیک بختوں کو انکی نیکو کاریوں کی جزا اور مجرموں کو انکی بدکاریوں کی سزا ملے، اگر ایسا نہ ہو تو اس دنیا کے خالق اور پروردگار پر اس سے بڑا الزام آئے گا۔

اس کو ذرا تفصیل سے یوں سمجھئے کہ اس دنیا میں سب دیکھتے ہیں کہ بہت سے پیشہ ور ظالم بدمعاش عمر بھر بڑے بڑے پاپ کرتے ہیں، لوگوں کے جان و مال پر ڈاکے ڈالتے ہیں، کمزوروں پر ظلم کرتے ہیں، بندگانِ خدا کے حق مارتے ہیں، غریبوں کو ستاتے ہیں، رشوتیں لیتے اور خیانتیں کرتے ہیں، اور عمر بھر عیش کرتے ہوئے اولاد کیلئے بھی بہت کچھ سامانِ عیش چھوڑ کر اس دنیا سے چلے جاتے ہیں، اور اسکے برعکس اللہ کے بہت سے بندوں کو اس حال میں بھی دیکھا جاتا ہے کہ وہ بیچارے بڑی نیکی اور پارسائی کی زندگی گذارتے ہیں، کسی پر ظلم نہیں کرتے، کسی کے ساتھ دغا اور دھوکا نہیں کرتے، کسی کا حق نہیں مارتے، اللہ کی عبادت بھی کرتے ہیں، اسکی مخلوق کی خدمت بھی کرتے ہیں، اسکے باوجود انکی زندگی تنگی اور تکلیف سے گزرتی ہے، کبھی کوئی بیماری آزاری ہے، کبھی کوئی تکلیف اور پریشانی ہے، اور بیچارے اسی حال میں دنیا سے چلے بھی جاتے ہیں، اور نہیں دیکھا جاتا کہ انکی اس نیکی اور پارسائی کا کوئی بھی صلہ اس دنیا میں انکو ملا ہو ــــ پس اگر اس دنیوی زندگی کے بعد بھی کوئی اور ایسی زندگی نہ ہو، جہاں ان بدوں اور نیکوکاروں کو اپنے اپنے کئے کی جزا اور سزا ملے تو یقیناً خدا پر الزام آئے گا کہ اسکے یہاں دنیا کی بے انصاف حکومتوں سے بھی زیادہ اندھیر ہے نہ نیکوکاروں کی نیکی کی کچھ قدر ہے، اور نہ ظالموں بدکاروں کی بدکاری اور بدمعاشی کی کوئی سزا ہے، بلکہ سارے پارساؤں، پرہیزگاروں اور چوروں ڈاکوؤں کے ساتھ اندھیر نگری والا ایک ہی برتاؤ ہے اور ظاہر ہے کہ کوئی سلیم عقل اسکو قبول نہیں کر سکتی، اللہ تعالیٰ کی ہستی تو بہت بلند ہے، یہ طرز عمل تو کسی بھلے آدمی کے بھی شایانِ شان نہیں جبکہ وہ شریفوں اور شریروں اور پرہیزگاروں اور پیشہ ور بدمعاشوں کے ساتھ یکساں

برتاؤ کرے ——— قرآن مجید اسی بات کو اپنے نہایت مختصر اور بلیغ و معجزانہ الفاظ میں اس طرح کہتا ہے

أفنجعل المسلمين كالمجرمين ——— (قلم ع ۲)

کیا ہم فرمانبرداروں کو مجرموں نافرمانوں کے برابر کر دیں گے (یعنی ایسا ہرگز نہیں ہوگا)

ایک دوسری جگہ ارشاد ہے :-

أم نجعل الذين آمنوا وعملوا الصالحات كالمفسدين في الأرض

أم نجعل المتقين كالفجار ——— (ص ع ۳)

کیا ہم ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور جنھوں نے نیک اعمال کئے، ان لوگوں کے برابر کر دیں گے جو دنیا میں فساد برپا کرتے پھرتے ہیں، کیا ہم پرہیزگاروں اور بدکاروں کے ساتھ یکساں برتاؤ کریں گے (ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا)

ایک اور جگہ ارشاد ہے :-

أم حسب الذين اجترحوا السيئات أن نجعلهم كالذين آمنوا وعملوا الصالحات سواء محياهم ومماتهم ساء ما يحكمون ٥ ـ (جاثیہ ع ۲)

یہ لوگ جنھوں نے جرائم اور بدکاریوں کو اختیار کر لیا ہے کیا ان کا خیال ہے کہ ہم ان مجرموں کو اپنے مومن و صالح بندوں کے ساتھ رکھیں گے کہ ان کی زندگی اور ان کی موت یکساں ہو بُرا ہے اُن کا یہ فیصلہ اور بالکل غلط ہے اُن کا یہ خیال۔

قرآن مجید کی اس دوسری دلیل کو دوسرے الفاظ میں یوں بھی ادا کیا جا سکتا ہے کہ اس دنیا میں ہم دیکھتے ہیں کہ ہر مادّی چیز کے بھی کچھ خواص اور آثار ہیں، مثلاً آگ میں گرمی اور جلانے کی خاصیت ہے، پانی میں ٹھنڈک اور بجھانے کی خاصیت ہے، زمین سے اُگنے والی ہر جڑی بوٹی میں کوئی نہ کوئی خاصیت ہے حتیٰ کہ زمین کے کیڑے مکوڑوں میں بھی کچھ خواص ہیں، اور اسی طرح انسان کے ہر مادّی عمل اور ہر حیوانی فعل کے بھی آثار اور نتائج ہوتے ہیں، مثلاً کھانا کھانے سے پیٹ بھرتا ہے اور بھوک جاتی ہے پانی پینے سے سیرابی حاصل ہوتی ہے اور پیاس دفع ہوتی ہے، دوڑنے بھاگنے سے آدمی تھکتا ہے اور جسم سے پسینہ نکلتا ہے سخت چیز



کھانے سے پیٹ میں درد ہوتا ہے، دست آور چیز کھانے سے دست آجاتے ہیں ——— پس ضروری ہے کہ انسان کے اچھے یا بُرے اخلاقی اعمال (جو مادّی اعمال و افعال سے یقیناً زیادہ اہم اور دُور رس ہیں) اُنکے بھی کچھ آثار اور نتائج ہوں، مثلاً ایک شخص ہے جو خود بھوکا رہ کر دوسرے بھوکوں کو کھانا کھلاتا ہے، مشقت اٹھا کے اور دور دراز سے پانی لا کر پیاسوں کو پانی پلاتا ہے، غریبوں، کمزوروں کی خدمت کرتا ہے، مریضوں کی تیمارداری کرتا ہے، اور اس دنیا میں اپنی اس نیک کرداری اور مخلصانہ خدمت گذاری سے کوئی نفع نہیں اٹھاتا تو ہماری عقل کا تقاضہ ہے کہ اسکی یہ بلند ترین اخلاقی نیکیاں بے اثر اور بے نتیجہ نہ رہیں اور ان کا جو نتیجہ یا اثر ہونا چاہئے وہ کبھی نہ کبھی ظہور میں ضرور آئے، اسی طرح جو شخص مثلاً جیب تراشی اور چوری کو اپنا پیشہ بنا لیتا ہے، یا جو جلّاد دوسروں پر ظلم کرتا ہے، اُنکے حقوق غصب کرتا ہے، رشوتیں لیتا ہے، کمزور پڑوسیوں کو ستاتا ہے، یا اسی قسم کی دوسری اخلاقی بداعمالیاں کرتا ہے، اور اس دنیا میں اسکی ان بدکاریوں کا کوئی اثر اور نتیجہ ظاہر نہیں ہوتا تو اس شخص کے بارے میں بھی ہماری عقل پورے یقین کے ساتھ فیصلہ کرتی ہے کہ اسکی ان بدمعاشیوں اور بداعمالیوں کا نتیجہ کبھی نہ کبھی ضرور ظاہر ہونا چاہئے، اور اسکو ان کا خمیازہ بھگتنا چاہئے، عقلِ سلیم اسکو کسی طرح نہیں قبول کر سکتی کہ اشرف المخلوقات انسان جو اس کائنات میں سب سے زیادہ ذمہ دار مخلوق ہے (بلکہ وہی اصل مقصود ہے، اور باقی جو کچھ ہے یہ سب اس کیلئے ہے) اُسکے ایسے ایسے اہم اور دور رس اچھے یا بُرے اعمال کا کوئی بھی اثر اور کوئی بھی نتیجہ نہ ہو، اگر ایسا ہو تو یہ اس عالم کی فطرت اور اللہ تعالیٰ کی اس حکمت کے بالکل خلاف ہوگا جس پر اللہ تعالیٰ نے اس عالم کو پیدا کیا ہے۔

سورۂ جاثیہ کی جو آیت ابھی اوپر تلاوت کی گئی ہے اس سے بالکل متصل آیت ہے :-

وخلق الله السماوات والأرض بالحق ولتجزى كل نفس بما كسبت وهم لا يظلمون ٥ (جاثیہ ع ۳)

اور اللہ تعالیٰ نے آسمانوں کو اور زمین کو (اور یہاں کی ہر چیز کو) صحیح اور حکیمانہ اصول پر پیدا کیا ہے اور تاکہ ہر شخص کو اس کے کئے کا پورا پورا بدلہ دیا جائے، اور ان پر ذرا ظلم نہ کیا جاوے گا۔

## آخرت کے بارہ میں جاہلانہ و احمقانہ شبہات اور شیطانی وساوس

قرآن مجید نے ایک طرف تو آخرت کے ضروری اور یقینی ہونے پر روشنی ڈالی اور اس پر ایمان

لانے کی دعوت دی اور دوسری طرف ان جاہلانہ اور احمقانہ شبہات و وساوس کو صاف کیا جو کم غور و فکر کرنے والے عام ذہنوں میں آخرت کے بارے میں پیدا ہوتے ہیں یا ایمان اور حق کی راہ سے لوگوں کو روکنے والے شیاطین ان کو پھیلاتے ہیں، اور ان کا پروپیگنڈہ کرتے ہیں۔

قرآن پاک نے جابجا منکرین کے ان شبہات و وساوس کو نقل بھی کیا ہے اور پھر اپنے خاص اطمینان آفریں انداز میں انکے ایسے جوابات دیئے ہیں، اور آخرت کو سمجھانے کیلئے ایسے شواہد و نظائر پیش کئے ہیں کہ دل بالکل مطمئن ہو جاتا ہے، اور کسی بھی صاحبِ عقل کے لئے انکار یا استبعاد کی گنجائش نہیں رہتی۔

آخرت کے بارے میں سب سے زیادہ مشہور اور پرانا شبہ وہی استبعاد کا (یعنی سمجھ میں نہ آنے کا) اور کسی مُردے کو اس دنیا میں زندہ ہوتے ہوئے نہ دیکھنے کا شبہ ہے جس کو زمانۂ نزولِ قرآن میں عرب کے منکرینِ آخرت بھی بار بار دُہراتے تھے، اور ان سے پہلے اور ان کے بعد کے منکرین بھی زیادہ تر اسی کو پیش کرتے رہے ہیں ـــــ قرآن مجید اپنے زمانہ کے منکرین کے متعلق کہتا ہے:۔

بَلْ قَالُوْا مِثْلَ مَا قَالَ الْاَوَّلُوْنَ ۝ قَالُوْٓا ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ۝ ـــــــــ (مؤمنون ع۔۵)

بلکہ انھوں نے بالکل ویسی ہی اور وہی بات کہی جو ان سے اگلے منکرین نے کہی تھی انھوں نے کہا: کیا جب ہم مر جائیں گے اور (زمین میں دفن ہونے کے بعد) ہم مٹی اور ہڈیوں کا ڈھیر ہو جائیں گے تو کیا ہم اسکے بعد پھر زندہ کئے جائیں گے (یعنی یہ بات تو کسی طرح سمجھ میں آنے والی نہیں ہے، نہ دنیا میں کبھی ایسا ہوا)

ایک دوسرے موقع پر قرآن مجید میں فرمایا گیا ہے:۔

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا تُرٰبًا وَّاٰبَآؤُنَآ اَئِنَّا لَمُخْرَجُوْنَ ۝ (نمل ع۔۶)

اور منکروں نے کہا کہ کیا جب ہم مر کر مٹی ہو جائیں گے، اور ہمارے آباؤ اجداد (جو پہلے مر کر مٹی ہو چکے ہیں) تو کیا ہم سب پھر سے پیدا کئے جائیں گے۔

ایک اور موقع پر ان ہی کا قول نقل کیا گیا ہے:۔

ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا ۚ ذٰلِكَ رَجْعٌۢ بَعِيْدٌ ۝ ـــــــــ (قٓ ع۔۱)



کیا جب ہم مر جائیں گے اور خاک ہو جائیں گے (تو اس کے بعد ہم کو دوبارہ زندگی دی جائے گی) یہ واپسی یعنی دوبارہ زندگی تو بہت بعید ہے۔

واقعہ یہ ہے کہ آخرت کا انکار کرنے والوں کے پاس اس انکار کی کوئی دلیل نہیں ہے یعنی کسی دلیل اور برہان سے وہ یہ ثابت نہیں کر سکتے کہ آخرت (جسکی اطلاع اللہ کے پیغمبروں نے اور اسکی کتابوں نے دی ہے) وہ ناممکن اور محال ہے، وہ جو کچھ کہتے ہیں اور کہہ سکتے ہیں، وہ بس یہی ہے کہ مرنے اور مٹی ہو جانے کے بعد دوبارہ زندہ کیا جانا بہت مستبعد ہے اور ہماری سمجھ سے باہر ہے، اور ہم نے کبھی ایسا ہوتے نہیں دیکھا، لیکن جس شخص نے اللہ کو اور اسکی صفات اور خاص کر اس کی وسیع قدرت کو پہچان لیا ہو اور اس کارخانۂ ہستی میں کچھ غور و فکر کیا ہو اس کے نزدیک یہ بات سراسر جاہلانہ اور احمقانہ ہے۔

قرآن مجید نے بھی ان منکرین کو سمجھانے کیلئے یہی آسان طریقہ اختیار کیا ہے کہ ان کو بتلایا کہ تم مرنے کے بعد زندہ کئے جانے کو بہت بڑی اور بہت مشکل بات سمجھتے ہو اور صرف اسی لئے تم اس سے انکار کرتے ہو بیشک وہ بہت بڑی بات ہے لیکن جس علیم و حکیم اور قدیر و خبیر اللہ تعالیٰ نے یہ سارا عالم پیدا کیا ہے اور جو اسکو چلا رہا ہے اسکی عالی شان اور اسکی بے انتہا قدرت کے سامنے نہ یہ مشکل ہے نہ کوئی بڑی بات ہے۔

پھر اس دنیوی زندگی میں حیات بعد الموت کے جو خاص نظائر اور شواہد ہیں قرآن مجید انکی طرف بھی ان منکرین کی رہنمائی کرتا ہے، اور کہتا ہے کہ تم ان میں غور کرو، مثلاً اس دنیا میں خود تم جو پیدا کئے گئے ہو اس اپنی پیدائش ہی پر غور کرو، اور جنگل کی سوکھی بے جان زمین پر رحمت کا پانی برسا کر اللہ تعالیٰ جس طرح اس میں جان ڈال دیتا ہے اور اسکے نتیجہ میں چٹیل میدان جس طرح سبزہ زاروں میں تبدیل ہو جاتے ہیں، ان میں غور و فکر کرو تو حیات بعد الموت کے مسئلہ کو بڑی آسانی سے سمجھ لوگے اور پھر اس میں تمھارے لئے کوئی استبعاد اور استعجاب نہیں رہے گا

## منکرینِ آخرت کے بے بنیاد شبہات کا جواب

قرآن مجید نے اس مسئلہ پر بلا مبالغہ سیکڑوں جگہ روشنی ڈالی ہے اور منکرینِ آخرت کے ان بے بنیاد استبعادات اور بے دلیل وہمی اشکالات کو جابجا رفع کیا ہے ـــــ چند آیتیں اس سلسلہ کی یہاں بھی پڑھ لیجئے۔

سورۂ یٰسین کے بالکل آخر میں آخرت کے متعلق ان ہی وہمی شبہات و وساوس کا جواب دیتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ کا حوالہ دے کر منکرین کی عقلوں کو مخاطب کر کے ارشاد فرمایا گیا ہے:۔

أَوَلَيْسَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِقَادِرٍ عَلَىٰ أَنْ يَخْلُقَ مِثْلَهُمْ ۚ
بَلَىٰ وَهُوَ الْخَلَّاقُ الْعَلِيمُ ۝ إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا أَنْ يَقُولَ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ ۝
(یٰس ۔ ع ۔ ۵)

کیا وہ قادر مطلق جس نے آسمان و زمین (اور انکے درمیان کی ساری مخلوقات) کو پیدا کیا ہے اس پر قادر نہیں ہے کہ ان جیسے پھر پیدا کرے، بلاشبہ وہ ضرور اسکی قدرت رکھتا ہے اور وہ تو بہت مخلوق پیدا کرنے والا اور سب کچھ جاننے والا ہے، اس کی شان تو یہ ہے کہ جب وہ کسی چیز کو بنانا چاہتا ہے تو اس کو کہتا ہے کہ ہو جا تو اتنے ہی سے وہ ہو جاتی ہے۔

یعنی کسی چیز کو وجود بخشنے اور پیدا کرنے کے لئے صرف اس کا ارادہ اور اسکی مشیت کا اشارہ کافی ہے تو اسکے لئے اپنی کسی مخلوق کو ایک دفعہ موت دے کے پھر سے زندہ کر دینا کیا مشکل ہے۔

اور سورۂ روم میں فرمایا:۔

وَهُوَ الَّذِي يَبْدَأُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ وَهُوَ أَهْوَنُ عَلَيْهِ ۚ وَلَهُ الْمَثَلُ
الْأَعْلَىٰ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝ —— (روم ۔ ع ۔ ۳)

وہی ہے جو مخلوق کو پہلی بار پیدا کرتا ہے، پھر وہی دوبارہ اسکو پیدا کرے گا، اور (ظاہر ہے کہ ایک دفعہ پیدا کرنے کے بعد پھر دوبارہ پیدا کرنا اس کیلئے بہت زیادہ آسان ہے، اور آسمان و زمین میں اس کی شان سب سے اعلیٰ ہے، اور وہ زبردست (قادر مطلق) اور حکمت والا ہے۔

اور سورۂ حج میں ارشاد ہے:۔

يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنْ كُنْتُمْ فِي رَيْبٍ مِنَ الْبَعْثِ فَإِنَّا خَلَقْنَاكُمْ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ
مِنْ نُطْفَةٍ ثُمَّ مِنْ عَلَقَةٍ ثُمَّ مِنْ مُضْغَةٍ مُخَلَّقَةٍ وَغَيْرِ مُخَلَّقَةٍ لِنُبَيِّنَ لَكُمْ ۚ
وَنُقِرُّ فِي الْأَرْحَامِ مَا نَشَاءُ إِلَىٰ أَجَلٍ مُسَمًّى ثُمَّ نُخْرِجُكُمْ طِفْلًا ثُمَّ لِتَبْلُغُوا
أَشُدَّكُمْ ۖ وَمِنْكُمْ مَنْ يُتَوَفَّىٰ وَمِنْكُمْ مَنْ يُرَدُّ إِلَىٰ أَرْذَلِ الْعُمُرِ لِكَيْلَا يَعْلَمَ



مِنْ بَعْدِ عِلْمٍ شَيْئًا ۚ وَتَرَى الْأَرْضَ هَامِدَةً فَإِذَا أَنْزَلْنَا عَلَيْهَا الْمَاءَ اهْتَزَّتْ
وَرَبَتْ وَأَنْبَتَتْ مِنْ كُلِّ زَوْجٍ بَهِيجٍ ۝ ذَٰلِكَ بِأَنَّ اللَّهَ هُوَ الْحَقُّ وَأَنَّهُ يُحْيِي
الْمَوْتَىٰ وَأَنَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ وَأَنَّ السَّاعَةَ آتِيَةٌ لَا رَيْبَ فِيهَا
وَأَنَّ اللَّهَ يَبْعَثُ مَنْ فِي الْقُبُورِ ۝ —————— (سورۃ الحج ۔ ع ۔ ۱)

اے لوگو! اگر تم کو قیامت اور بعث بعد الموت کے بارے میں کوئی شک ہے تو (غور کرو کہ) ہم نے تم کو بنایا ہے مٹی سے، پھر نطفہ سے، پھر بندھے ہوئے خون سے، پھر گوشت کے شکل یا غیر شکل ٹکڑے سے تاکہ ہم اپنی قدرت تمہارے لئے ظاہر کریں، اور ہم ٹھہرا دیتے ہیں جس نطفہ کو چاہیں رحم میں ایک مقررہ مدت تک، پھر باہر لاتے ہیں تم کو بچہ بنا کر، تاکہ پھر تم پہنچو اپنی پوری جوانی کو، اور بعضے تم میں وہ ہوتے ہیں جو اٹھا لئے جاتے ہیں (جوانی ہی میں) اور بعضے وہ ہوتے ہیں جو پہنچائے جاتے ہیں (بڑھاپے والی) نکمی عمر تک (جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ) علم و فہم حاصل کرنے کے بعد وہ پھر (سٹھیا کر) علم سے کورے ہو کر رہ جاتے ہیں —— اور (دوسری ایک دلیل اور نشانی بعد الموت کی یہ ہے کہ) تم دیکھتے ہو زمین کو خشک، پھر جب ہم نازل کرتے ہیں اس پر بارش تو وہ تر و تازہ ہو جاتی ہے، اور پھولتی پھلتی ہے، اور طرح طرح کے خوش رنگ سبزے اگاتی ہے، یہ سب اسی لئے ہے کہ اللہ کی ہستی ہی حق ہے، اور (تم اپنے ان مشاہدوں سے سمجھ سکتے ہو کہ) وہ جلانے والا ہے مردوں کو، اور وہ ہر چیز پر پوری طرح قادر ہے، اور یہ کہ قیامت یقیناً آنے والی ہے، اس میں کوئی شک نہیں، اور یقیناً اللہ تعالیٰ دوبارہ زندہ کر کے اٹھائے گا قبروں کے دفن شدہ مُردوں کو۔

قرآن مجید کی ان آیات کا حاصل یہی ہے کہ بعث بعد الموت کے مسئلہ میں شک کرنے والا، مگر اسکو سمجھنے کا ارادہ رکھنے والا انسان اگر خود اپنی آفرینش اور پیدائش میں اور بچپن سے لے کر بڑھاپے تک کی اپنی اس زندگی کی ان مسلسل تبدیلیوں میں غور کرے جن سے اس کا کوئی اختیار نہیں چلتا اور جو صرف اللہ ہی کے حکم سے ہوتی ہیں۔

اور اسی طرح اگر وہ زمین کی حالت کے اس تغیر و تبدل میں غور کرے کہ ایک موسم میں وہ بالکل خشک و بے جان اور مُردہ پڑی ہوتی ہے، اور اس میں زندگی کی کوئی رمق اور کوئی لہر نہیں دیکھی جاتی پھر جب اللہ

اپنی رحمت کا پانی اس پر برسا دیتا ہے تو اسی مردہ زمین سے زندگی اور شادابی سبزہ کی شکل میں اُبل پڑتی ہے ——— (الغرض انسان اگر خود اپنی ہستی اور اپنے پاؤں کے نیچے والی زمین کے ان انقلابات پر ایک طالب صادق کی طرح غور کرے) تو بعث بعد الموت اور قیامت کے بارے میں اُسے کوئی اشتباہ اور استبعاد نہیں رہ سکتا۔

اور سورۂ روم میں ایک جگہ فرمایا:۔

يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَيُحْيِي الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَكَذَٰلِكَ تُخْرَجُونَ ۝ ——— (روم - ع - ۲)

اللہ نکالتا ہے زندہ کو مُردہ سے اور نکالتا ہے مُردہ کو زندہ سے، اور زندگی بخشتا ہے زمین کو مُردگی کے بعد (پس جس طرح دنیا میں اللہ کی قدرت سے نیستی کے بعد ہستی اور موت کے بعد زندگی کا یہ سلسلہ جاری ہے) اسی طرح تم مرنے کے بعد قیامت میں زندہ کر کے اٹھائے جاؤ گے۔

اور اسی سورۂ روم میں دوسری جگہ ارشاد فرمایا:۔

فَانظُرْ إِلَىٰ آثَارِ رَحْمَتِ اللَّهِ كَيْفَ يُحْيِي الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ إِنَّ ذَٰلِكَ لَمُحْيِي الْمَوْتَىٰ ۖ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ ——— (الروم - ع - ۵)

اللہ کی رحمت کے آثار تو دیکھو وہ کیسے حیات تازہ بخش دیتا ہے زمین کو اسکے خشک و بے جان اور بالکل مُردہ ہو جانے کے بعد ہاں ہاں بلاشبہ یہی اللہ دوبارہ زندہ کرنیوالا ہے مُردوں کو اور اُسکو ہر چیز پر پوری قدرت ہے

اور سورۂ فصّلت میں فرمایا:۔

وَمِنْ آيَاتِهِ أَنَّكَ تَرَى الْأَرْضَ خَاشِعَةً فَإِذَا أَنزَلْنَا عَلَيْهَا الْمَاءَ اهْتَزَّتْ وَرَبَتْ ۚ إِنَّ الَّذِي أَحْيَاهَا لَمُحْيِي الْمَوْتَىٰ ۚ إِنَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ (فصلت ع ۵)

اور اسکی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ تم دیکھتے ہو زمین کو خشک پڑی ہوئی آثار حیات سے خالی پھر جب ہم برسا دیتے ہیں اس پر پانی، تو وہ تروتازہ ہو جاتی ہے، اور پھولتی پھلتی ہے یقیناً وہی قادر مطلق جس نے مردہ زمین کو یہ زندگی بخشی وہی دوبارہ زندہ کرنیوالا ہے مردوں کو، بیشک وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

اور سورۂ زخرف میں فرمایا:۔

---



وَالَّذِي نَزَّلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً بِقَدَرٍ فَأَنشَرْنَا بِهِ بَلْدَةً مَّيْتًا ۚ كَذَٰلِكَ تُخْرَجُونَ ۝ (زخرف ع - ۱)

اور وہ اللہ جس نے پانی برسایا آسمان سے ایک خاص مقدار میں پھر اسکے ذریعہ زندگی بخشی کسی مردہ علاقہ کو (تو جس طرح بارش برسا کر وہ مردہ علاقوں کو نئی زندگی بخشتا ہے) اسی طرح (اس کے حکم سے) تم مرنے کے بعد پھر زندہ کئے جاؤ گے۔

واقعہ یہ ہے کہ قرآن مجید نے ان آیات اور ان جیسی اپنی اور سیکڑوں آیات میں حیات بعد الموت اور حشر نشر کے اس مسئلہ کو ایسا آسان کر کے سمجھایا ہے اور کم عقلوں کے احمقانہ شبہات اور وہمی استبعادات کو دفع کرنے کیلئے ایسے عام فہم اور دلنشین دلائل پیش کئے ہیں جنکے بعد کسی استبعاد و اشکال اور کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں رہتی، اور مسئلہ ایسا روشن اور بدیہی ہو جاتا ہے کہ بجائے اسکے کہ اس پر کسی کو تعجب ہو اسکے انکار اور اسکے بارے میں شک و شبہ کے اظہار پر لوگوں کو تعجب ہونا چاہئے ——— یہی بات قرآن مجید میں کیسے بلیغ انداز میں فرمائی گئی ہے۔

وَإِن تَعْجَبْ فَعَجَبٌ قَوْلُهُمْ أَإِذَا كُنَّا تُرَابًا أَإِنَّا لَفِي خَلْقٍ جَدِيدٍ ۝ (رعد - ع - ۱)

اور اگر تم لوگوں کو تعجب ہو تو تعجب اور حیرت کے قابل ان (احمقوں) کا یہ کہنا ہے کہ جب ہم مرکر مٹی ہو جائیں گے تو کیا ہم کو پھر ایک نئی پیدائش اور نئی زندگی ملے گی۔

گویا کہ حیات بعد الموت اور حشر نشر کے مسئلہ پر قرآن مجید نے جو روشن دلائل پیش کئے ہیں انکے سامنے آجانے کے بعد کسی منکر کا یہ کہنا کہ:۔

"مرکر ہمارے جسموں کے مٹی ہونے کے بعد، ہم دوبارہ نئے سرے سے کیسے پیدا کئے جائیں گے؟"

ایسی قابلِ تعجب حماقت اور سفاہت ہے جس پر جس قدر بھی تعجب کیا جائے کم ہے۔

## آخرت میں کیا کیا ہونے والا ہے

قرآن مجید اپنے اصل مقصد و موضوع کے لحاظ سے چونکہ انذار و تبشیر، ترغیب و تحذیر اور ہدایت و نصیحت کا صحیفہ ہے فلسفہ یا علم کلام کی کتاب نہیں ہے، اس لئے آخرت کے متعلق استدلالی بحث سے بہت زیادہ اُس آخرت میں پیش آنے والے اُن واقعات کا ذکر کیا گیا ہے، جنکے تذکرہ سے ایک سلیم الفطرت آدمی کے دل میں آخرت کی

فکر اور خدا کا خوف پیدا ہو سکتا ہے، بلکہ کہا جا سکتا ہے کہ قرآن مجید کا بہت بڑا حصہ اسی مضمون سے تعلق رکھتا ہے۔

## آخرت کی منزلیں

موت دراصل اس دنیا سے عالم آخرت کی طرف انتقال ہی کا نام ہے اور اس لحاظ سے آخرت کا سفر گویا موت ہی سے شروع ہو جاتا ہے لیکن مرنے کے دن سے لے کر قیامت تک کا جو زمانہ ہے جس کو برزخ کہا جاتا ہے، اسکی نسبت عالمِ آخرت کے لحاظ سے قریب قریب وہی ہے جو نسبت زمانۂ حمل کو اس دنیوی زندگی سے ہے، گویا آخرت کی اصل زندگی اگرچہ قیامت سے شروع ہو گی، اور جزا و سزا کا اصل ظہور قیامت کے بعد ہی ہوگا، لیکن موت سے لے کر قیامت تک کا دور اسکی اسی طرح کی تمہیدی اور برزخی منزل ہے جیسے کہ اس دنیا میں آنے کیلئے ہر آدمی کو کچھ مدت ماں کے پیٹ میں ٹھہرنا پڑتا ہے، اسی واسطے قرآن مجید میں وقت موت سے قیامت تک کے اس برزخی دور کا ذکر بہت کم اور صرف مجملاً کیا گیا ہے، البتہ قیامت حشر نشر، حساب کتاب اور جنت و دوزخ کے ثواب و عذاب کا ذکر بلا مبالغہ سیکڑوں جگہ اور ایسے تفصیلی انداز میں کیا گیا ہے جو انسانوں کے دلوں میں آخرت کی فکر اور خدا کا خوف پیدا کرنے کیلئے بالکل کافی بلکہ کافی سے بھی بہت زیادہ ہے، اور بلاشبہ اس خصوصیت میں وہ آپ ہی اپنی نظیر ہے ـــــ چند آیتیں اس سلسلہ کی یہاں بھی پڑھ لیجئے:۔

سورۂ مومنون میں ایک جگہ عالم آخرت کی ان تمام منزلوں کا ذکر کسی قدر اجمال کے ساتھ اس طرح فرمایا گیا ہے:

حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ رَبِّ ارْجِعُوْنِ ۝ لَعَلِّيْٓ اَعْمَلُ صَالِحًا فِيْمَا تَرَكْتُ كَلَّا ۭ اِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَاۗىِٕلُهَا ۭ وَمِنْ وَّرَاۗىِٕهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ۝ فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَلَآ اَنْسَابَ بَيْنَهُمْ يَوْمَىِٕذٍ وَّلَا يَتَسَاۗءَلُوْنَ ۝ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فِيْ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ۝ تَلْفَحُ وُجُوْهَهُمُ النَّارُ وَهُمْ فِيْهَا كٰلِحُوْنَ ۝ ـــــــــــ (المومنون۔ع۔٦)

یہاں تک کہ جب آتی ہے ان مجرموں میں سے کسی کو موت تو اس وقت وہ کہتا ہے کہ اے پروردگار



مجھے پھر دنیا میں واپس لوٹا دے تاکہ جو کچھ میں چھوڑ آیا ہوں اس میں نیک عمل کروں اور زندگی میں جو کوتاہیاں کی ہیں جا کر انکی تلافی کروں، اللہ تعالےٰ فرماتا ہے ہرگز نہیں یہ محض ایک کہنے کی بات ہے جو یہ کہہ رہا ہے (موت کے بعد ہرگز کسی کو واپسی کی اجازت نہیں) اور انکے پیچھے ایک آڑ ہے قیامت کے دن تک (یعنی موت کے بعد باوجود تمنا اور التجا کے، وہ دنیا میں واپس نہیں بھیجے جائیں گے بلکہ قیامت کے دن تک ایک بندش میں (اور گویا ایک قسم کی حوالات میں رہیں گے) پھر جب صور پھونکا جائیگا اور قیامت قائم ہوگی تو اس دن انکے سارے باہمی رشتے ناتے ٹوٹ جائیں گے، اور ان میں سے کوئی کسی کا پُرسانِ حال نہ ہوگا، اور اُس دن ہر ایک کا فیصلہ اسکے اعمال پر ہوگا) پس جن لوگوں کے نیک اعمال کا پلہ بھاری ہوگا وہی اس دن کامیاب اور بامراد ہوں گے اور جن کا پلہ ہلکا ہوگا تو وہی وہ ہوں گے جنھوں نے اپنے کو تباہ کر ڈالا وہ جہنم ہی میں پڑے رہیں گے، آگ جھلستی ہوگی انکے چہروں کو، اور اس میں اُنکے منہ بگڑے ہوئے ہوں گے۔

اور سورۂ قٓ میں موت اور پھر قیامت کا ذکر ایک جگہ اس طرح فرمایا گیا ہے:۔

وَجَاۗءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ بِالْحَقِّ ۭ ذٰلِكَ مَا كُنْتَ مِنْهُ تَحِيْدُ ۝ وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ ۭ ذٰلِكَ يَوْمُ الْوَعِيْدِ ۝ وَجَاۗءَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّعَهَا سَاۗىِٕقٌ وَّشَهِيْدٌ ۝ لَقَدْ كُنْتَ فِيْ غَفْلَةٍ مِّنْ هٰذَا فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَاۗءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ۝ (قٓ ع ٢)

(ہر شخص ہوشیار ہو جائے) سکرات موت کا وقت اللہ کے ٹھیک فیصلہ کے مطابق قریب آ چکا ہے، یہ موت وہ چیز ہے جس سے اے انسان تو بدکتا اور بھاگتا تھا (اور نہ سمجھو کہ موت پر قصہ ختم ہے بلکہ قیامت جس کی تم کو خبر سنائی جا رہی ہے وہ یقیناً اپنے وقت پر آئے گی اور سب لوگوں کو دوبارہ زندہ کرنے کیلئے) صور پھونکا جائے گا وہی وعید کا دن ہوگا، اس دن ہر شخص آخرت کی عدالتگاہ کی طرف اس طرح آئے گا کہ اسکے ساتھ ایک فرشتہ اسکو ساتھ لانے والا ہوگا، اور ایک سرکاری گواہ کی حیثیت سے ہوگا (ان میں جو منکر اور آخرت فراموش ہوں گے ان سے کہا جائے گا) تو عدالت اور انصاف کے اس دن سے بے خبر اور غافل تھا، ہم نے تیری آنکھوں سے اب پردہ ہٹا دیا ہے پس

اب تیری نگاہ خوب تیز ہے (اور جن حقیقتوں کا تو منکر تھا، اب وہ تیری آنکھوں کے سامنے ہیں)

اور سورۂ نمل میں قیامت اور اس کی ہولناکیوں کو اس طرح بیان فرمایا گیا ہے:۔

وَيَوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ فَفَزِعَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَاءَ اللّٰهُ ؕ وَكُلٌّ اَتَوْهُ دٰخِرِيْنَ ۝ وَتَرَى الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً وَّهِيَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ ؕ (النمل۔ع۔۷)

اور جس دن کہ (دنیا کے اس نظام کو درہم برہم اور فنا کرنے کیلئے اللہ کے حکم سے) صور پھونک دیا جائے گا، تو زمین و آسمان کی ساری مخلوق (آدمی اور فرشتے وغیرہ اسکی ہیبت اور دہشت سے) سخت گھبرا جائیں گے (اور بے ہوش و حواس ہو جائیں گے) سوائے ان چند ہستیوں کے جنکو اللہ تعالیٰ (اس گھبراہٹ اور بے ہوشی سے) اس وقت محفوظ رکھنا چاہے گا اور سب عاجزی اور بے چارگی کی کیفیت کے ساتھ اسکے سامنے حاضر ہو جائیں گے، اور تم دیکھتے ہو پہاڑوں کو (اور انکے ظاہری حال سے) تم سمجھتے ہو کہ یہ (ہمیشہ) جامد و ساکن رہنے والے ہیں (اور اپنی جگہ سے ہلنے والے نہیں ہیں، مگر جب قیامت کا صور پھونکا جائے گا) تو یہ پہاڑ اس وقت ایسے اُڑے اُڑے پھرتے ہوں گے جیسے فضا میں بدلیاں پھرتی ہیں۔

اور سورۂ حج میں قیامت کے ہوشربا شدائد کا نقشہ اس طرح کھینچا گیا ہے:۔

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ ۚ اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَيْءٌ عَظِيْمٌ ۝ يَوْمَ تَرَوْنَهَا تَذْهَلُ كُلُّ مُرْضِعَةٍ عَمَّاۤ اَرْضَعَتْ وَتَضَعُ كُلُّ ذَاتِ حَمْلٍ حَمْلَهَا وَتَرَى النَّاسَ سُكٰرٰى وَمَا هُمْ بِسُكٰرٰى وَلٰكِنَّ عَذَابَ اللّٰهِ شَدِيْدٌ ۝ (الحج ع۔۱)

اے لوگو! اپنے پروردگار کے قہر و جلال سے ڈرو یقین کرو قیامت کا بھونچال بڑا ہی خوفناک ہوگا، جب (وہ قیامت آئے گی اور) تم اسکو دیکھو گے (تو یہ حالت ہوگی کہ کسی کو کسی کا ہوش نہیں رہے گا یہاں تک کہ) دودھ پلانے والی مائیں اپنے دودھ پیتے بچوں کو بھول جائیں گی اور حمل والیوں کے حمل ساقط ہو جائیں گے اور اس وقت لوگوں کو تم دیکھو گے نشہ کی سی حالت میں (بے حس و حرکت) اور اس وقت در حقیقت وہ نشہ کی حالت میں نہیں ہونگے لیکن (خدا کے قہر و عذاب کی دہشت سے ان کی یہ حالت ہوگی) اللہ کا عذاب بڑی ہی سخت چیز ہے۔



اور سورۂ کہف میں قیامت اور حشر کے بیان کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حضور میں پیشی اور مجرمین کی اس وقت کی حالت کو اس طرح بیان فرمایا گیا ہے:۔

وَيَوْمَ نُسَيِّرُ الْجِبَالَ وَتَرَى الْاَرْضَ بَارِزَةً ۙ وَّحَشَرْنٰهُمْ فَلَمْ نُغَادِرْ مِنْهُمْ اَحَدًا ۝ وَعُرِضُوْا عَلٰى رَبِّكَ صَفًّا ؕ لَقَدْ جِئْتُمُوْنَا كَمَا خَلَقْنٰكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ ؕ بَلْ زَعَمْتُمْ اَلَّنْ نَّجْعَلَ لَكُمْ مَّوْعِدًا ۝ وَوُضِعَ الْكِتٰبُ فَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ مُشْفِقِيْنَ مِمَّا فِيْهِ وَيَقُوْلُوْنَ يٰوَيْلَتَنَا مَالِ هٰذَا الْكِتٰبِ لَا يُغَادِرُ صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً اِلَّاۤ اَحْصٰىهَا ۚ وَوَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا ؕ وَلَا يَظْلِمُ رَبُّكَ اَحَدًا ۝ (کہف۔ع۔۶)

اور خیال کرو اس دن کا (جب دنیا کا یہ نظام ہمارے حکم سے درہم برہم ہوگا، اور) ہم پہاڑوں کو بھی اپنی جگہ سے ہٹا دیں گے (اور زمین کی ساری آبادیاں مسمار کر کے برابر کر دی جائیں گی) اور تم دیکھو گے زمین کو کھلا میدان (جس پر نہ کوئی پہاڑ ہے نہ کوئی آبادی) اور ہم سب بندوں کو (دوبارہ زندہ کر کے اپنی عدالت گاہ میں) جمع کریں گے، ان میں سے کسی ایک کو بھی نہیں چھوڑیں گے، اور تمہارے پروردگار کے سامنے وہ قطار در قطار پیش کئے جائیں گے (تب ان سے کہا جائے گا کہ) تم کو جس طرح ہم نے پہلی مرتبہ دنیا میں پیدا کیا تھا، اسی طرح (ہمارے حکم سے دوبارہ زندہ ہو کر) آج تم ہمارے پاس آگئے، مگر تم نے تو یہ خیال باندھ لیا تھا کہ ہم تمہارے لئے کوئی وقت موعود نہ لائیں گے (اور قیامت جسکی خبر پیغمبر دیتے ہیں کبھی نہ آئے گی، تو اب تم نے دیکھ لیا کہ یہ کیا ہو رہا ہے) اور اعمال کا دفتر سامنے رکھ دیا جائے گا، تو اس وقت تم دیکھو گے مجرموں کو کہ اس دفتر میں انکے اعمال کی جو تفصیل ہے، وہ اس سے ہراساں اور اسکے انجام سے خوف زدہ ہیں، وہ اس وقت (یاس و حسرت سے) کہہ رہے ہونگے ہائے ہماری کم بختی، یہ کیسا دفتر ہے، جس نے نہ کوئی چھوٹا عمل چھوڑا ہے اور نہ بڑا عمل، سب ہی اس میں محفوظ ہے، اور وہ پائیں گے اس میں اپنے تمام اعمال موجود، اور تمہارا پروردگار کسی کے ساتھ ظلم و زیادتی نہیں کرتا (وہ جن مجرموں کیلئے عذاب اور سزا کا فیصلہ کریگا انکی بد اعمالیوں ہی کی بنا پر کریگا)

اور سورۂ مومن میں قیامت کے دن کا ایک منظر اس طرح ذکر فرمایا گیا ہے:۔

وَأَنذِرْهُمْ يَوْمَ الْآزِفَةِ إِذِ الْقُلُوبُ لَدَى الْحَنَاجِرِ كَاظِمِينَ ۝ مَا لِلظَّالِمِينَ مِنْ حَمِيمٍ وَلَا شَفِيعٍ يُطَاعُ ۝ يَعْلَمُ خَائِنَةَ الْأَعْيُنِ وَمَا تُخْفِي الصُّدُورُ ۝ (مومن۔ ع ۲)

اور اے پیغمبر! آپ انکو قریب آنے والی قیامت کے دن سے خبردار کر دیجئے جب کلیجے منہ کو آ رہے ہونگے (اور لوگ مارے دہشت اور گھبراہٹ کے) اپنے دلوں کو دبائے ہونگے (کہ کہیں منھ کی راہ سے نکل نہ جائیں) اس دن ظالموں مجرموں کا کوئی یار و مددگار نہ ہوگا، اور نہ کوئی ایسا سفارشی ہوگا جسکی بات مان لی جائے (بس فیصلہ اللہ کے ہاتھ میں ہوگا جو) جانتا ہے آنکھوں کی چوری کو اور سینوں کے چھپے راز دن تک کو۔

اور سورۂ یٰس میں قیامت کے دن مجرموں کی ذلت و رسوائی اور بے بسی کا ایک لرزہ خیز اور عبرتناک منظر یہ بیان فرمایا گیا ہے:۔

الْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلَىٰ أَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَا أَيْدِيهِمْ وَتَشْهَدُ أَرْجُلُهُم بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ۝ ——— (یٰس ع ۴)

آج کے دن ہم ان کے مونہوں پر مہر لگا دیں گے، اور اُن کے ہاتھ ہم سے بولیں گے (اور ان کی روداد عمل بتائیں گے) اور اُن کے پاؤں اُنکے اعمال و افعال کی گواہی دیں گے۔

قرآن مجید میں جا بجا بیان کیا گیا ہے کہ قیامت کے شدائد اور ہولناکیوں کا ایک غیر معمولی اثر لوگوں پر یہ بھی ہوگا کہ ہر ایک کو صرف اپنی پڑی ہوگی اور قریب ترین عزیز بھی اُس دن کسی کے کام نہ آئیں گے بس نفسی نفسی کا عالم ہوگا ——— سورۂ عبس میں اس حالت کا کس قدر مؤثر اور لرزہ خیز نقشہ کھینچا گیا ہے:۔

فَإِذَا جَاءَتِ الصَّاخَّةُ ۝ يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ أَخِيهِ ۝ وَأُمِّهِ وَأَبِيهِ ۝ وَصَاحِبَتِهِ وَبَنِيهِ ۝ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَأْنٌ يُغْنِيهِ ۝ وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ۝ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ ۝ وَوُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ عَلَيْهَا غَبَرَةٌ ۝ تَرْهَقُهَا قَتَرَةٌ ۝ (عبس۔ ع ۱)

تو جب کانوں کو بہرہ کر دینے والی چیخ پکار برپا ہوگی جس دن کا پریشانی اور گھبراہٹ کا یہ عالم ہوگا کہ) بھاگے گا آدمی اپنے بھائی سے، اور اپنے ماں باپ سے اور اپنی بیوی اور اپنی اولاد سے (اپنے ان پیاروں کے





ساتھ بھی کوئی ہمدردی نہیں کرے گا) اس دن ہر آدمی کو اپنی ایسی فکر ہوگی جو کسی اور کی طرف اس کو متوجہ ہی نہ ہونے دے گی، بہت سے (بندگانِ خدا کے) چہرے اس دن روشن خنداں اور شاداں و فرحاں ہونگے اور بہت سے چہرے (مجرموں کے) اُس دن ایسے ہونگے کہ اُن پر خاک پڑی ہوگی اور سیاہی چڑھی ہوگی۔

---

ابھی عرض کیا جا چکا ہے کہ قرآن مجید کا بہت زیادہ حصہ قیامت اور حشر و نشر کے متعلق اسی طرح کے بیانات پر مشتمل ہے یہاں صرف چند آیتیں ہی نقل کر دی گئی ہیں بلکہ قرآن مجید کی بعض پوری پوری سورتیں بھی قیامت اور آخرت ہی کے بیان سے بھری ہوئی ہیں چنانچہ سورۂ واقعہ، سورۂ حاقہ، سورۂ قیامہ، سورۂ تکویر، سورۂ انفطار، سورۂ انشقاق، سورۂ غاشیہ میں قیامت اور آخرت ہی کے احوال اور مناظر کا بیان ہے ——— ان بڑی بڑی سورتوں کے نقل کرنے کی تو گنجائش نہیں، تاہم ایک چھوٹی سی سورت جس میں صرف قیامت ہی کا بیان ہے یہاں بھی پڑھ لیجئے۔

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

إِذَا زُلْزِلَتِ الْأَرْضُ زِلْزَالَهَا ۝ وَأَخْرَجَتِ الْأَرْضُ أَثْقَالَهَا ۝ وَقَالَ الْإِنسَانُ مَا لَهَا ۝ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا ۝ بِأَنَّ رَبَّكَ أَوْحَىٰ لَهَا ۝ يَوْمَئِذٍ يَصْدُرُ النَّاسُ أَشْتَاتًا لِّيُرَوْا أَعْمَالَهُمْ ۝ فَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ ۝ وَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ ۝ ——— (سورہ زلزال)

جب زمین قیامت کے بھونچال سے زیر و زبر کر دی جائے گی اور اپنے اندر کے بوجھ (دفن شدہ مُردے اور دوسری چیزیں) زمین باہر نکال دے گی، اور انسان اس حالت کو دیکھ کر کہیگا کہ اس زمین کو یہ کیا ہوا؟ اس دن زمین اپنی سب خبریں اور سرگزشت بیان کریگی (کہ فلاں بندے نے مجھ پر یہ اچھا یا برا عمل کیا اور فلاں نے یہ کیا) اس سبب سے کہ تیرے رب نے حکم دیا ہوگا اسکو اُس روز لوگ مختلف ٹکڑیوں میں بٹ کر لوٹیں گے تاکہ اپنے اعمال دیکھیں (اور ان کا صلہ پائیں یا سزا بھگتیں) پس جو شخص یہاں ذرہ برابر اچھا عمل کریگا وہ اسکو وہاں دیکھ لے گا، اور جو ذرہ برابر برا عمل کریگا وہ وہاں اسکے سامنے آجائے گا۔

# جنّت اور دوزخ

اللہ تعالیٰ کی طرف سے آنے والے تمام رسولوں اور پیغمبروں نے اور اسکے نازل کئے ہوئے تمام صحیفوں نے اس حقیقت کو پوری صراحت اور وضاحت کے ساتھ بیان کیا ہے کہ اصل زندگی آخرت کی زندگی ہے' اور انسان کا دائمی وطن جنت یا دوزخ ہے' اور جنت اللہ تعالیٰ کی صفتِ رحمت و رأفت اور فضل و کرم کا انتہائی مظہر ہے' اور اس کی ان جمالی صفات کا پورا پورا ظہور بس وہیں ہوگا، اور اسی طرح دوزخ اللہ تعالیٰ کے قہر و غضب کا انتہائی مظہر ہے' اور ان جلالی صفات کا پورا پورا ظہور وہیں ہوگا۔

اللہ کے پیغمبروں اور اللہ کی کتابوں نے اس بارے میں جو کچھ انسانوں کو بتلایا بلاشبہ وہ من و عن حق ہے' اور بالکل اسی طرح سامنے آنے والا ہے جس طرح کہ انھوں نے بیان فرمایا ہے اسکے متعلق یہ خیال کرنا کہ جس طرح نادان بچوں کو ڈرانے دھمکانے یا ان میں کسی چیز کا جذبہ اور شوق پیدا کرنے کے لئے اُن کے بڑے بہت سی بے حقیقت باتیں بھی کہہ دیا کرتے ہیں اسی طرح اللہ کے پیغمبروں اور ان کی لائی ہوئی کتابوں نے جنت و دوزخ کے ثواب و عذاب کا بیان کیا ہے بالکل ایسی احمقانہ بات ہے' جیسے کہ کوئی کہے کہ ان پیغمبروں نے اللہ تعالیٰ کی ہستی کے متعلق جو کچھ بیان کیا ہے' یا قیامت کے بارے میں جو کچھ تبلایا ہے وہ بھی بس ڈراوے اور بہلاوے کے لئے ہے' ورنہ حقیقت کچھ بھی نہیں ہے۔

قرآن مجید چونکہ اللہ کی آخری کتاب ہے' اور اس کے بعد اب کوئی کتاب انسانوں کی ہدایت کیلئے نازل ہونے والی نہیں ہے' اس لئے دوسرے مضامین کی طرح اس میں جنّت و دوزخ کا بیان بھی پوری تفصیل سے اور اتنی کثرت سے کیا گیا ہے جو انسانوں میں نیک عملی کا جذبہ اور بدعملی سے بچنے کی فکر پیدا کرنے کے لئے یقیناً کافی سے زائد ہے' بشرطیکہ انسان کا قلب مُردہ نہ ہوگیا ہو۔



دوزخ اور جنت کے حالات سے متعلق چند آیتیں یہاں بھی پڑھ لیجئے' پہلے دوزخ اور اس کے عذاب کا حال پڑھئے:۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قُوا أَنفُسَكُمْ وَأَهْلِيكُمْ نَارًا وَقُودُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ عَلَيْهَا مَلَائِكَةٌ غِلَاظٌ شِدَادٌ لَّا يَعْصُونَ اللَّهَ مَا أَمَرَهُمْ وَيَفْعَلُونَ مَا يُؤْمَرُونَ ۝ (التحریم۔ ع ۱)

اے ایمان والو! تم اپنے کو اور اپنے گھر والوں کو دوزخ کی اس (خوفناک اور تباہ کن) آگ سے بچاؤ جس کا ایندھن اور سوختہ آدمی اور پتھر ہیں جس پر نہایت تندخو اور درشت مزاج فرشتے مقرر ہیں جو اللہ کے دیئے ہوئے حکم کی ذرا نافرمانی نہیں کرتے اور ان کو جو حکم دیا جاتا ہے بالکل وہی کرتے ہیں (اس لئے ان سے اسکی قطعاً امید نہیں کہ وہ اللہ کے کسی مجرم کے ساتھ اس کے حکم کے خلاف کوئی رعایت یا نرمی کریں گے۔)

اور سورۂ کہف میں ارشاد ہے:۔

وَقُلِ الْحَقُّ مِن رَّبِّكُمْ فَمَن شَاءَ فَلْيُؤْمِن وَمَن شَاءَ فَلْيَكْفُرْ إِنَّا أَعْتَدْنَا لِلظَّالِمِينَ نَارًا أَحَاطَ بِهِمْ سُرَادِقُهَا وَإِن يَسْتَغِيثُوا يُغَاثُوا بِمَاءٍ كَالْمُهْلِ يَشْوِي الْوُجُوهَ بِئْسَ الشَّرَابُ وَسَاءَتْ مُرْتَفَقًا ۝ — (الکہف ع ۴)

اور اے رسول! آپ کہہ دیجئے کہ یہ حق ہے تمھارے رب کی طرف سے پس جس کا جی چاہے مانے اور ایمان لائے اور جس کا جی چاہے نہ مانے اور کفر و انکار پر ہی جما رہے یقین رکھو ہم نے ایسے ظالموں کیلئے دوزخ کی آگ تیار کر رکھی ہے' اس کی قناتیں انھیں گھیرے ہوئے ہیں' اور جب وہ اس میں پڑ کر پیاس کی فریاد کریں گے تو اس کے جواب میں اُن کو پانی دیا جائے گا (جو اپنی بدصورتی اور گھنونے پن میں) تیل کی گاد جیسا ہوگا اور ایسا جلتا کھولتا ہوگا کہ بھون ڈالے گا چہروں کو، کیا ہی بُرا پانی ہوگا، اور بڑی بُری "آرام گاہ" ہے دوزخ۔

اور سورۂ محمد میں دوزخیوں کے متعلق ارشاد ہے کہ:۔

وَسُقُوْا مَآءً حَمِیْمًا فَقَطَّعَ اَمْعَآءَھُمْ ○ ـــــــ (محمد۔ ع۔ ۲)

ان کے پینے کو دیا جائے گا کھولتا پانی، پس وہ ٹکڑے ٹکڑے کردے گا، ان کی انتڑیوں کو۔

اور سورۂ مومن میں ارشاد ہے:۔

اَلَّذِیْنَ کَذَّبُوْا بِالْکِتٰبِ وَبِمَآ اَرْسَلْنَا بِهٖ رُسُلَنَا فَسَوْفَ یَعْلَمُوْنَ ○ اِذِ الْاَغْلٰلُ فِیْۤ اَعْنَاقِهِمْ وَالسَّلٰسِلُ یُسْحَبُوْنَ ○ فِی الْحَمِیْمِ ثُمَّ فِی النَّارِ یُسْجَرُوْنَ ○ (المومن۔ ع۔ ۸)

جن لوگوں نے جھٹلایا ہماری کتاب کو اور ہمارے ان احکام کو جنکو لے کر ہم نے اپنے رسول بھیجے، ان کو عنقریب (نتیجہ) معلوم ہو جائے گا، جب طوق انکی گردنوں میں ہونگے اور زنجیریں (ان طوقوں میں جکڑی ہونگی جن سے) وہ گھسیٹے جائیں گے کھولتے پانی میں لے جائے جائیں گے پھر دہکتی آگ میں جھونک دیئے جائیں گے۔

اور سورۂ الحج میں ارشاد ہے:۔

فَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا قُطِّعَتْ لَهُمْ ثِیَابٌ مِّنْ نَّارٍ یُصَبُّ مِنْ فَوْقِ رُءُوْسِهِمُ الْحَمِیْمُ ○ یُصْهَرُ بِهٖ مَا فِیْ بُطُوْنِهِمْ وَالْجُلُوْدُ ○ وَلَهُمْ مَّقَامِعُ مِنْ حَدِیْدٍ ○ کُلَّمَآ اَرَادُوْٓا اَنْ یَّخْرُجُوْا مِنْهَا مِنْ غَمٍّ اُعِیْدُوْا فِیْهَا وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِیْقِ ○ (الحج۔ ع۔ ۲)

جن لوگوں نے کفر کیا اُن کیلئے آگ کے کپڑے کترے جاویں گے، اور انکے سر کے اوپر سے تیز گرم پانی چھوڑا جائے گا، اس سے انکی کھالیں اور پیٹ کے اندر کی چیزیں بھی سب گل جائیں گی اور انکی ٹھکائی پٹائی کیلئے لوہے کے گرز ہونگے، وہاں کی تکلیف اور سختی کی وجہ سے وہ جب اس سے نکلنے کا ارادہ کریں گے تو پھر اسی میں ڈھکیل دیئے جاویں گے، اور کہا جائے گا کہ ہمیں جلنے کا عذاب چکھتے رہو۔

اور سورۂ دخان میں "زقوم" کو دوزخیوں کی "خوراک" بتلاتے ہوئے اس کی ہیئت اور کیفیت اس طرح بیان کی گئی ہے:۔

اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ ○ طَعَامُ الْاَثِیْمِ ○ کَالْمُهْلِ یَغْلِیْ فِی الْبُطُوْنِ ○ کَغَلْیِ الْحَمِیْمِ ○ خُذُوْهُ فَاعْتِلُوْهُ اِلٰی سَوَآءِ الْجَحِیْمِ ○ ثُمَّ صُبُّوْا فَوْقَ





رَاْسِهٖ مِنْ عَذَابِ الْحَمِیْمِ ○ ـــــــ (الدخان۔ ع۔ ۳)

بیشک زقوم کا درخت بڑے پاپیوں (کافروں مشرکوں) کا کھانا ہوگا جو اپنی بدصورتی اور گھونے پن میں تیل کی تلچھٹ کی طرح ہوگا، اور وہ پیٹوں میں جاکر ایسے کھولے گا جیسے تیز گرم پانی کھولتا ہے، اور فرشتوں کو حکم ہوگا کہ اس کو پکڑو پھر گھسیٹتے ہوئے دوزخ کے بیچوں بیچ تک لے جاؤ پھر اس کے سر پر نہایت تکلیف دینے والا ابلتا ہوا پانی چھوڑ دو۔

اور سورۂ ابراہیم میں جہنم میں جانے والے سرکش مجرموں کے متعلق ارشاد فرمایا گیا ہے:۔

وَیُسْقٰی مِنْ مَّآءٍ صَدِیْدٍ ○ یَّتَجَرَّعُهٗ وَلَا یَکَادُ یُسِیْغُهٗ وَیَاْتِیْهِ الْمَوْتُ مِنْ کُلِّ مَکَانٍ وَّمَا هُوَ بِمَیِّتٍ ؕ وَمِنْ وَّرَآئِهٖ عَذَابٌ غَلِیْظٌ ○ (ابراہیم ع ۳)

اور پینے کو دیا جائے گا ایسا پانی جو دراصل (جہنمیوں کا) لہو پیپ ہوگا جس کو وہ گھونٹ گھونٹ کر کے پیئے گا، اور گلے سے اس کو آسانی سے نہ اتار سکے گا، اور ہر طرف سے اس پر موت کی یورش ہوگی اور وہ (بدبختی کا مارا مرے گا بھی نہیں، اور اس کو سخت عذاب کا سامنا ہوگا۔)

اور سورۂ فاطر میں ارشاد ہے:۔

وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَهُمْ نَارُ جَهَنَّمَ ۚ لَا یُقْضٰی عَلَیْهِمْ فَیَمُوْتُوْا وَلَا یُخَفَّفُ عَنْهُمْ مِّنْ عَذَابِهَا ؕ کَذٰلِکَ نَجْزِیْ کُلَّ کَفُوْرٍ ○ وَهُمْ یَصْطَرِخُوْنَ فِیْهَا ۚ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا نَعْمَلْ صَالِحًا غَیْرَ الَّذِیْ کُنَّا نَعْمَلُ ؕ اَوَلَمْ نُعَمِّرْکُمْ مَّا یَتَذَکَّرُ فِیْهِ مَنْ تَذَکَّرَ وَجَآءَکُمُ النَّذِیْرُ ؕ فَذُوْقُوْا فَمَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ نَّصِیْرٍ ○ (الفاطر ع۔ ۴)

اور جن لوگوں نے کفر کی راہ اختیار کی ان کیلئے دوزخ کی آگ ہے نہ تو ان کی قضا ہی آوے گی کہ مر ہی جائیں اور نہ دوزخ کا عذاب ہی ان سے ہلکا کیا جائے گا، ہم ہر کافر کو ایسی ہی سزا دیتے ہیں اور وہ اس میں پڑے چلائیں گے کہ اے ہمارے پروردگار! ہم کو اس دوزخ سے نکال دے ہم اچھے کام کریں گے برخلاف اسکے جو (اپنی شامت سے) پہلے کرتے تھے (ان کی اس چیخ وپکار کا جواب ملے گا کہ) کیا ہم نے تم کو اتنی عمر نہ دی تھی کہ جس کو سمجھنا ہوتا وہ سمجھ سکتا اور

تمہارے پاس ڈرانے والا بھی پہونچا تھا، پس اب مزہ چکھو کر ایسے ظالموں کا کوئی مددگار نہیں۔

اور سورۂ زخرف میں فرمایا:۔

اِنَّ الْمُجْرِمِیْنَ فِیْ عَذَابِ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ٥ لَا یُفَتَّرُ عَنْهُمْ وَهُمْ فِیْهِ مُبْلِسُوْنَ ٥ وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْا هُمُ الظّٰلِمِیْنَ ٥ (الزخرف - ع ۷)

یقین رکھو کہ مجرمین (جنھوں نے کفر یا شرک کا جرم کیا) ہمیشہ دوزخ کے عذاب میں رہیں گے، ان کا عذاب ہلکا بھی نہیں کیا جائے گا اور وہ اسی میں مایوس پڑے رہیں گے اور ہم نے ان پر ظلم نہیں کیا، لیکن یہ خود ہی ظالم ہیں (اور یہ ان کی ظالمانہ اور مجرمانہ حرکتوں ہی کی سزا ہے)

## جنّت:۔

اب چند آیتیں جنّت اور اسکی راحتوں اور لذّتوں کے بیان کے متعلق بھی پڑھ لیجئے، سورۂ آل عمران میں ارشاد ہے:۔

لِلَّذِیْنَ اتَّقَوْا عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا وَاَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ ۗ وَاللّٰهُ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ ۚ (آل عمران ع ۲)

ان بندوں کیلئے جنھوں نے پرہیزگاری اختیار کی اُنکے پروردگار کے ہاں وہ جنّتیں (یعنی ایسے باغات) ہیں جنکے نیچے نہریں جاری ہیں، وہ ان ہی میں رہیں گے اور پاک ستھری بیبیاں ہیں اور اللہ کی رضامندی ہے اور اللہ اپنے سب بندوں کو خوب دیکھنے والا ہے (کسی کا حال اس سے چھپا نہیں ہے)

اور سورۂ محمدؐ میں ارشاد ہے:۔

مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۗ فِیْهَا اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّاءٍ غَیْرِ اٰسِنٍ ۚ وَاَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ یَتَغَیَّرْ طَعْمُهٗ ۚ وَاَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِیْنَ ۚ وَاَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى ۗ وَلَهُمْ فِیْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ وَمَغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ ۗ (محمد ع ۲)

وہ جنت جس کا وعدہ پرہیزگاروں سے کیا گیا ہے اس کا حال یہ ہے کہ اس میں بہت سی



نہریں ہیں پانی کی اس میں ذرا تغیر نہ ہوگا اور بہت سی نہریں دودھ کی ہیں جس کا ذائقہ ذرا بدلا نہ ہوگا، اور بہت سی نہریں ہیں حلال اور پاک شراب کی جس میں بڑی لذت ہے پینے والوں کیلئے اور بہت سی نہریں ہیں صاف کئے ہوئے شہد کی، اور ان کے واسطے اس جنت میں سب طرح کے پھل ہیں اور بخشش ہے ان کے پروردگار کی۔

اور سورۂ الحجر میں ارشاد ہے:۔

اِنَّ الْمُتَّقِیْنَ فِیْ جَنّٰتٍ وَّعُیُوْنٍ ٥ اُدْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ اٰمِنِیْنَ ٥ وَنَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اِخْوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِیْنَ ٥ لَا یَمَسُّهُمْ فِیْهَا نَصَبٌ وَّمَا هُمْ مِّنْهَا بِمُخْرَجِیْنَ ٥ ——— (الحجر - ع - ۴)

یقین کرو کہ اللہ کے پرہیزگار بندے بہشت کے باغوں اور چشموں میں ہونگے (ان کے لئے فرمان ہوگا کہ) سلامتی اور امن کے ساتھ (ہماری تیار کی ہوئی) اس بہشت کے اندر آجاؤ اور انکے دلوں میں (دنیوی زندگی کے اختلافات کے اثر سے) جو کینہ ہوگا ہم اس کو دور کر دیں گے (جسکے بعد وہ) بھائی بھائی ہوکر آمنے سامنے تختوں پر بیٹھیں گے، کسی قسم کی کوئی تکلیف وہاں ان کو نہ پہونچے گی، اور نہ کبھی وہ جنت سے نکالے جائیں گے۔

اور سورۂ یٰسٓ میں ارشاد ہے:۔

اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ الْیَوْمَ فِیْ شُغُلٍ فٰكِهُوْنَ ٥ هُمْ وَاَزْوَاجُهُمْ فِیْ ظِلٰلٍ عَلَى الْاَرَآئِكِ مُتَّكِـُٔوْنَ ٥ لَهُمْ فِیْهَا فَاكِهَةٌ وَّلَهُمْ مَّا یَدَّعُوْنَ ٥ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ٥ ——— (یٰسٓ ع - ۴)

اہلِ جنت اس دن اپنے شغلوں میں خوش ہونگے، وہ اور انکی بیبیاں سایہ میں مسہریوں پر تکئے لگائے ہوئے ہونگے، ان کیلئے وہاں طرح طرح کے میوے ہونگے، اور جو کچھ مانگیں گے انکو ملے گا، رحمت و کرم والے پروردگار کی طرف سے وہاں ان کو "سلام" فرمایا جائے گا۔

اور سورۂ زخرف میں ارشاد ہے:۔

يٰعِبَادِ لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ وَلَا أَنْتُمْ تَحْزَنُوْنَ ۝ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوْا مُسْلِمِيْنَ ۝ اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ اَنْتُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ تُحْبَرُوْنَ ۝ يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِصِحَافٍ مِّنْ ذَهَبٍ وَّاَكْوَابٍ وَّفِيْهَا مَا تَشْتَهِيْهِ الْاَنْفُسُ وَتَلَذُّ الْاَعْيُنُ وَاَنْتُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ ——— (الزخرف-ع-٧)

اے میرے بندو! آج تم کو کوئی خوف نہیں اور اب تمھیں کوئی رنج و غم نہ ہوگا ۔ یعنی وہ بندے جو ہماری آیات پر ایمان لائے اور ہماری فرمانبرداری کرتے تھے (ان کیلئے فرمان ہوگا) تم اور تمہاری بیبیاں خوش بخوش جنت میں داخل ہو جاؤ، اور سونے کی پلیٹوں اور گلاسوں میں کھانے پینے کی چیزیں انکے پاس لائی جائیں گی، اور وہاں وہ سب کچھ ہوگا جو انکے جی چاہیں گے اور جس سے آنکھوں کو لذت حاصل ہوگی، اور اے بندو تم ہمیشہ ہمیشہ اسی میں رہوگے ۔

اور سورۂ فاطر میں ہے کہ جنتی جنت میں پہونچ کر اللہ تعالےٰ کی رحمتوں اور نعمتوں کی بے پایاں بارش اپنے اوپر برستی دیکھ کر جذبۂ شکر سے سرشار ہو کر عرض کریں گے ۔

وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَذْهَبَ عَنَّا الْحَزَنَ ۭ اِنَّ رَبَّنَا لَغَفُوْرٌ شَكُوْرُ ۝ الَّذِيْ اَحَلَّنَا دَارَ الْمُقَامَةِ مِنْ فَضْلِهٖ ۚ لَا يَمَسُّنَا فِيْهَا نَصَبٌ وَّلَا يَمَسُّنَا فِيْهَا لُغُوْبٌ ۝ ——— (الفاطر-ع-٤)

اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے جس نے ہم سے غم دور کیا، بیشک ہمارا پروردگار بڑا بخشنے والا بڑا قدردان ہے جس نے اپنے فضل و کرم سے ہمیشہ رہنے کے اس مقام (جنت) میں لا اتارا، جہاں ہم کو کسی قسم کی کوئی تکلیف اور کوئی خستگی کبھی نہ پہونچے گی ۔

دوزخ کے متعلق جو کچھ قرآن مجید میں بیان فرمایا گیا ہے اس میں غور کرنے سے معلوم ہو جاتا ہے کہ جن دکھوں اور تکلیفوں سے انسان اس دنیا میں بچنا چاہتا ہے اور جن سے بچنا اسکی فطرت کا تقاضا ہے دوزخ میں وہ سارے دکھ اور تکلیفیں اس دنیا سے ہزاروں لاکھوں درجہ بڑے پیمانے پر جمع کردی گئی ہیں ۔

قرآن مجید کا مقصد دوزخ کے اس بیان سے یہی ہے کہ جو انسان اس دنیا میں ایک دن کیلئے





بھی یہ دکھ اور یہ تکلیفیں سہنے کے لئے تیار نہیں ہے اس کو چاہئے کہ وہ خدا کی بغاوت اور نافرمانی کے اس راستہ سے بچے جو اس دوزخ میں پہنچانے والا ہے، جہاں جانے والے ان دکھوں اور تکلیفوں میں ہمیشہ ہمیشہ مبتلا رہیں گے ۔

اسی طرح جنت کے متعلق قرآن مجید میں جو کچھ بیان فرمایا گیا ہے اس کا حاصل یہی ہے کہ انسان کی فطرت میں جن جن راحتوں اور لذتوں کی خواہش اور طلب بھری ہوئی ہے جنت میں وہ سب راحتیں اور لذتیں بدرجۂ کمال جمع کردی گئی ہیں پس انسان کو چاہئے کہ وہ خدا پرستی اور نیک عملی کی اس راہ کو اپنی راہ بنائے جو اس جنت میں پہونچانے والی ہے جس میں انسان کی تمام فطری خواہشوں اور آرزوؤں کی تکمیل کا سامان بھرپور موجود ہے، اور وہاں پہونچنے والے وہاں کی لذتوں اور راحتوں سے ہمیشہ ہمیشہ لطف اندوز ہوتے رہیں گے ۔

آخرت کے بیان کو ہم اسی پر ختم کرتے ہیں اور جنت دوزخ کے خالق و مالک سے دعا کرتے ہیں ۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ رِضَاكَ وَالْجَنَّةَ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ غَضَبِكَ وَالنَّارِ ۔

آمین!

(اے اللہ! ہم آپ سے آپ کی رضا اور جنت مانگتے ہیں، اور آپ کے غضب سے اور دوزخ سے آپ کی پناہ چاہتے ہیں)

# نبوّت و رسالت

قرآن مجید جس نظام زندگی کی انسانوں کو دعوت دیتا ہے جیسا کہ معلوم ہو چکا اسکی پہلی بنیاد تو یہ ہے کہ خدائے وحدہٗ لاشریک کی ہستی اور اسکی صفات کو اس طرح مانا جائے جس طرح کہ واقع میں وہ ہے۔

اور دوسری بنیاد یہ ہے کہ آخرت کی زندگی اور وہاں کی جزا و سزا پر یقین لایا جائے جو اللہ تعالےٰ کی صفت عدل و حکمت اور شانِ حاکمیت کا لازمی تقاضا ہے اور جسکے بغیر یہ دنیا ناقص و نامکمل بلکہ محض عبث اور بے مقصد تماشہ ہے ـــــ ان دونوں بنیادوں کے بارے میں قرآن کریم نے جو کچھ بتلایا ہے، ہم اپنے ناظرین کے سامنے کسی قدر تفصیل کے ساتھ اس کو پیش کر چکے ہیں۔

زندگی کی تیسری اہم اعتقادی بنیاد جسکے ماننے کی قرآن مجید دعوت دیتا ہے اور جسکو اپنی دینی تعلیم و دعوت کی اصل و اساس ٹھہراتا ہے، یہ ہے کہ رسالت و پیغمبری کے پورے سلسلے کو مانا جائے یعنی پہلے تو اس اصولی حقیقت کو تسلیم کیا جائے کہ انسانوں کی ضرورت کیلئے جس طرح اللہ تعالےٰ نے غذا اگانے والی زمین پیدا کی، روشنی اور گرمی پہونچانے والا سورج پیدا کیا، اور ہوا پانی وغیرہ وہ ساری چیزیں پیدا کیں جن کے ہم اس دنیوی زندگی میں محتاج ہیں اسی طرح اُس نے اپنی ذات و صفات کا صحیح علم عام انسانوں تک پہونچانے کے لئے اور اس طریقہ زندگی کی تعلیم و ہدایت کیلئے جو اللہ تعالےٰ نے انسانوں کیلئے مقرر کیا ہے، اور جس پر چل کر انسان اللہ کی رضا اور حقیقی نجات و فلاح حاصل کر سکتا ہے اس نے نبوت و رسالت کا سلسلہ بھی قائم فرمایا، اور ہر زمانہ اور دنیا کے ہر خطہ میں اسکی ضرورت اور تقاضے کے مطابق نبی اور رسول بھیجے یہ سب اللہ کے پیارے اور برگزیدہ بندے تھے، اور اپنے اپنے وقت میں جو ہدایت و تعلیم انھوں نے دنیا کو دی وہ بلاشبہ خدا کی سچی تعلیم تھی، الغرض قرآن مجید پورے زور اور اصرار کے ساتھ اسکی دعوت دیتا ہے



کہ اللہ کے سب پیغمبروں پر (خواہ وہ کسی زمانہ، کسی ملک اور کسی قوم میں آئے ہوں) بلا تفریق ایمان لایا جائے، سب کی سچائی اور پاکبازی کی شہادت دی جائے اور اللہ کا پیغمبر ہونے کی حیثیت سے اپنے اپنے دور اور اپنے اپنے دائرہ اور حلقہ میں سب کو واجب الاطاعت مانا جائے۔

اسی کے ساتھ قرآن مجید یہ بھی بتلاتا ہے کہ پہلے پیغمبروں کا دور ختم ہو چکا، اب دنیا کے اس دور کے لئے اللہ کے نبی و رسول حضرت محمد عربی ہیں (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ) نیز قرآن مجید اللہ تعالےٰ کی طرف سے اس کا بھی اعلان کرتا ہے کہ جو ہدایت و تعلیم لے کر ہم نے آپ کو بھیجا ہے وہ نہ صرف اگلے نبیوں رسولوں کی ان ساری تعلیمات پر حاوی ہے جو وہ اپنے اپنے وقت پر لے کر آئے تھے بلکہ پچھلے پیغمبروں کی محکم تعلیمات کا مستند اور قابلِ اعتماد مجموعہ اب آپؐ ہی کی تعلیم اور آپؐ ہی کی لائی ہوئی کتاب مبین ہے، اس لئے آپؐ کا اتباع اللہ کے سارے پیغمبروں کا اتباع ہے! اور آپؐ کا انکار سارے نبیوں رسولوں کا انکار ہے، پھر قرآن کریم یہ بھی اعلان کرتا ہے کہ ہماری طرف سے جو جامع ہدایت و تعلیم لے کر آپ آئے ہیں وہ ایسی کامل و مکمل ہے کہ ہمیشہ ہمیشہ کیلئے اب یہی کافی و وافی ہے، اور ہر قسم کی تحریف و ملاوٹ کے اندیشے سے اس کی حفاظت کا انتظام بھی ہم نے کر دیا ہے، اور اسی لئے نبوت و رسالت کے اس سلسلہ کو جو ابتداء دنیا سے چلا آ رہا تھا اب رسالت محمدی پر ختم کر دیا گیا ہے، اور یہ نبی عربی (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ) نبی کامل ہونے کے ساتھ اس مقدس سلسلہ کے خاتم بھی ہیں۔

یہ ہے نبوت و رسالت کے بارے میں قرآن مجید کی دعوت کا خلاصہ اور حاصل اب اسکے تمام اجزا اور عناصر کو قرآن مجید کی آیات میں پڑھئے ـــــ سورۂ نحل میں ارشاد ہے۔

وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِیْ کُلِّ اُمَّۃٍ رَّسُوْلًا ـــــــــ (النحل۔ع۔۵)

اور ہم نے بھیجے ہیں ہر قوم میں رسول۔

اور سورۂ نساء میں اگلے زمانوں کے چند خاص خاص رسولوں کا نام بنام تذکرہ کرنیکے بعد فرمایا گیا:

وَرُسُلًا قَدْ قَصَصْنٰھُمْ عَلَیْکَ مِنْ قَبْلُ وَرُسُلًا لَّمْ نَقْصُصْھُمْ عَلَیْکَ۔

(النساء۔ع۱۵)

اور ہم نے انسانوں کی طرف اور بھی بہت سے اور رسول بھیجے جن کا حال ہم نے آپ کو پہلے بتایا ہے اور بہت سے وہ رسول بھی جن کا حال ہم نے آپ سے بیان نہیں کیا۔

اور اسی رکوع میں چند آیتوں کے بعد ارشاد فرمایا:۔

فَآمِنُوا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهِ ـــــ پس تم اللہ پر اور اسکے سب رسولوں پر ایمان لاؤ۔

جو لوگ بلا تفریق اللہ اور اسکے سب رسولوں کو نہ مانیں بلکہ ان میں تفریق کریں، مثلاً اس طرح کہ خدا پر ایمان لانے کا تو اقرار اور دعوی کریں، اور اسکے رسولوں کے منکر ہوں، یا بعض رسولوں کو مانیں اور بعض کا انکار کریں تو قرآن کہتا ہے کہ ان کا یہ جزوی اقرار اور ایمان قطعاً معتبر نہیں، بلکہ جب تک یہ سب کو نہ مانیں اس وقت تک کافر ہیں۔

سورۂ نساء میں ارشاد ہے:۔

إِنَّ الَّذِينَ يَكْفُرُونَ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهِ وَيُرِيدُونَ أَنْ يُفَرِّقُوا بَيْنَ اللّٰهِ
وَرُسُلِهِ وَيَقُولُونَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَنَكْفُرُ بِبَعْضٍ وَيُرِيدُونَ أَنْ يَتَّخِذُوا
بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيلًا ۝ أُولٰئِكَ هُمُ الْكَافِرُونَ حَقًّا وَأَعْتَدْنَا لِلْكَافِرِينَ
عَذَابًا مُهِينًا ۝ وَالَّذِينَ آمَنُوا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهِ وَلَمْ يُفَرِّقُوا بَيْنَ أَحَدٍ مِنْهُمْ
أُولٰئِكَ سَوْفَ يُؤْتِيهِمْ أُجُورَهُمْ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُورًا رَحِيمًا ۝ (النساء ع ۲۱)

جو لوگ اللہ کو اور اسکے سب رسولوں کو نہیں مانتے اور چاہتے ہیں کہ (بعض کو مان کے اور بعض کا انکار کر کے) اللہ اور اسکے رسولوں میں تفریق کریں اور (اسی بنا پر) وہ کہتے ہیں کہ ہم بعض کو مانتے ہیں اور بعض کو نہیں مانتے اور وہ (اپنے اس طرز عمل سے) ایمان اور کفر کے درمیان کی ایک راہ نکالنا چاہتے ہیں (کہ نہ سب پر ایمان ہو، اور نہ سب کا انکار ہو) تو ایسے لوگ قطعاً ویقیناً کافر ہیں اور ہم نے ایسے کافروں کیلئے سخت رسوا کن عذاب تیار کیا ہے، اور جو لوگ اللہ کو اور اسکے سب رسولوں کو مانتے ہیں، اور ان میں سے کسی میں تفریق نہیں کرتے (وہی سچے مومن ہیں) ان کو اللہ پورے پورے ثواب دے گا، اور اللہ بڑا بخشنے والا، بڑی رحمت والا ہے۔

قرآن مجید کہتا ہے کہ جتنے پیغمبر بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے آئے جب بھی آئے، اور جس ملک اور جس قوم میں بھی آئے سب واجب الاطاعت تھے، اور انکے حکموں پر چلنا ان لوگوں پر فرض تھا جنکی طرف وہ بھیجے گئے۔





وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ رَسُولٍ إِلَّا لِيُطَاعَ بِإِذْنِ اللّٰهِ ۝ ـــــ (النساء ع ۹)

اور جو پیغمبر بھی ہم نے بھیجے، اسی لئے بھیجے کہ بحکم خداوندی ان کی اطاعت کی جائے۔

دوسری جگہ فرمایا کہ نبی و رسول کی اطاعت دراصل خدا کی ہی اطاعت ہے کیونکہ انبیاء و رسل جو احکام دیتے ہیں، وہ ان کے اپنے احکام نہیں ہوتے، بلکہ خدا کے احکام ہوتے ہیں، جن کو وہ حضرات اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کے بندوں کو پہنچاتے ہیں۔

مَنْ يُطِعِ الرَّسُولَ فَقَدْ أَطَاعَ اللّٰهَ ۝ ـــــ (النساء ع ۱۱)

جس نے خدا کے رسول کی فرمانبرداری کی، اس نے دراصل اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری کی۔

اور جس طرح رسول کی اطاعت خدا کی اطاعت ہے، اسی طرح رسول کی نافرمانی اور مخالفت دراصل خدا کی نافرمانی اور اسکے خلاف بغاوت ہے اسی لئے قرآن مجید میں جابجا ان دونوں کو ایک ساتھ ذکر کر کے اس کی سخت سزا اور پاداش سے ڈرایا گیا ہے۔

وَمَنْ يُشَاقِقِ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ فَإِنَّ اللّٰهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ ۝ (انفال ع ۲)

اور جس نے مخالفت کی اللہ کی اور اسکے رسول کی تو معلوم ہونا چاہیے کہ اللہ کا عذاب بڑا سخت ہے۔

اور سورۂ طلاق میں فرمایا گیا:۔

وَكَأَيِّنْ مِنْ قَرْيَةٍ عَتَتْ عَنْ أَمْرِ رَبِّهَا وَرُسُلِهِ فَحَاسَبْنَاهَا حِسَابًا شَدِيدًا
وَعَذَّبْنَاهَا عَذَابًا نُكْرًا ۝ فَذَاقَتْ وَبَالَ أَمْرِهَا وَكَانَ عَاقِبَةُ أَمْرِهَا
خُسْرًا ۝ أَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ عَذَابًا شَدِيدًا فَاتَّقُوا اللّٰهَ يَا أُولِي الْأَلْبَابِ ۝
(الطلاق ع ۲)

اور بہت سی بستیاں تھیں جنھوں نے اپنے رب کے حکم سے اور اس کے رسولوں سے سرتابی کی تو ہم نے ان کا بڑا سخت محاسبہ کیا اور ان کو ہم نے بھاری عذاب کی سزا دی، غرض انھوں نے اپنے اعمال کا وبال چکھا اور ان کے اعمال کا انجام خسارہ اور ٹوٹا ہی رہا (یہ تو دنیا میں ان کے ساتھ ہو چکا اور آخرت کا) سخت ترین عذاب اللہ نے ان کے واسطے تیار کر رکھا ہے پس اے عقل و خرد والو اللہ کے عذاب اور اس کی گرفت سے ڈرو۔

یہ تو پورے سلسلۂ نبوت کو ماننے اور سب نبیوں رسولوں پر ایمان لانے کے بارے میں قرآن مجید کا اصولی مطالبہ اور اس کے متعلق اقتباسات تھے، پھر خاص اس دور کیلئے سیدنا حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی رسالت اور اس کی خاص نوعیت کا اعلان کرتے ہوئے سورۂ فتح میں فرمایا گیا ہے :-

هُوَ الَّذِیْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّیْنِ كُلِّهٖ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِیْدًا ؕ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ ـــــ (الفتح ع ۴)

وہی اللہ ہے کہ اس نے اپنے رسول کو کامل ہدایت اور دین حق کے ساتھ بھیجا ہے تاکہ وہ اس کو سب دینوں کے اوپر کر دے، اور اللہ اس حقیقت کا کافی گواہ ہے (اور چشم بینا رکھنے والوں کیلئے اس کی یہ گواہی ظاہر باہر ہے، الغرض اب) محمد اللہ کے رسول ہیں۔

اور سورۂ مائدہ میں حضرت موسیٰ و عیسیٰ کی نبوت و رسالت اور توریت و انجیل کی تنزیل کا ذکر فرمانے کے بعد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر نازل ہونے والی خدا کی کتاب (قرآن مجید) کی خصوصیت اور اس کی امتیازی نوعیت کو اس طرح بیان فرمایا گیا ہے :-

وَاَنْزَلْنَآ اِلَیْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ مِنَ الْكِتٰبِ وَمُهَیْمِنًا عَلَیْهِ ـــــــــــ (المائدہ ع ۷)

اور اب ہم نے اپنی یہ کتاب آپ کی طرف حقانیت اور سچائی کے ساتھ اتاری ہے جو ہماری پہلی کتابوں کی تصدیق کرتی ہے، اور ان کی نگراں اور محافظ بھی ہے یعنی پہلے نازل ہونے والی سب آسمانی کتابوں کی محکم تعلیم اور ان کا جوہر اس میں شامل کر کے ہمیشہ کیلئے محفوظ کر دیا گیا ہے، گویا اگلے پیغمبروں کی محکم تعلیم کی اصل کاپی بھی اب یہی الکتاب (قرآن) ہے۔

اور سورۂ اعراف میں خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو حکم دیا گیا کہ آپ پوری انسانی دنیا کو پیغام دیں۔

قُلْ یٰٓاَیُّهَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَیْكُمْ جَمِیْعَا ِۨالَّذِیْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ یُحْیٖ وَیُمِیْتُ ۪ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الَّذِیْ یُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمٰتِهٖ وَاتَّبِعُوْهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝ (الاعراف ع ۲۰)



کہو کہ اے دنیا جہان کے لوگو! میں تم سب کی طرف خدا کا بھیجا ہوا آیا ہوں وہ خدا جس کی بادشاہی ہے آسمانوں میں اور زمین میں، اسکے سوا کوئی بندگی کے لائق نہیں وہی سب کو زندگی اور موت دیتا ہے پس تم اللہ پر ایمان لاؤ اور اسکے رسول نبی اُمّی پر جو خود بھی اللہ پر اور اسکے سب کلاموں پر (یعنی اسکی نازل کی ہوئی تمام کتابوں پر) ایمان رکھتا ہے اور تم اسکی پیروی اختیار کرو، تاکہ تم اللہ کی ہدایت حاصل کر سکو (جو اب صرف اس نبی اُمّی کی پیروی سے ہی حاصل ہو سکتی ہے)

اور سورۂ سبا میں خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے فرمایا گیا ہے کہ پوری انسانی دنیا کی رہنمائی اور زندگی کے اچھے بُرے انجام سے انکو خبردار کرنا آپ ہی کے ذمہ ہے اور ہم نے اسی واسطے آپ کو بھیجا ہے

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِیْرًا وَّنَذِیْرًا ۝ ـــــ (سبا۔ع۔۳)

اور ہم نے آپ کو تمام نسل انسانی کے لئے بشیر و نذیر بنا کر بھیجا ہے (اور اب آپ ہی سے یہ کام لیا جانا ہے)

اور سورۂ آل عمران میں آپ کو حکم فرمایا گیا ہے کہ تمام دنیا کے انسانوں کو سنا دیجئے اور بتا دیجئے کہ اب اس دور میں جو بھی خدا کا طالب ہو، اور اسکی بخشش اور محبت سے حصہ لینا چاہتا ہو اس کیلئے اللہ کی بخشش اور محبت حاصل کر سکنے کی راہ صرف یہی ہے کہ وہ میری پیروی کرے یعنی اس شریعت اور اس طریقۂ زندگی کو اختیار کرے، جو اللہ تعالےٰ نے اس دور کیلئے مقرر فرمایا ہے اور میرے ذریعہ بھیجا ہے، اب جو بھی اس صراط مستقیم سے ہٹ کر چلے گا وہ خدا کا مجرم اور نافرمان سمجھا جائے گا، اور اللہ کی محبت و عنایت اور نجات سے محروم رہے گا ـــــ ارشاد ہے :-

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَیَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۝ قُلْ اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ ۚ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ الْكٰفِرِیْنَ ۝ ـــــــــــ (آل عمران ع ۴)

آپ اعلان کر دیجئے کہ (اے خدا طلبی کے مدعیو) اگر تم فی الحقیقت خدا کو چاہتے ہو تو (اب اسکی راہ یہی ہے کہ) میری پیروی اختیار کرو، اور میرے بتلائے ہوئے راستے پر چلو (اگر تم

اور اللہ دوست ہے تقویٰ والوں کا۔

اسی طرح سورۂ نحل کی آخری آیت میں اللہ تعالےٰ نے اپنی پاک ذات کو متقیوں کا رفیق اور ساتھی بتلایا ہے ــــــ ارشاد ہے :۔

اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِیْنَ ھُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝ ـ (نحل ـ ع ـ ۱۶)

اللہ اپنے ان بندوں کے ساتھ (اور ان کا رفیق) ہے، جو متقی اور نیکو کار ہیں۔

بلاشبہ کسی بندے کے لئے اس سے بڑا کوئی اعزاز نہیں ہو سکتا کہ اس کا مالک و مولا اس کے بارے میں فرمائے کہ ہم اس کے دوست، اس کے رفیق، اور اس کے ساتھ ہیں۔ ع

"کیا نصیب اللہ اکبر لوٹنے کی جائے ہے"

## تقویٰ ہی اصل نیکی اور عمل صالح کی روح ہے

قرآن مجید تقویٰ ہی کو نیکی کی اصل و اساس اور سارے اعمال کی روح قرار دیتا ہے۔ سُورۂ بقرہ میں ارشاد ہے :۔

وَلٰکِنَّ الْبِرَّ مَنِ اتَّقٰی ج ــــــ (بقرہ ـ ع ـ ۲۴)

ولیکن نیکی کی حقیقت تو بس یہ ہے کہ کوئی اللہ سے ڈرے اور تقویٰ اختیار کرے۔

اور سورۂ حج میں قربانی کا حکم دینے کے بعد ارشاد فرمایا، کہ: تمھاری قربانیوں کا گوشت اور خون اللہ کو مطلوب نہیں ہے اور نہ وہ اس کے پاس پہنچتا ہے، بلکہ دل کا جو جذبہ اور جو کیفیت قربانی کے حکم کی تعمیل کراتی ہے یعنی تقویٰ بس وہ مطلوب ہے، اور وہی خدا کے پاس پہنچتا ہے اور قبول ہوتا ہے، اور وہی گویا عمل کی روح ہے :۔

لَنْ یَّنَالَ اللّٰہَ لُحُوْمُھَا وَلَا دِمَآؤُھَا وَلٰکِنْ یَّنَالُہُ التَّقْوٰی مِنْکُمْ۔ (الحج ع ۵)

تمھاری قربانیوں کا گوشت اور خون اللہ کو نہیں پہنچتا، اس کے حضور جو کچھ پہنچتا ہے وہ تمھارے دلوں کا "تقویٰ" ہے۔



اسی لئے ایک اور موقع پر فرمایا گیا ہے کہ اللہ اُسی عمل کو قبول کرتا ہے جس کے کرنے والے میں تقویٰ ہو، اور اس نے وہ عمل تقویٰ کی صفت کے ساتھ کیا ہو، یعنی اللہ کی رضا جوئی اور آخرت کی فکر اس عمل کی محرک ہو ــــــ ارشاد ہے :۔

اِنَّمَا یَتَقَبَّلُ اللّٰہُ مِنَ الْمُتَّقِیْنَ ۝ ــــــ (مائدہ ـ ع ـ ۵)

اللہ تقویٰ والوں ہی کے عمل قبول کرتا ہے۔

قرآن مجید میں تقویٰ کی تعلیم و دعوت ترغیبی انداز میں بھی دی گئی ہے اور ترہیبی انداز میں بھی، یعنی بہت سے مقامات پر تو مغفرت و رحمت اور جنّت و رضائے الٰہی کی جیسی خوشخبریاں سنا کر تقویٰ پر ابھارا گیا ہے اور بہت سی آیتوں میں اسی طرح قیامت اور آخرت کے ہولناک مناظر کا ذکر کر کے انسان کے دل میں تقویٰ اور خوفِ خدا پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے ــــــ پہلے چند ترہیبی آیتیں پڑھئے :۔

سورۂ حج میں ارشاد ہے :۔

یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّکُمْ اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَیْءٌ عَظِیْمٌ ۝ یَوْمَ تَرَوْنَھَا تَذْھَلُ کُلُّ مُرْضِعَةٍ عَمَّآ اَرْضَعَتْ وَتَضَعُ کُلُّ ذَاتِ حَمْلٍ حَمْلَھَا وَتَرَی النَّاسَ سُکٰرٰی وَمَا ھُمْ بِسُکٰرٰی وَلٰکِنَّ عَذَابَ اللّٰہِ شَدِیْدٌ ۝
(الحج ـ ع ـ ۱)

اے آدمؑ کے فرزندو! اپنے پروردگار سے ڈرو یقین کرو کہ قیامت کا بھونچال بڑا ہی سخت حادثہ ہوگا، جس دن وہ قیامت تمھارے سامنے آجائے گی اور تم (اسکے ہیبت ناک مناظر دیکھو گے) تو حالت یہ ہوگی کہ کسی کو کسی کا ہوش نہ رہے گا، یہاں تک کہ ننھے بچے کو دودھ پلانے والی ماں اپنے اس بچے کو بھول جائے گی، اور حمل والیوں کے حمل ساقط ہو جائیں گے اور تم دیکھو گے سب لوگوں کو نشہ کی سی حالت میں بیہوش اور وہ کسی نشہ سے بیہوش نہ ہوں گے مگر اللہ کا عذاب بڑا ہی سخت ہے (اس ہولناکی اور دہشت سے ان کا یہ حال ہوگا)

اور سورۂ لقمان کے آخر میں ارشاد ہے :۔

یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّکُمْ وَاخْشَوْا یَوْمًا لَّا یَجْزِیْ وَالِدٌ عَنْ وَّلَدِہٖ

وَلَا مَوْلُوْدٌ هُوَ جَازٍ عَنْ وَّالِدِهٖ شَيْئًا ؕ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وَلَا يَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ ۝ ——— (لقمان ۔ ع ۔ ۴)

اے لوگو! اپنے پروردگار سے ڈرو، اور اس دن سے ڈرو جس دن کوئی باپ اپنے بیٹے کی طرف سے کوئی مطالبہ ادا نہیں کرسکے گا، اور نہ کوئی بیٹا اپنے ماں باپ کی طرف سے کسی مطالبہ کی ادائیگی کرے گا (بلکہ ہر ایک کو اپنی ہی فکر ہوگی) یقین کرو کہ اللہ کا وعدہ بالکل حق اور اٹل ہے، پس یہ دنیوی زندگانی تم کو دھوکہ میں نہ ڈالے، اور اسی طرح دھوکہ باز شیطان اللہ کی طرف سے تم کو کسی فریب میں مبتلا نہ کردے۔

ان دونوں آیتوں میں تو تقویٰ اور خوفِ خدا دلوں میں پیدا کرنے کے لئے قیامت اور آخرت کے شدائد اور ہولناک مناظر کا بیان کیا گیا ہے (اور بلاشبہ یہ ایسا بیان ہے کہ اگر کسی دل میں اس کو سن کر بھی خدا کا خوف اور آخرت کی فکر پیدا نہ ہو تو بلاشبہ وہ دل پتھر کا ہے) اور بہت سی دوسری آیات میں اللہ تعالیٰ کی عظمت اور اس کے قہر و عذاب کا ذکر کرکے بھی دلوں میں تقویٰ پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے ——— مثلاً سورۂ بقرہ ہی میں ارشاد ہے:۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝ ——— (بقرہ ۔ ع ۔ ۲۴)

اور ڈرو اللہ سے اور یقین جانو کہ (مجرموں کو) اللہ بڑی سخت سزا دینے والا ہے۔

اسی طرح سورۂ مائدہ کے پہلے ہی رکوع میں فرمایا گیا ہے:۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝ ——— (مائدہ ۔ ع ۔ ۱)

اور ڈرو اللہ سے، یقیناً اللہ (مجرموں کو) سخت عذاب دینے والا ہے۔

اور چند آیتوں کے بعد فرمایا گیا ہے:۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝ ——— (المائدہ ۔ ع ۔ ۲)

اور ڈرو اللہ سے، یقیناً اللہ سینوں کے چھپے ہوئے راز بھی جانتا ہے۔

اور اس سے اگلی ہی آیت میں پھر فرمایا گیا ہے:۔





وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝ ——— (المائدہ ۔ ع ۲)

اور اللہ سے ڈرو، یقیناً اللہ تمہارے تمام اعمال سے باخبر ہے۔

بعض مقامات پر تقویٰ کی تعلیم و تلقین کے لئے یہ عنوان بھی اختیار فرمایا گیا ہے کہ: "اللہ کے بندو! اللہ سے ڈرو تم کو اس کے حضور حاضر ہونا ہے" ——— مثلاً سورۂ بقرہ میں ارشاد ہے:۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝ ——— (بقرہ ۔ ع ۔ ۲۵)

اور ڈرو اللہ سے اور یقین جانو کہ تم سب اس کے سامنے جمع کئے جاؤ گے۔

پھر دو رکوع کے بعد اسی سورۂ بقرہ میں فرمایا گیا ہے:۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ مُّلٰقُوْهُ ——— (بقرہ ۔ ع ۔ ۲۸)

اور اللہ سے ڈرو اور یقین جانو کہ تم سب اس کے سامنے حاضر ہونے والے ہو۔

ان سب آیتوں میں تو ترہیبی انداز میں تقویٰ کی تعلیم اور تلقین فرمائی گئی ہے اب چند آیتیں وہ بھی پڑھ لیجئے جن میں ترغیبی انداز میں یعنی مغفرت و رحمت اور جنت و رضائے الٰہی کی خوشخبریاں سنا سنا کر تقوے پر ابھارا گیا ہے ——— سورۂ نساء میں ایک موقع پر ارشاد فرمایا گیا ہے:۔

وَاِنْ تُصْلِحُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝ ——— (النساء ع ۱۱)

اور اگر تم اصلاح اور تقویٰ کا رویہ اختیار کرو تو اللہ بہت بخشنے والا اور نہایت ہی مہربان ہے (وہ تمہارے ساتھ مغفرت اور رحمت ہی سے پیش آئے گا۔)

اور سورۂ حجرات میں فرمایا:۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ رَّحِيْمٌ ۝ ——— (الحجرات ع ۔ ۲)

اللہ سے ڈرو اور تقویٰ اختیار کرو، اللہ بہت عنایت فرمانے والا اور نہایت مہربان ہے۔

اور اسی سورہ میں فرمایا:۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝ ——— (الحجرات ۔ ع ۔ ۱)

اللہ سے ڈرو اور تقویٰ کی روش اختیار کرو، تاکہ تم پر تمہارے مالک کی رحمت ہو۔

دوسری جگہ اللہ تعالےٰ نے اہلِ تقویٰ کے لئے مغفرت و رحمت کے علاوہ اپنی محبت اور اپنے پیار کا بھی وعدہ فرمایا ہے ــــــ سورۂ آلِ عمران میں ارشاد ہے :۔

بَلٰى مَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ وَاتَّقٰى فَاِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ○ (اٰلِ عمران ع ۸)

ہاں جو پورا کریں عہد اور تقوے کا رویہ اختیار کریں تو اللہ ان متقی بندوں سے محبت اور پیار کرتا ہے

اسی طرح توبہ میں ارشاد ہے :۔

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ○ ــــــ (توبہ ۔ ع ۔ ۱)

یقیناً اللہ کا پیار ہے اپنے متقی بندوں پر۔

ان آیتوں میں اہلِ تقوے کے ساتھ اللہ تعالےٰ کی جس محبت اور رحمت کی خبر دی گئی ہے اس کا اصل ظہور تو عالمِ آخرت ہی میں ہوگا جو دراصل جزا کا عالم ہے لیکن قرآن مجید ہی نے بتلایا ہے کہ کسی درجہ میں اس کا ظہور اس دنیا میں بھی ہوتا ہے اس مضمون کی چند آیتیں چند ہی ورق پہلے ناظرین کرام پڑھ چکے ہیں، ایک آیت یہاں اور پڑھ لی جائے ــــــ سورۂ آلِ عمران میں ارشاد ہے :۔

وَاِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا لَا يَضُرُّكُمْ كَيْدُهُمْ شَيْـًٔا ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ ○ (اٰلِ عمران ۔ ع ۱۲)

اور اگر تم صبر و استقلال اور تقوے کے ساتھ رہو تو تمھارے ان دشمنوں کی چالوں (اور ان کے خفیہ واروں) سے تم کو کوئی نقصان نہ پہنچے گا (کیونکہ پھر اللہ تمھارا محافظ اور مددگار ہوگا) اور وہ دشمن جو کچھ کرتے ہیں (اور تمھیں نقصان پہنچانے کے لئے جو خفیہ چالیں چلتے ہیں) اللہ تعالےٰ اس سب کو جانتا ہے اور سب اس کے بس میں ہے۔

گویا اللہ تعالےٰ کی طرف سے وعدہ اور بشارت ہے کہ اللہ کے جو بندے صبر اور تقویٰ کی روش اختیار کریں گے ان کے دشمنوں کے مقابلہ میں اللہ تعالےٰ ان کا حامی اور مددگار رہوگا، اور ان کی بدخواہیوں اور بداندیشیوں سے ان کی حفاظت فرمائے گا۔

اہلِ تقویٰ کو ایک خوشخبری قرآن مجید یہ بھی سناتا ہے کہ موت کے وقت انکی روح خوش و خرم ہوتی ہے اور قبضِ روح کیلئے جو فرشتے اُنکے پاس آتے ہیں، وہ اُن کو پہلے سلام کر کے جنت کی خوشخبری سناتے ہیں۔





سورۂ نحل میں اہلِ تقویٰ کو آخرت میں جنت اور اسکی نعمتوں اور لذتوں کی خوشخبری سنانے کے بعد فرمایا گیا ہے :۔

كَذٰلِكَ يَجْزِى اللّٰهُ الْمُتَّقِيْنَ ○ الَّذِيْنَ تَتَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ طَيِّبِيْنَ ○ يَقُوْلُوْنَ سَلٰمٌ عَلَيْكُمُ ادْخُلُوا الْجَنَّةَ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ○ (نحل ۔ ع ۔ ۴)

اللہ تعالےٰ ایسی ہی جزا دے گا متقیوں کو، وہ متقی بندے جن کی روح قبض کرتے ہیں فرشتے اس حالت میں کہ وہ خوش ہوتے ہیں کہتے ہیں ان سے تمھارے لئے تمھارے رب کی طرف سے سلامتی ہے، (اور اس کا تمھارے لئے فرمان اور فیصلہ ہے کہ) پہنچ جاؤ اسکی تیار کی ہوئی جنت میں اپنے اعمال کے سبب سے۔

نیز قرآن مجید ہی کا بیان ہے کہ اسی طرح آخرت میں جنت کے داخلہ کے وقت بھی وہ فرشتے جو جنت کے نگراں مقرر ہیں، اہلِ تقوے کا استقبال بڑے اکرام اور اعزاز سے کریں گے اور ان کو سلام کر کے اور مبارکباد دے کے اللہ تعالےٰ کے انعامات کی بشارتوں سے ان کو شاد کریں گے ــــــ پڑھئے سورۂ زمر کے آخری رکوع کی یہ آیت :۔

وَسِيْقَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ اِلَى الْجَنَّةِ زُمَرًا ۭ حَتّٰٓى اِذَا جَاۗءُوْهَا وَفُتِحَتْ اَبْوَابُهَا وَقَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَا سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ ○ (زمر ۔ ع ۔ ۸)

اور لے جائے جائیں گے متقی بندے جنت کی طرف گروہ در گروہ یہاں تک کہ جب وہ جنت کے پاس پہنچیں گے اور اسکے دروازے کھولے جائیں گے اور اس کے داروغہ ان سے کہیں گے سلام ہو تم پر، تم لوگ پاکیزہ ہو، پس داخل ہو جاؤ اس میں سدا رہنے کے لئے۔

فرشتوں کی طرف سے یہ سلامی اور مبارکباد لیتے ہوئے اللہ کے یہ متقی بندے اس جنت میں داخل ہونگے جو اللہ نے انہی کے لئے سجائی اور بنائی ہے (اُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِيْنَ) اور اس وقت انکی زبانوں پر اپنے مالک کی حمد و شکر کا یہ ترانہ ہوگا ــــــ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ صَدَقَنَا وَعْدَهٗ وَاَوْرَثَنَا الْاَرْضَ نَتَبَوَّاُ مِنَ الْجَنَّةِ حَيْثُ نَشَاۗءُ ــــــ (زمر ع ۸)

تمام تر تعریف ہے اس خدا کے واسطے جس نے پورا کیا ہم سے اپنا وعدہ اور وارث بنایا

ہم کو اس زمین کا کہ ہم ٹھکانہ بناتے ہیں جنت میں جہاں چاہیں۔

پھر جنت میں اللہ کے ان متقی بندوں کو جو نعمتیں اور جو راحتیں اور لذتیں عطا فرمائی جائیں گی حق تو یہ ہے کہ اس دنیا میں ان کا صحیح علم بھی کسی کو نہیں ہو سکتا، تاہم ہم نے چند صفحے پہلے جو دو چار آیتیں اس مضمون کی درج کی ہیں ان سے جو کچھ اجمالی اندازہ ہو سکتا ہے اہلِ ایمان میں جنت کا شوق اور اس کی طلب و تڑپ پیدا کرنے کے لئے بلا شبہ وہ بھی کافی ہے ——

اس سلسلے میں سورۂ صٓ کی یہ آیت پڑھ کر بھی اپنی ایمانی روح کو تازہ کر لیا جائے۔

وَاِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ لَحُسْنَ مَاٰب ۞ جَنّٰتِ عَدْنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ الْاَبْوَاب ۞ مُتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا يَدْعُوْنَ فِيْهَا بِفَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ وَّشَرَاب ۞ وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ اَتْرَاب ۞ هٰذَا مَا تُوْعَدُوْنَ لِيَوْمِ الْحِسَاب ۞ اِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهٗ مِنْ نَّفَاد ۞ —————— (ص ـ ع ـ ۴)

اور یقیناً متقیوں کیلئے ہے اچھا ٹھکانا، باغ ہیں غیر فانی، کھلے ہوئے ہیں ان کیلئے دروازے بیٹھے ہیں ان میں تکیہ لگائے، منگاتے ہیں میوے اور شربت اور ان کے پاس عورتیں ہیں نیچی نگاہ والیاں، سب ایک عمر کی —— یہ ہے وہ (انعام) جس کا وعدہ کیا جا رہا ہے تم سے روز حساب کیلئے بیشک یہ ہے ہمارا رزق جس کو کبھی نبٹرنا نہیں۔

قرآن مجید نے تقویٰ کی تعلیم و ترغیب اور اسکے فضائل و برکات اور اس پر دنیا اور عقبیٰ میں اللہ تعالےٰ کی طرف سے انعامات اور بشارتیں سنانے کے ساتھ ایک نہایت اہم اعلان تقویٰ کے بارے میں یہ بھی فرمایا ہے کہ:۔ بندوں کی چھوٹائی بڑائی اور اُن کی پستی اور بلندی کا معیار اللہ کے نزدیک بس تقویٰ ہی ہے پس جو تقویٰ میں جتنا اونچا اور جس قدر ممتاز ہے اللہ تعالےٰ کی نگاہ اور اسکی سرکار میں وہ اتنا ہی اونچا اور اتنا ہی ممتاز ہے اور جو تقوے میں جتنا ناقص، جتنا ہیٹا، اور جتنا گھٹیا ہے، وہ اللہ کی نگاہ اور اسکی سرکار میں اتنا ہی ناقص اور گھٹیا اور بے قیمت ہے —— سورۂ حجرات میں ارشاد ہے:۔

اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ —————— (الحجرات ـ ع ـ ۲)



اللہ کے یہاں تم میں زیادہ باعزت وہ ہے جو تقویٰ میں بڑا ہے۔

اور اس کی وجہ ظاہر ہے کیونکہ تقوے ہی بندے کی وہ صفت ہے جو اس کو ان معاصی اور منکرات سے روکتی ہے جن سے رکنے ہی میں اللہ تعالےٰ کی رضا ہے اور وہی اُن اعمالِ صالحہ اور اخلاق حسنہ کو پیدا کرتی ہے جن سے اللہ تعالےٰ کی رضا وابستہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اٰتِ نُفُوْسَنَا تَقْوٰاهَا وَزَكِّهَا اَنْتَ خَيْرُ مَنْ زَكّٰهَا اَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلَاهَا۔

## تقویٰ کی نشانیاں اور اہلِ تقویٰ کے اوصاف

جیسا کہ پہلے تفصیل سے بتایا جا چکا ہے تقویٰ دراصل دل کی ایک خاص کیفیت کا نام ہے پھر اُس کیفیت کے دل میں ہونے سے آدمی احتیاط اور پرہیزگاری کی جو زندگی گذارتا ہے اس کو بھی تقویٰ کہہ دیا جاتا ہے۔

قرآن مجید میں مختلف مقامات پر اس کی بھی وضاحت کی گئی ہے کہ انسان کی عملی زندگی پر تقویٰ کے کیا اثرات ہوتے ہیں، اور اہلِ تقویٰ کی خاص علامات اور نشانیاں کیا ہیں، چند آیتیں اس سلسلے کی بھی پڑھ لیجئے —— سورۂ بقرہ کے بالکل شروع ہی میں ارشاد ہے:۔

هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۞ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۞ —————— (بقرہ ـ ع ـ ۱)

یہ کتاب (قرآن مجید) ہدایت ہے متقی بندوں کے واسطے (وہی اس سے نفع اٹھائیں گے یہ متقی بندے وہ ہیں جن کا حال یہ ہے کہ) وہ بن دیکھی باتوں پر ایمان لاتے ہیں، اور خوب اچھی طرح نماز ادا کرتے ہیں، اور ہم نے ان کو جو کچھ دیا ہے، اس میں سے (ہماری راہ میں بھی) خرچ کرتے ہیں۔

یہاں اہلِ تقویٰ کی موٹی موٹی تین علامتیں بیان کی گئی ہیں:۔ ایکؔ اللہ کے رسول کی بتلائی ہوئی اُن غیبی حقیقتوں کو دل سے ماننا اور اُن پر ایمان لانا جن کو آدمی بطورِ خود نہیں جان سکتا (مثلاً اللہ تعالےٰ کی ذات و صفات، قیامت و آخرت، اور جنت دوزخ وغیرہ) دوسرے نماز اچھی طرح ادا کرنا، اور

تیسرے اللہ کے دیئے ہوئے مال میں سے اس کے حکم کے مطابق اس کی راہ میں خرچ کرنا ——— پس جس شخص میں ان میں سے کوئی ایک بات نہ پائی جائے سمجھ لینا چاہیئے کہ اس کا دل تقویٰ سے خالی ہے ——— پھر اسی سورۂ بقرہ میں آگے ایک موقع پر فرمایا گیا ہے:۔

وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ
وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ ذَوِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَالسَّآئِلِيْنَ
وَفِي الرِّقَابِ ۚ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ ۚ وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ
اِذَا عٰهَدُوْا ۚ وَالصّٰبِرِيْنَ فِي الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِ ۗ اُولٰٓئِكَ
الَّذِيْنَ صَدَقُوْا ۗ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ○ ——— (بقرۃ ۔ ع ۔ ۲۲)

اصل نیکی کرنے والے (جنکی اللہ تعالیٰ کی نگاہ میں قدر و قیمت ہے) وہ بندے ہیں جو ایمان لائے سچے دل سے اللہ پر اور یوم آخر پر اور ملائکہ پر اور اللہ کی کتاب پر اور نبیوں پر اور اپنا محبوب مال انھوں نے اللہ کی محبت میں (اسکے حکم کے مطابق) دیا اپنے (حاجتمند) اہلِ قرابت کو، اور عام یتیموں، مسکینوں کو اور (ضرورتمند) مسافروں اور سائلوں کو اور (خرچ کیا) غلاموں کی رہائی میں اور اچھی طرح قائم کی انھوں نے نماز اور ادا کی زکوٰۃ اور پورا کرنے والے اپنے عہد کو جبکہ کسی سے کوئی عہد کریں اور صبر کرنے والے تنگی اور تکلیف و مصیبت کے وقت اور حق و باطل کی جنگ میں یہی ہیں راست باز اور متقی بندے۔

اس آیت میں بتایا گیا ہے کہ راست باز اور متقی وہ لوگ ہیں جن میں تقوے کے یہ آثار اور یہ نشانیاں پائی جائیں وہ ایمان رکھتے ہوں اللہ پر اور یوم آخرت پر اور اللہ کے فرشتوں اور اللہ کی کتابوں پر اور نبوت کے پورے سلسلے پر اور مال کی محبت اور چاہت کے باوجود اللہ کی رضا حاصل کرنے کیلئے وہ اسکو بے دریغ خرچ کرتے ہوں، اپنے حاجت مند قرابت داروں پر، عام مسکینوں یتیموں پر اور ضرورتمند مسافروں اور سائلوں پر اور اللہ کے بندوں کو قیدِ غلامی سے آزاد کرانے پر ——— نیز وہ پوری فکر کے ساتھ نماز اور زکوٰۃ ادا کرنیوالے ہوں، زبان کے سچے اور وعدے کے پکے ہوں، اور اللہ کے حکم کے مطابق اور اسکی راہ میں تنگیاں اور سختیاں جھیلنے والے اور حق پر مضبوطی سے قائم رہنے والے ہوں ——— اور سورۂ آلِ عمران میں ارشاد فرمایا گیا ہے:۔





وَسَارِعُوْٓا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ
اُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِيْنَ ○ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ فِي السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَالْكٰظِمِيْنَ
الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ○ وَالَّذِيْنَ اِذَا
فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَھُمْ ذَكَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ
وَمَنْ يَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ ۣ وَلَمْ يُصِرُّوْا عَلٰي مَا فَعَلُوْا وَھُمْ يَعْلَمُوْنَ ○
(آل عمران ۔ ع ۔ ۱۴)

لوگو! تیزی سے بڑھو اور دوڑو اپنے پروردگار کی بخشش اور وسیع جنت کی طرف جسکی وسعت آسمان اور زمین جیسی ہے وہ ان متقی بندوں کیلئے تیار کی گئی ہے (جنکی سیرت یہ ہے کہ) وہ راہِ خدا میں خرچ کرتے ہیں، خوشحالی میں بھی اور تنگی اور تکلیف میں بھی اور جو آپس کے اختلافات و نزاعات میں غصے کو پی جاتے ہیں، اور دوسرے لوگوں کے قصور معاف کر دیتے ہیں، اور اللہ ایسے نیکوکار بندوں سے محبت کرتا ہے ——— اور (وہ بندے بھی متقیوں ہی میں شامل ہیں، اور جنت کے وہ بھی مستحق ہیں) (جن کا حال یہ ہے کہ اگر کبھی اتفاق سے کوئی شرمناک بات ان سے سرزد ہو جاتی ہے یا کسی گناہ کا ارتکاب کر کے وہ اپنے اوپر ظلم کر بیٹھتے ہیں تو فوراً اللہ انھیں یاد آجاتا ہے پھر وہ اس سے اپنے گناہوں اور قصوروں کی معافی چاہتے ہیں ——— اور کون ہے سوا اللہ کے جو بخشے گناہوں کو ——— (اور پھر وہ اس گناہ سے باز رہتے ہیں) اور دیدہ و دانستہ اس پر اصرار نہیں کرتے (اور اس کو اپنی عادت نہیں بناتے)۔

اس آیت میں اہلِ تقویٰ کی علامات اور صفات یہ بیان کی گئی ہیں کہ وہ خوشی اور راحت اور تکلیف و مصیبت دونوں حالتوں میں خدا کو یاد رکھتے اور اسکے احکام کے مطابق اسکی راہ میں اپنا کمایا ہوا روپیہ خرچ کرتے ہیں، اور اپنے ذاتی معاملات میں غصے کو پی جانے والے اور قصورواروں کو معاف کر دینے والے ہوتے ہیں ——— آگے فرمایا گیا ہے کہ:۔ اور جن لوگوں کا حال یہ ہے کہ اگر کبھی شیطان کے دھوکے یا نفس کے فریب میں آکر ان سے کوئی ناشائستہ حرکت یا کوئی معصیت سرزد ہو جاتی ہے تو انھیں اللہ اور اس کا عذاب یاد آجاتا ہے، اور پھر وہ سچے دل سے اس سے معافی مانگتے ہیں، اور گناہ کو وہ عادت نہیں بناتے

وہ بھی متقیوں ہی میں شمار ہیں، اور یہی آخری بات سورۂ اعراف میں ان الفاظ میں بیان فرمائی گئی ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّهُمْ طٰٓئِفٌ مِّنَ الشَّيْطٰنِ تَذَكَّرُوْا فَاِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ۝ (الاعراف۔ ع۔۲۴)

جن بندوں کے دلوں میں تقویٰ ہوتا ہے ان کا حال یہ ہوتا ہے کہ جب کبھی شیطان کی طرف سے کوئی چوکر ان کو لگتا ہے (اور وہ خبیث ان پر کمند ڈالتا ہے) تو فوراً ہی ان میں چونک پیدا ہوتی ہے اور انکی ایمانی بصیرت بیدار ہو جاتی ہے (اور پھر وہ اسکے جال سے نکل جاتے ہیں)

اور سورۂ حج میں تقویٰ کا ایک خاص اثر یہ بتلایا گیا ہے کہ جس دل میں تقویٰ ہوگا وہ اللہ سے تعلق رکھنے والی تمام چیزوں کا بہت ادب اور انکی بہت تعظیم کریگا، جیسے اللہ کی کتاب، اللہ کے رسول اللہ کی مسجدیں خاص کر خانۂ کعبہ، اسی طرح اللہ کے نام اور اللہ والوں کا وہ ادب کریگا، الغرض اللہ تعالےٰ سے تعلق رکھنے والی تمام چیزوں کی علیٰ فرقِ مراتب تعظیم اور ان کا ادب کرنا بھی تقوے کے خاص آثار و علامات میں سے ہے ۔۔۔۔ ارشاد ہے:

وَمَنْ يُّعَظِّمْ شَعَآئِرَ اللّٰهِ فَاِنَّهَا مِنْ تَقْوَى الْقُلُوْبِ۝ ۔۔۔۔ (الحج۔ ع۔۴)

اور جو بندے تعظیم کریں اللہ کے شعائر کی (یعنی اس سے خاص نسبت رکھنے والی چیزوں کی) تو ان کا یہ ادب و تعظیم کا رویہ ان کے دلوں کے تقویٰ کا نتیجہ ہے۔

اور اسی بنا پر سورۂ حجرات میں بارگاہِ نبویؐ کا ادب کرنے والوں کے متعلق ارشاد فرمایا گیا:۔

اِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى ۭ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ۝ ۔۔۔۔ (الحجرات ع۔۱)

جو لوگ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور میں (از راہِ ادب) دبی آواز سے بولتے ہیں وہی وہ ہیں جن کے دلوں کو اللہ نے جانچ کر انتخاب کر لیا ہے تقویٰ کے لئے ان کے لئے اللہ کی معافی ہے، اور ثواب عظیم ہے۔

الغرض ان آیتوں سے معلوم ہوا کہ اللہ کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم کا ادب، اور اسی طرح اللہ تعالےٰ سے خاص تعلق و نسبت رکھنے والی ہر چیز کی تعظیم تقوے کے لازمی اثرات میں سے ہے جو بے ادب اور بیباک اس سے محروم ہیں ان کے دلوں کو تقوے کا کوئی ذرہ بھی نصیب نہیں۔



تقوے کے آثار اور اہلِ تقویٰ کے اوصاف کے سلسلہ میں اب صرف ایک آیت اور پڑھ لیجئے! سورۂ ذاریات میں اہلِ تقویٰ کو جنت اور نعمہائے جنت کی خوشخبری سناتے ہوئے ارشاد فرمایا گیا ہے:۔

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ۝ اٰخِذِيْنَ مَآ اٰتٰىهُمْ رَبُّهُمْ ۭ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ مُحْسِنِيْنَ۝ كَانُوْا قَلِيْلًا مِّنَ الَّيْلِ مَا يَهْجَعُوْنَ۝ وَبِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ۝ وَفِيْٓ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ۝ (الذاریات۔ ع۔۱)

یقیناً ہمارے متقی بندے بہشتی باغات میں اور خوش منظر رواں چشموں میں رہیں گے، ان کا پروردگار جو خاص نعمتیں ان کو دے گا، وہ ان کو (اپنے ہاتھوں سے) وہاں لیں گے، یہ بندے پہلے سے تھے اچھے کام کرنے والے، راتوں کو یہ تھوڑا سوتے تھے، (اور زیادہ وقت نماز اور ذکر و دعا وغیرہ عبادات میں گذارتے تھے) اور سحر کے وقتوں میں پھر اللہ تعالےٰ سے معافی اور بخشش کی دعائیں مانگتے تھے، اور ان کے مالوں میں حصہ تھا ضرورت مند سائلوں اور ہارے ہوئے آفت رسیدوں کا۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ تقویٰ کے خاص آثار میں سے یہ بھی ہے کہ آدمی رات کو کم سوئے اور اسکی راتوں کا زیادہ حصہ اللہ کی یاد اسکی عبادت اور دعا و استغفار میں گذرے اور اس کے بعد بھی وہ مطمئن اور بے فکر نہ ہو بلکہ رات اس طرح گذارنے کے باوجود اپنے کو خطاکار اور قصوروار سمجھتے ہوئے سحر کے وقت اپنے اللہ سے معافی اور بخشش ہی کا سوال کرے ۔۔۔۔ اور اپنی دن کی کمائی میں ضرورت مند سائلوں اور ایسے بے دست و پا بندوں کو حصے دار بنائے جو کسی مرض یا کسی اور آفت کی وجہ سے ضروریات کے محتاج ہو گئے ہوں۔

اِن سب آیتوں کو جمع کرنے سے تقویٰ والی زندگی کی ایک مکمل تصویر تیار ہو جاتی ہے۔

اللہ تعالےٰ ہمارے قلوب کو تقوے کے نور سے منور فرمائے اور ہماری زندگیوں کو متقیوں والی زندگی بنائے، اور ہمارے ساتھ چلنے والوں اور ہماری آئندہ نسلوں کو بھی تقویٰ نصیب فرمائے۔ وَاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا۝

# خدا کی عبادت

تمام ادیان و مذاہب کا جن چند بنیادی باتوں پر اتفاق ہے اُن میں سے ایک یہ بھی ہے کہ انسان کو خدا کی عبادت کرنی چاہئے ——— عبادت سے مُراد خاص وہ اعمال ہوتے ہیں جن کو بندہ اللہ کے حضور میں اس کی رضا اور رحمت کا طالب بن کر اپنی بندگی اور سرافگندگی ظاہر کرنے کے لئے، اور اپنے عمل سے اس کی معبودیت اور عظمت و کبریائی کی شہادت ادا کرنے کے لئے کرتا ہے ——— جیسے اسلام میں نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، صدقات، ذکر، دعا، تلاوت اور قربانی وغیرہ ——— یہ سارے عبادتی اعمال بندہ صرف اس لئے کرتا ہے کہ اس کا معبود اس سے راضی ہو، اس پر رحمت فرمائے، اور ان کے ذریعہ اس کی روح کو پاکیزگی اور خدا کا تقرب حاصل ہو.

انسان کے اچھے اعمال میں صرف عبادات ہی کی یہ خصوصیت ہے کہ اس کا تعلق براہِ راست صرف اللہ سے ہوتا ہے یعنی عبادت صرف اس کی رضا و رحمت حاصل کرنے اور اس کے سامنے اپنی بندگی کے اظہار اور رشتۂ عبودیت کو استوار کرنے ہی کے لئے کی جاتی ہے، اور مٹی سے بننے والے اور گندہ پانی کے ناپاک قطرہ سے پیدا ہونے والے انسان کو اسی کے ذریعہ اللہ تعالےٰ کا وہ تقرب وہ رابطہ اور وہ حضوری حاصل ہوتی ہے جو دراصل ساکنین ملاء اعلیٰ کا حصہ ہے اسی لئے تمام ادیان نے اپنے ماننے والوں سے خدا کی عبادت کا مطالبہ کیا ہے اور اس کو انسان کا مقدس ترین عمل قرار دیا ہے۔

عبادات کی تین۳ قسمیں کی جاسکتی ہیں:۔ خالص جسمانی۱، خالص مالی۲، یا دونوں سے مرکب۳.

خالص جسمانی وہ عبادات ہیں جن میں روپیہ خرچ نہیں ہوتا، بلکہ ان کا تعلق صرف انسان کے



جسم سے ہوتا ہے، جیسے اللہ کے حضور میں سجدہ کرنا، نماز پڑھنا، روزہ رکھنا، اللہ کے گھر کا طواف کرنا.

اور خالص مالی سے مراد وہ عبادات ہیں جو اللہ کی راہ میں صرف مال خرچ کرکے ادا کی جاتی ہیں، اور ان میں کوئی خاص جسمانی عمل نہیں کرنا پڑتا، جیسے صدقہ و خیرات کرنا، اللہ کیلئے کوئی نذر مان کر اس کو ادا کرنا، قربانی کرنا وغیرہ وغیرہ۔

اور مرکب وہ عبادات ہیں جن کی ادائیگی میں جسم اور مال دونوں کا استعمال ہوتا ہے، جیسے کہ حج اور عمرہ۔

اللہ تعالےٰ کی طرف سے دنیا میں جتنے پیغمبر مختلف زمانوں میں آئے اور جتنی کتابیں بھی نازل ہوئیں ان سب کے ذریعہ بندوں کو ان عبادات کا حکم دیا گیا ہے، زمانے کے حالات اور امتوں کے احوال کے مطابق اگرچہ عبادات کے نظام اور ان کی مقررہ شکلوں میں کچھ اختلاف رہا ہے لیکن قرآن مجید سے معلوم ہوتا ہے کہ اصل عبادات کا حکم اور مطالبہ ہمیشہ رہا ہے، خصوصیت سے نماز اور زکوٰۃ (یعنی اللہ کی راہ میں صدقہ و خیرات) ہر شریعت کے اہم اجزا رہے ہیں۔

"سورۂ انبیاءؑ" میں بہت سے اگلے نبیوں کا ذکر فرمانے کے بعد ارشاد فرمایا گیا ہے:۔

وَجَعَلْنَاهُمْ أَئِمَّةً يَهْدُونَ بِأَمْرِنَا وَأَوْحَيْنَا إِلَيْهِمْ فِعْلَ الْخَيْرَاتِ وَإِقَامَ الصَّلٰوةِ وَإِيتَاءَ الزَّكٰوةِ وَكَانُوا لَنَا عٰبِدِيْنَ ۝ ——— (الانبیاء-ع-۵)

اور ہم نے بنایا ان کو راہبر، وہ رہنمائی کرتے تھے (اپنی اُمتوں کی) ہمارے حکم سے، اور ہم نے پیغام دیا اُن کو نیکیوں کے کرنے کا، اور (خاص کر) نماز قائم کرنے اور زکوٰۃ ادا کرنے کا، اور وہ سب ہمارے عبادت گذار بندے تھے۔

اور "سورۂ مائدہ" میں بنی اسرائیل کے عہد کا ذکر فرمانے کے بعد فرمایا گیا ہے:۔

وَقَالَ اللّٰهُ إِنِّي مَعَكُمْ لَئِنْ أَقَمْتُمُ الصَّلٰوةَ وَآتَيْتُمُ الزَّكٰوةَ وَآمَنْتُمْ بِرُسُلِي وَعَزَّرْتُمُوهُمْ وَأَقْرَضْتُمُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا لَأُكَفِّرَنَّ عَنْكُمْ سَيِّئَاتِكُمْ وَلَأُدْخِلَنَّكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ ج (مائدہ-ع-۳)

اور فرمایا اللہ تعالےٰ نے (اُن سے) کہ میں تمہارے ساتھ ہوں، اگر تم نے قائم رکھی نماز اور دیتے رہے زکوٰۃ اور ایمان لاتے رہے تم میرے رسولوں پر (جو بعد میں میری طرف سے آئیں گے) اور (اُن کی دینی جدو جہد میں) تم اُن کی مدد کرتے رہے اور خدا کے کام میں اپنی دولت اچھی طرح صرف کرتے رہے تو (تمہارے ان نیک اعمال کی وجہ سے) ضرور بالضرور مٹادوں گا تمہارے گناہوں کو (یعنی وہ معاف کر دیئے جائیں گے) اور بساؤں گا تمھیں اُن جنتوں میں جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں۔

اور "سورۂ بیّنہ" میں اہلِ کتاب کے اختلاف و انکار کا ذکر کر کے فرمایا گیا ہے:۔

وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ حُنَفَآءَ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ ؁ ——— (البیّنۃ۔ع۔۱)

اور ان کو صرف یہی حکم تو دیا گیا تھا کہ وہ عبادت اور بندگی کریں اللہ کی پورے اخلاص کے ساتھ صرف اسی کے بندے ہو کر، اور قائم کریں نماز اور ادا کریں زکوٰۃ اور (وہ بھی جانتے ہیں کہ) یہی دین قیم ہے (جس کی دعوت اللہ کے سب پیغمبروں نے دی ہے۔)

بہر حال قرآن مجید نے جا بجا یہ بتایا ہے کہ عبادت دین کا اہم رکن ہے اور پیغمبروں کے ذریعہ اُمت سے اس کا مطالبہ کیا گیا ہے ——— اور یہ اس لئے نہیں کہ اللہ کو ہماری عبادت کی کوئی ضرورت ہے یا اسکی شان میں ہماری عبادت سے کوئی اضافہ ہوتا ہے، یا ہمارے رکوع سجدے اور ہمارے صدقہ وخیرات سے اس کو کوئی نفع پہونچتا ہے، بلکہ صرف اس لئے بندوں کو عبادت کا حکم دیا گیا ہے کہ عبادت ہی کے ذریعہ ہماری روحوں کو پاکیزگی حاصل ہوتی ہے اور اپنے مالک و معبود سے ہمارا رابطہ قائم ہوتا ہے۔

سورۂ احزاب میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات کو مخاطب کر کے چند باتوں کی خاص نصیحت اور تاکید فرمائی گئی ہے، اور اس نصیحت کو ان لفظوں پر ختم کیا گیا ہے:۔

وَاَقِمْنَ الصَّلٰوةَ وَاٰتِيْنَ الزَّكٰوةَ وَاَطِعْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۭ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ؁ (احزاب۔ع۔۴)



اور (اے نبی کی گھر والیو) اچھی طرح ادا کرتی رہو نماز، اور دیتی رہو زکوٰۃ، اور فرمانبرداری کرتی رہو اللہ و رسول کے سب احکام کی (اس نصیحت اور ان احکام سے) اللہ تعالےٰ کا مقصد اسکے سوا کچھ نہیں ہے کہ اے نبی کے گھر والو تم سے ہر قسم کی آلائش اور گندگی دور ہو، اور تم کو کامل طور سے پاک کر دیا جائے۔

الغرض عبادت کا حکم اگلی اُمتوں کو بھی اسی لئے دیا گیا تھا، اور ہم کو بھی اسی لئے دیا گیا ہے کہ اسکے ذریعہ بندوں کی روحوں کو پاکیزگی حاصل ہو، اور وہ اللہ تعالےٰ کی رضا اور قُرب کا مقام حاصل کرنے کے قابل بنیں۔

اس تمہید کے بعد قرآن مجید کی چند وہ آیتیں پڑھئے جن میں ہم کو عبادت کا حکم دیا گیا ہے ———

"سورۂ حج" میں ارشاد ہے:۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ارْكَعُوْا وَاسْجُدُوْا وَاعْبُدُوْا رَبَّكُمْ وَافْعَلُوا الْخَيْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ؁ ——————— (الحج۔ع۔۱۰)

اے ایمان والو! اللہ کے لئے رکوع کرو، اور سجدہ کرو (یعنی نماز پڑھو) اور اپنے پروردگار کی عبادت کرو، تاکہ تمھارا بھلا ہو۔

اس آیت میں بھی یہ بات واضح کردی گئی ہے کہ عبادت کا حکم صرف بندوں کی بھلائی کیلئے دیا گیا ہے، خدا کو ان کی عبادت کی کوئی ضرورت نہیں ہے ——— اور سورۂ بقرہ میں ارشاد ہے:۔

وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ؁ (بقرہ۔ع۔۵)

اور نماز قائم کرو اور زکوٰۃ ادا کرو، اور رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرو۔

پھر اسی سورۂ بقرہ میں آگے ارشاد ہے:۔

وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۭ وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ؁ ——— (البقرۃ۔ع۔۱۳)

اور نماز قائم کرو، اور زکوٰۃ ادا کرو، اور جو نیکی بھی اپنے لئے آگے بھیجو گے، اس کو خدا کے پاس پالو گے، اللہ تعالےٰ تمہارے سب اعمال کو دیکھتا ہے۔

اور سورۂ ابراہیم میں ارشاد ہے:۔

قُلْ لِّعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَیُنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰھُمْ سِرًّا وَّعَلَانِیَۃً مِّنْ قَبْلِ اَنْ یَّاْتِیَ یَوْمٌ لَّا بَیْعٌ فِیْہِ وَلَا خِلٰلٌ ○ (ابراھیم ع ۵)

اے پیغمبر! میرے جو بندے ایمان لے آئے ہیں ان کو پیغام دیجئے کہ وہ نماز قائم کریں اور جو کچھ ہم نے ان کو دیا ہے اس میں سے پوشیدہ طور سے یا علانیہ طور سے (جیسا موقع ہو ہماری راہ میں) خرچ کریں (اور نیکی کے یہ سارے کام قیامت کے) اس دن کے آنے سے پہلے کرلیں جس دن نہ خرید و فروخت ہوگی، نہ دوستی۔

یعنی اُس دن نیک اعمال ہی پر نجات کا دار و مدار ہوگا اور نیک عمل اگر بندہ خود اپنے ساتھ نہیں لے گیا ہے تو نہ وہاں کہیں سے خرید سکے گا نہ کوئی ایسا دوست وہاں ہوگا جو اس کو اپنے نیک اعمال بخشدے، لہٰذا بندوں کو چاہیئے کہ جو وقت ملا ہوا ہے اس کو غنیمت سمجھیں اور نماز اور صدقہ وخیرات وغیرہ عبادات کا ذخیرہ جمع کرکے اپنی نجات کا سامان کریں۔

اس کے بعد چند وہ آیتیں پڑھئے جن میں عبادت گزار بندوں کو بشارتیں سنائی گئی ہیں، اور اللہ تعالیٰ نے پیار و محبت سے ان کا ذکر فرمایا ہے ——— "سورۂ حج" میں ایک جگہ ارشاد ہے۔

وَبَشِّرِ الْمُخْبِتِیْنَ ○ الَّذِیْنَ اِذَا ذُکِرَ اللّٰہُ وَجِلَتْ قُلُوْبُھُمْ وَالصّٰبِرِیْنَ عَلٰی مَآ اَصَابَھُمْ وَالْمُقِیْمِی الصَّلٰوۃِ وَمِمَّا رَزَقْنٰھُمْ یُنْفِقُوْنَ ○ (الحج ع ۵)

اور اے پیغمبر! بشارت دیجئے اور خوشخبری سنائیے ہمارے اُن نیاز شعار اور عبادت گذار بندوں کو جن کا حال یہ ہے کہ جب ذکر کیا جائے اللہ کا تو خوفزدہ ہوجاتے ہیں اُن کے دل، اور جو صبر کرتے ہیں اس پر جو اُن پر پڑتی ہے، اور جو قائم کرنے والے ہیں نماز کے اور (ہماری راہ میں) خرچ کرتے ہیں اُس میں سے جو ہم نے ان کو دیا ہے۔

اور سورۂ رعد میں ارشاد ہے:۔

وَالَّذِیْنَ صَبَرُوا ابْتِغَآءَ وَجْہِ رَبِّھِمْ وَاَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰھُمْ سِرًّا وَّعَلَانِیَۃً وَّیَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَۃِ السَّیِّئَۃَ اُولٰٓئِکَ لَھُمْ



عُقْبَی الدَّارِ ○ جَنّٰتُ عَدْنٍ یَّدْخُلُوْنَھَا وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِھِمْ وَاَزْوَاجِھِمْ وَذُرِّیّٰتِھِمْ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ یَدْخُلُوْنَ عَلَیْھِمْ مِّنْ کُلِّ بَابٍ ○ سَلٰمٌ عَلَیْکُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَی الدَّارِ ○ ——— (الرعد ع ۳)

اور ہمارے جن بندوں نے اپنے نفس کو تھامے رکھا (اس کی بری خواہشوں سے) اپنے رب کی رضا جوئی میں، اور قائم کی انھوں نے نماز، اور خرچ کیا انھوں نے اس میں سے جو ہم نے ان کو دیا تھا (موقع کے مطابق) پوشیدہ اور علانیہ، اور کرتے ہیں وہ برائی کے مقابلہ میں بھلائی، ان بندوں کیلئے آخرت کا اچھا گھر ہے، باغ ہیں ہمیشہ رہنے کے جن میں رہیں گے اور اُنکے ساتھ اُنکے باپ دادوں اور اُنکی بیویوں اور اُنکی اولاد میں سے جو نیک ہوئے ہوں گے، اور فرشتے آئیں گے اُنکے پاس ہر دروازہ سے اور کہیں گے سلام ہو تم پر اے اللہ کے بندو، بدلہ اس کا جو تم نے صبر کیا، خوب ہے اور مبارک ہے تمھارا آخرت کا یہ گھر۔

اور سورۂ نور میں ارشاد ہے:۔

یُسَبِّحُ لَہٗ فِیْھَا بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ ○ رِجَالٌ لَّا تُلْھِیْھِمْ تِجَارَۃٌ وَّلَا بَیْعٌ عَنْ ذِکْرِ اللّٰہِ وَاِقَامِ الصَّلٰوۃِ وَاِیْتَآءِ الزَّکٰوۃِ یَخَافُوْنَ یَوْمًا تَتَقَلَّبُ فِیْہِ الْقُلُوْبُ وَالْاَبْصَارُ ○ لِیَجْزِیَھُمُ اللّٰہُ اَحْسَنَ مَا عَمِلُوْا وَیَزِیْدَھُمْ مِّنْ فَضْلِہٖ وَاللّٰہُ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ ○ ——— (النور ع ۵)

اُن عبادت خانوں میں (جن کا اوپر ذکر ہوا) اس (اللہ) کی تسبیح و تقدیس کرتے ہیں صبح و شام وہ بندے (جن کے تعلق باللہ کا حال یہ ہے) کہ ان کو غافل نہیں کرسکتا کوئی تجارتی مشغلہ اور نہ کوئی خرید و فروخت کا کام اللہ کی یاد سے، اور نماز قائم کرنے اور زکوٰۃ ادا کرنے سے، وہ بندے لرزاں و ترساں رہتے ہیں اس دن کی فکر سے جس میں کہ اُلٹ جائیں گے دل اور آنکھیں، تاکہ بدلہ دے اُن کو اللہ اُنکے بہترین اعمال کا، اور مزید عطا فرمائے اُن کو اپنے فضلِ خاص سے، اور اللہ تعالیٰ دیوے گا جسکو چاہے گا بے حساب۔

اور سورۂ توبہ میں ایک جگہ ان بندوں کا ذکر فرماتے ہوئے جن کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے جنّت کا خاص وعدہ ہے ان کے خاص اوصاف یہ بیان فرمائے گئے ہیں :-

اَلتَّآئِبُوْنَ الْعٰبِدُوْنَ الْحٰمِدُوْنَ السَّآئِحُوْنَ الرّٰكِعُوْنَ السّٰجِدُوْنَ الْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحٰفِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰهِ ؕ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ ——— (التوبہ ع-۱۴)

وہ توبہ کرنے والے ہیں، عبادت گذار ہیں، اللہ کی حمد کرنے والے ہیں، روزے رکھنے والے ہیں، رکوع سجود کرنے والے یعنی نمازیں پڑھنے والے ہیں، اچھے کاموں کیلئے کہنے والے اور برائیوں سے منع کرنے والے ہیں، اور اللہ کی باندھی ہوئی حدوں کی حفاظت کرنے والے ہیں، اور اے رسول (ان صفات کے رکھنے والے) مومنین کو آپ (ہماری رحمت اور جنّت کی) خوشخبری سنا دیجئے۔

اور سورۂ مومنون میں ارشاد فرمایا گیا ہے :-

قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ صَلَاتِهِمْ خٰشِعُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِلزَّكٰوةِ فٰعِلُوْنَ ۝ (مومنون ع ۱)

یقیناً فلاح پائی ان ایمان والوں نے (اور اپنی مراد کو پہونچ کر وہ کامیاب ہوگئے) جو اپنی نمازیں خشوع کی صفت کے ساتھ ادا کرنے والے ہیں اور جو لغو و فضول باتوں اور مشغلوں سے کنارہ کش رہتے ہیں اور جو زکوٰۃ دیا کرتے ہیں۔

اُسکے بعد انکی پاکدامنی اور امانت داری وغیرہ بعض اخلاقی محاسن کا ذکر فرما کر آخر میں ارشاد فرمایا :-

اُولٰٓئِكَ هُمُ الْوٰرِثُوْنَ ۝ الَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْفِرْدَوْسَ ؕ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ (المومنون ع-۱)

یہی وراثت پانے والے ہیں جو وراثت پائیں گے "جنّت الفردوس" کی وہ ہمیشہ ہمیشہ اس میں رہیں گے۔

اور سورۂ فاطر میں ارشاد ہے :-

اِنَّ الَّذِيْنَ يَتْلُوْنَ كِتٰبَ اللّٰهِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً يَّرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ ۝ لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ وَيَزِيْدَهُمْ



مِّنْ فَضْلِهٖ ؕ اِنَّهٗ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ ۝ ——— (الفاطر-ع-۴)

جن بندوں کا حال یہ ہے کہ وہ پڑھتے ہیں اللہ کی کتاب اور قائم کرتے ہیں نماز، اور خرچ کرتے ہیں، ہمارا دیا ہوا پوشیدہ اور علانیہ، وہ امید رکھتے ہیں ایسی سوداگری کی جس میں ہرگز ٹوٹا نہیں، اُن کا انجام یہ ہے کہ پورا دیگا اللہ اُن کو اُن کا ثواب اور مزید بخشش دے گا ان کو اپنے خاص فضل سے، وہ اللہ بہت بخشنے والا اور اپنے بندوں کی عبادت گذاری اور نیک کرداری کی بڑی قدر فرمانے والا ہے۔

اور سورۂ سجدہ میں ان ہی عبادت گذار بندوں کے متعلق ارشاد ہے :-

تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ خَوْفًا وَّطَمَعًا ؗ وَّمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝ فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّاۤ اُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ ۚ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ ——— (السجدہ-ع-۲)

اُن کی کروٹیں اپنی خوابگاہوں سے الگ رہتی ہیں (یعنی جب سونے والے آرام کی میٹھی نیند سوتے ہیں تو ہمارے یہ خاص عبادت گذار بندے بستروں سے الگ ہماری عبادت میں مشغول ہوتے ہیں) اس کے عذاب کے خوف سے اور اس کی رحمت کی طمع میں اُس سے دعائیں کرتے ہیں اور ہمارے دیئے ہوئے میں سے ہماری راہ میں خرچ کرتے ہیں، پس کوئی نفس نہیں جانتا اُن کی آنکھ کی ٹھنڈک کے ان سامانوں کو جو ان بندوں کیلئے چھپا کے رکھے گئے ہیں بدلہ میں اُن اچھے اعمال کے جو وہ کرتے تھے۔

اور سورۂ ذاریٰت میں ایسے ہی بندوں کو جنّت اور اللہ تعالیٰ کی خاص الخاص نعمتیں عطا فرمائے جانے کا ذکر کرنے کے بعد اُن کا حال خود اللہ تعالیٰ نے یہ بیان فرمایا ہے :-

كَانُوْا قَلِيْلًا مِّنَ الَّيْلِ مَا يَهْجَعُوْنَ ۝ وَبِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ۝ وَفِيْۤ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ وَالْمَحْرُوْمِ ۝ ——— (ذاریٰت-ع-۱)

ہمارے یہ بندے راتوں میں بہت کم سوتے تھے (بلکہ رات کے بڑے حصہ میں عبادت

کرتے تھے) اور (رات اس طرح گذار کے) سحر کے اوقات میں مغفرت چاہتے اور معافی مانگتے تھے' اور ان کے مالوں میں ایسے لوگوں کا حق تھا، جو (ضرورت سے مجبور ہو کر) سوال کرتے تھے' یا جن پر کوئی آفت آپڑتی تھی۔

اس سلسلہ میں ایک آیت سورۂ احزاب کی اور پڑھ لیجئے ــــــ ارشاد ہے :-

اِنَّ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمٰتِ وَالْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَالْقٰنِتِيْنَ وَالْقٰنِتٰتِ وَالصّٰدِقِيْنَ وَالصّٰدِقٰتِ وَالصّٰبِرِيْنَ وَالصّٰبِرٰتِ وَالْخٰشِعِيْنَ وَالْخٰشِعٰتِ وَالْمُتَصَدِّقِيْنَ وَالْمُتَصَدِّقٰتِ وَالصَّآئِمِيْنَ وَالصّٰٓئِمٰتِ وَالْحٰفِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ وَالْحٰفِظٰتِ وَالذّٰكِرِيْنَ اللّٰهَ كَثِيْرًا وَّالذّٰكِرٰتِ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ○ ــــــ (الاحزاب - ع - ۵)

بلا شبہ اللہ و رسول کا حکم ماننے والے مرد اور ماننے والی عورتیں' اور دل سے ایمان لانے والے مرد اور ایمان لانے والی عورتیں' اور بندگی کرنے والے مرد اور بندگی کرنے والی عورتیں اور سدا سچ بولنے والے مرد اور سچ بولنے والی عورتیں' اور نفس کی غلط خواہشوں کے مقابلہ میں اللہ کے حکم پر مضبوطی سے جمے رہنے والے مرد اور جمی رہنے والی عورتیں اور عاجزی و مسکنت اختیار کرنے والے مرد اور اسی صفت کی عورتیں اور صدقہ و خیرات کرنے والے مرد اور عورتیں اور روزے رکھنے والے مرد اور روزے رکھنے والی عورتیں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرنیوالے مرد اور حفاظت کرنیوالی عورتیں اور کثرت سے اللہ کو یاد کرنیوالے مرد اور ایسے ہی اسکو یاد کرنیوالی عورتیں اللہ تعالیٰ نے اپنے ان سب بندوں اور بندیوں کیلئے رکھی ہے خاص بخشش اور بڑا اجر۔

یہ چند آیتیں اس کا اندازہ کرنے کے لئے کافی ہیں کہ قرآن مجید نے خدا کی عبادت پر کتنا زور دیا ہے' اور عبادت کے ذریعہ بندہ کیا کچھ پا سکتا ہے قرآن مجید کی بعض آیتوں میں خصوصیت سے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کرکے عبادت یا کثرتِ عبادت کا حکم دیا گیا ہے' ان میں سے بھی دو چار آیتیں یہاں پڑھ لیجئے! ــــــ سورۂ حج میں ارشاد ہے :-



فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ○ وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَاْتِيَكَ الْيَقِيْنُ ○ ــــــ (الحجر - ع - ۶)

آپ اپنے پروردگار کی حمد و ثنا کے ساتھ اسکی تسبیح و تقدیس میں مشغول رہئے اور اسکے حضور میں سجدہ کرنے والوں میں سے ہو جایئے، اور موت کی گھڑی تک اپنے رب کی عبادت کرتے رہئے۔

اور سورۂ طٰہٰ میں ارشاد فرمایا گیا ہے :-

فَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوْبِهَا وَمِنْ اٰنَآئِ الَّيْلِ فَسَبِّحْ وَاَطْرَافَ النَّهَارِ لَعَلَّكَ تَرْضٰى ○ (طٰہٰ ع ۸)

یہ منکر لوگ جو تکلیف دہ باتیں کرتے رہتے ہیں آپ ان پر صبر کیجئے، اور اپنے پروردگار کی حمد و تسبیح کرتے رہئے، صبح طلوع آفتاب سے پہلے اور شام کو غروب آفتاب سے پہلے اور رات کی گھڑیوں میں بھی خدا کی تسبیح کیجئے اور دن کے حصوں میں بھی' شاید کہ آپ راضی ہوں۔

چونکہ نماز میں خاص عنصر اللہ کی حمد و تسبیح ہے' یہاں تک کہ قیام، قعود، رکوع، سجود، غرض نماز کا کوئی حصہ بھی حمد و تسبیح سے خالی نہیں' اس لئے قرآن مجید کی بعض آیات میں حمد و تسبیح ہی کے عنوان سے نماز کا حکم دیا گیا ہے' اس آیت کا مطلب بھی یہی ہے کہ اے پیغمبر! آپ صبح و شام اور دن رات کے مختلف حصوں میں نماز پڑھنے کا اپنا طریقہ جاری رکھئے، اور امید رکھئے کہ آپ کی دن رات کی اس عبادت گذاری کے وہ نتائج دنیا اور آخرت میں ظاہر ہوں گے کہ آپ کا جی خوش ہو جائے گا ــــــ اور سورۂ مزمل میں ارشاد فرمایا گیا ہے :-

يٰٓاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ ○ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا ○ نِّصْفَهٗٓ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا ○ اَوْ زِدْ عَلَيْهِ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا ○ ــــــ (المزمل - ع - ۱)

اے کمبل پوش کھڑے ہوا کرو (ہمارے حضور میں) رات کو (یعنی رات کو نماز میں مشغول رہا کرو) سوائے تھوڑے سے حصہ کے (یعنی رات کو بس تھوڑے سے حصہ میں آرام کر لیا کرو) آدھی رات (نماز میں گذارا کرو) یا اس میں سے تھوڑا کم کر دو، یا اس پر اضافہ کرو

اور قرآن کو خوب صاف صاف پڑھا کرو۔

اور سورۂ دہر میں فرمایا گیا ہے :۔

وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ۝ وَمِنَ الَّيْلِ فَاسْجُدْ لَهٗ وَسَبِّحْهُ لَيْلًا طَوِيْلًا ۝ ——— (الدھر۔ ع۔۲)

اور صبح شام اپنے پروردگار کا نام لیا کیجئے، اور اس کو یاد کیا کیجئے، اور رات میں اس کے حضور سجدے کیا کیجئے، اور اس کی تسبیح کیا کیجئے رات کے بڑے حصے میں۔

ان آیتوں میں لفظوں کے تھوڑے سے فرق کے ساتھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہی حکم دیا گیا ہے کہ دن میں بھی اور خصوصیت سے صبح و شام اور رات کے اوقات میں آپ نماز اور اللہ کی حمد و تسبیح میں زیادہ مشغول رہا کریں۔

ان آیتوں میں بظاہر خطاب اگرچہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہی کو ہے لیکن ظاہر ہے کہ یہی حکم بالواسطہ اور ثانوی درجہ میں آپ کی امت کو بھی ہے ——— آخر میں سورۂ کوثر اس سلسلہ میں اور پڑھ لیجئے :۔

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝ ——— (الکوثر)

ہم نے آپ کو عطا کیا کوثر[1]، پس آپ نماز پڑھئے اپنے پروردگار کے لئے اور قربانی کیجئے بلاشبہ آپ کے دشمن ہی بے نام و نشان ہوں گے۔

اس سورۃ میں یہ اشارہ کھلا ہوا ہے کہ اللہ کی عبادت (نماز و قربانی) دنیا میں بھی سرفرازی دلاتی ہے، بشرطیکہ حقیقی نماز اور ——— حقیقی قربانی ہو، نماز و قربانی کی صرف صورت نہ ہو۔

---

[1] "کوثر" کے اصل معنی "خیر کثیر" کے ہیں، اس کے وسیع مفہوم میں دنیا اور آخرت کی وہ ساری نعمتیں داخل ہیں جو اللہ تعالےٰ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو عطا فرمائی ہیں، یا آپ کو عطا فرمائی جانے والی ہیں، میدانِ قیامت کا حوضِ کوثر اور جنت کی نہر کوثر جن کا ذکر حدیثوں میں آیا ہے وہ بھی اس میں داخل ہیں۔۱۲



# بندوں کی خدمت اور حُسنِ سُلوک

قرآن مجید جس طرح خدا کے متعلق صحیح عقیدہ رکھنے اور اسکی اطاعت و فرمانبرداری اور اسکی عبادت کرنے کی زور و قوت کے ساتھ دعوت و تعلیم دیتا ہے، اسی طرح وہ بندوں کے حقوق ادا کرنے اور علیٰ قدر مراتب انکی خدمت اور ان کے ساتھ حسن سلوک کی بھی سخت تاکید کرتا ہے بلکہ اس میں بہت سے مقامات پر تو ان دونوں مطالبوں کو ایک ہی سلسلۂ بیان میں ایسے انداز سے ذکر کیا گیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ بندوں کے حقوق اور اُن کے ساتھ حُسنِ سلوک کا مطالبہ بھی گویا خدائی توحید اور اس کی عبادت کے مطالبہ کی طرح قرآن مجید کے اوّلیں اور بنیادی مطالبات میں سے ہے ——— مثلاً سورۂ نساء میں ارشاد ہے :۔

وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبٰى وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْۢبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ۝ (النساء ع ۶)

اور عبادت کرو اللہ کی، اور اسکے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو، اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو، اور دوسرے قرابت داروں کے ساتھ بھی (اچھا سلوک کرو) اور (اسی طرح) تیموں مسکینوں کے ساتھ بھی، اور اپنے پڑوسیوں کے ساتھ بھی جو قرابت دار ہوں اور ان پڑوسیوں کے ساتھ بھی جو اجنبی ہوں (جن سے کوئی رشتہ ناتا نہ ہو صرف پڑوس کا تعلق ہو) اور اُن کے ساتھ بھی (اچھا سلوک کرو) جن کا کہیں کچھ ساتھ ہو، اور مسافروں پردیسیوں کے ساتھ، اور ان کے ساتھ جو تمھارے قبضہ میں اور تمھارے زیر دست ہوں۔

اس آیت میں خدا کی عبادت کے ساتھ ساتھ سب سے پہلے ماں باپ اور پھر عام قرابت داروں اور ہر طرح کے پڑوسیوں، ہمنگھ ساتھ والوں، اور یتیموں مسکینوں اور پردیسیوں اور ماتحتوں کے ساتھ حُسنِ سلوک اور اچھے برتاؤ کا حکم دیا گیا ہے ــــــ اسی طرح سورۂ بنی اسرائیل میں ارشاد فرمایا گیا ہے :-

وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ۭ اِمَّا يَبْلُغَنَّ
عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا
وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا ۝ وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ
وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا ۝ ــــــ (بنی اسرائیل ع۔۳)

اور تیرے رب نے حتمی حکم دیا ہے کہ اس کے سوا تم کسی کی عبادت اور بندگی نہ کرو، اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو، اگر ان میں سے کوئی ایک یا دونوں تمہارے سامنے بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو اُن کو اُف بھی نہ کہو، اور اُن سے خفگی کی بات نہ کرو، اور ان سے ادب و تمیز سے بولو، اور خاکساری و نیازمندی کے ساتھ انکی اطاعت کرو، اور انکے حق میں خدا سے اس طرح دعا کرتے رہو کہ اے پروردگار! تو میرے ماں باپ پر رحمت فرما جس طرح انھوں نے مجھے بچپن میں شفقت سے پالا، پرورش کیا۔

اسی سلسلۂ بیان میں ایک آیت کے بعد ارشاد ہے :-

وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا ۔
(بنی اسرائیل ع۔۳)

اور اپنے قرابت داروں کا حق ادا کرو، اور مسکینوں اور پردیسیوں، مسافروں کو بھی اُن کا حق دو، اور اللہ کا دیا ہوا مال فضولیات میں مت اڑاؤ۔

اور سورۂ روم میں ایک جگہ ارشاد فرمایا گیا ہے :-

فَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ ۭ ذٰلِكَ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ
يُرِيْدُوْنَ وَجْهَ اللّٰهِ ۡ وَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ ــــــ (الروم ع۔۴)

پس ادا کرو قرابت داروں کو ان کا حق اور (اسی طرح دو) مسکینوں حاجتمندوں کو اور



پردیسیوں مسافروں کو (جو اُن کا حق ہے) یہی (طریقہ) بہتر ہے ان بندوں کیلئے جو اللہ کو چاہتے ہیں (یعنی اسکی رضامندی کے طالب ہیں) اور یہی بندے فلاح یاب ہونے والے ہیں۔

مذکورہ بالا آیتوں میں ہمدردی اور اعانت کے مستحق کمزور طبقوں میں سے یتیموں، مسکینوں، غلاموں، ماتحتوں اور مسافروں، پردیسیوں کا ذکر آیا ہے، اور انکے ساتھ اچھا سلوک کرنے اور انکے حقوق ادا کرنے، اور انکی اعانت و خدمت کرنے کی ہدایت کی گئی ہے بعض دوسری آیتوں میں اسیروں یعنی قیدیوں کی بھی اسی قسم کی خدمت کی ترغیب دی گئی ہے ــــــ سورۂ دہر میں جنتیوں کے وہ اوصاف اور اعمال بیان کرتے ہوئے جن کے بدلہ میں ان کو جنت اور جنت کی نعمتیں ملیں گی، ارشاد فرمایا گیا ہے :-

وَيُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰي حُبِّهٖ مِسْكِيْنًا وَّيَتِيْمًا وَّاَسِيْرًا ۝ (الدھر ع۔۱)

اور وہ بندگانِ خدا کھانا کھلاتے ہیں اللہ کی محبت کی بنا پر مسکینوں کو، اور یتیموں کو، اور قیدیوں کو۔

ان کمزور طبقوں کے ساتھ اچھا سلوک کرنے کے سلسلہ میں قرآن مجید کا ایک حکم یہ بھی ہے کہ جو بچہ باپ کی سرپرستی سے محروم ہو کر یتیم ہو گیا ہو اُس سے شفقت کا برتاؤ کرو، اور جو کوئی بیچارہ لاچاری ناداری سے مجبور ہو کر تم سے سوال کرے اسکے ساتھ رحم دلی اور نرمی کا معاملہ کرو، اس کو کبھی نہ جھڑکو۔ ارشاد ہے :-

فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ ۝ وَاَمَّا السَّاۗىِٕلَ فَلَا تَنْهَرْ ــــــ (الضحیٰ)

پس جو یتیم ہو اُسے مت ڈانٹو، مت دباؤ، اور بیچارے مانگنے والے کو مت جھڑکو۔

یہاں یہ بات قابلِ لحاظ ہے کہ مذکورۂ بالا آیتوں میں والدین، اور دوسرے اعزہ و اقارب اور یتامیٰ و مساکین اور مسافرین و سائلین کے ساتھ حُسنِ سلوک اور انکی اعانت و خدمت کرنے کی جو تعلیم دی گئی ہے، اس میں مسلم اور غیر مسلم کی بھی تفریق نہیں ہے، اگر بالفرض کسی مسلمان کے والدین یا اہلِ قرابت غیر مسلم ہوں، یا اس کے سامنے کوئی غیر مسلم یتیم یا غیر مسلم مسکین یا غیر مسلم سائل یا غیر مسلم ضرورتمند پردیسی آئے تو قرآن مجید کا حکم اس مسلمان کو ان سب کے ساتھ بھی اچھا سلوک کرنے کا اور اپنی استطاعت کے بقدر ان کی خدمت کرنے کا ہے۔

خاص کر والدین کے بارے میں تو قرآن مجید میں یہاں تک فرمایا گیا ہے کہ اگر کسی کے ماں باپ

بالفرض مشرک ہوں اور وہ اپنی مسلمان اولاد پر زور ڈالیں کہ وہ بھی اسلام اور توحید کو چھوڑ کر کفر و شرک اختیار کرلے، تو مسلمان اولاد کا فرض ہے کہ انکی یہ بات تو نہ مانے یعنی انکے کہنے سے اسلام اور توحید کو تو نہ چھوڑے لیکن دنیا میں ان کے ساتھ حُسنِ سلوک اور اچھا برتاؤ ہی کرتا رہے ـــــ سورۂ لقمان میں اولاد پر والدین کا حق بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا گیا ہے :-

وَاِنْ جَاهَدٰكَ عَلٰٓى اَنْ تُشْرِكَ بِىْ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَا وَصَاحِبْهُمَا فِى الدُّنْيَا مَعْرُوْفًا ۝ ـــــ (لقمان ـ ع ـ ۱)

اور اگر تمھارے ماں باپ تم پر زور ڈالیں کہ تم میرے ساتھ (یعنی اللہ کے ساتھ) کسی ایسی ہستی کو شریک کرو جس کا تمھیں کوئی علم اور پتہ نہیں ہے (بلکہ وہ بالکل بے حقیقت محض فرضی اور وہمی ہے جیسے کہ مشرکوں کے سارے معبودوں کا حال ہے) تو تم انکی یہ بات تو نہ مانو (لیکن اسکے باوجود) تم دنیا میں ان کے ساتھ اچھا معاملہ اور برتاؤ جاری رکھو (اور انکی خدمت کرتے رہو)

## اہل وعیال

ماں باپ کے بعد انسان کا سب سے بڑا تعلق بیوی بچوں سے ہوتا ہے، اور انسانوں کی یہ عام فطرت ہے کہ وہ اپنے اہلِ وعیال کو آرام ہی سے رکھنا چاہتے ہیں بلکہ اس بارے میں تو بہت سے لوگ اپنی حد سے بڑھ جاتے ہیں، اس لئے قرآن مجید میں اس پر زیادہ زور نہیں دیا گیا ہے کہ اہل وعیال کے ساتھ اچھا برتاؤ کیا جائے، اور ان کا حق ادا کیا جائے۔

البتہ چونکہ بہت سے لوگوں سے اہل وعیال کی دینی اصلاح وتربیت کے بارے میں کوتاہی ہوتی ہے اس لئے قرآن مجید نے اہل وعیال کے اس حق کی طرف خصوصیت سے توجہ دلائی ہے کہ انکو دیندار بنانے کی اور اللہ کی رضا کے راستے پر چلانے کی اسی طرح فکر اور کوشش کی جائے جس طرح کہ ہر صاحبِ ایمان کو اپنی جان دوزخ سے بچانے کی فکر کرنی چاہئے ـــــ سورۂ تحریم میں ارشاد فرمایا گیا ہے :-

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَاَهْلِيْكُمْ نَارًا وَّقُوْدُهَا النَّاسُ



وَالْحِجَارَةُ عَلَيْهَا مَلٰٓئِكَةٌ غِلَاظٌ شِدَادٌ لَّا يَعْصُوْنَ اللّٰهَ مَآ اَمَرَهُمْ وَيَفْعَلُوْنَ مَا يُؤْمَرُوْنَ ۝ ـــــ (التحریم ـ ع ـ ۱)

اے ایمان والو! اپنے کو اور اپنے اہل وعیال کو دوزخ کی آگ سے بچاؤ جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہیں، اس پر (عذاب دینے کیلئے) وہ فرشتے مقرر ہیں جو بڑے سخت دل (بنائے گئے ہیں) اور بڑے مضبوط ہیں، اللہ نے ان کو جو حکم دیدیا ہے وہ (ذرا بھی) اسکی خلاف ورزی نہیں کریں گے اور جس کام کیلئے وہ مامور کئے گئے ہیں وہ اسکو (پورا پورا) انجام دیں گے۔

البتہ بیویوں کے معاملہ میں چونکہ بہت سوں سے کوتاہیاں ہوتی ہیں اس لئے ان کے ساتھ حُسنِ سلوک اور ان کے حقوق کی ادائیگی کے بارے میں قرآن مجید نے خاص تاکید فرمائی ہے۔

سورۂ بقرہ ہی میں ارشاد فرمایا گیا ہے :-

وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِىْ عَلَيْهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۝ ـــــ (بقرہ ـ ع ـ ۲۸)

اور عورتوں کے مردوں پر اُسی طرح حقوق ہیں جیسے کہ مردوں کے حقوق عورتوں پر ہیں دستور کے مطابق۔

اور سورۂ نساء میں ارشاد فرمایا گیا ہے :-

وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ـــــ (النساء ـ ع ـ ۳)

اور انکے ساتھ (یعنی اپنی بیویوں کے ساتھ) دستور کے مطابق اچھے طریقے پر گذر بسر کرو۔

اگر اللہ کے کسی بندے کے بیوی بچے اپنی بدمزاجی یا بے دینی کی وجہ سے اس کے خلاف اور اس کو دکھ دینے والے ہوں، اور اس کو ان کی طرف سے خطرہ ہو تو قرآن مجید کی ہدایت ہے کہ وہ انکے شر سے تو اپنے کو بچاتا رہے، اور ان کی طرف سے ہوشیار رہے، لیکن جہاں تک گنجائش ہو انتقام اور سختی کی کوئی کاروائی نہ کرے، بلکہ معاف کرے اور نظر انداز کرتا رہے، انشاء اللہ یہ طرزِ عمل انکی اصلاح کا بھی باعث ہوگا ـــــ سورۂ تغابن میں ارشاد ہے :-

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ مِنْ اَزْوَاجِكُمْ وَاَوْلَادِكُمْ عَدُوًّا لَّكُمْ فَاحْذَرُوْهُمْ وَاِنْ تَعْفُوْا وَتَصْفَحُوْا وَتَغْفِرُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔ (التغابن ع ۲)

اور اس کے رسول سے اور اس کی راہ میں محنت و جانبازی سے تو منتظر رہو،
یہاں تک کہ اللہ اپنا فیصلہ کر دے (اور تم کو اس کی سزا مل جائے) اور اللہ تعالےٰ
کا دستور یہ ہے کہ وہ نافرمانوں کو ہدایت کی نعمت عطا نہیں فرماتا۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ مومن کی اصل شان یہ ہے کہ راہ خدا میں جاں بازی اور دین کے لئے جد و جہد اس کو دنیا کی ساری چیزوں سے زیادہ محبوب و مرغوب ہو۔

گویا صرف یہ عمل ہی نہیں، بلکہ اس عمل سے عشق ہونا چاہئے اور بیشک عشق ہی کی طاقت سے اس راستہ کی مشکلات کو عبور کیا جا سکتا ہے ؎

در رہ منزل لیلیٰ کہ خطرہاست بسے
شرطِ اوّل قدم آنست کہ مجنوں باشی



# قرآنی خطبات و مواعظ

یوں تو سارا قرآن ہی نصیحت و موعظت ہے، اور مختلف عنوانات کے تحت جو کئی سو آیتیں ہم نے یہاں تک اس کتاب میں درج کی ہیں، وہ سب ہی کسی نہ کسی نصیحت و موعظت کی حامل ہیں، لیکن قرآن پاک میں بہت سے مقامات ایسے بھی ہیں جن کی حیثیت مستقل خطبات و مواعظ کی ہے، اور گذشتہ عنوانوں میں سے کسی کے تحت ہم نے ان کو درج بھی نہیں کیا ہے ———

اب اس عنوان کے تحت ہم ان ہی کو درج کرنا چاہتے ہیں۔

اگرچہ قرآن مجید میں ایسے مقامات پچاسوں کیا بلکہ سیکڑوں ہیں، لیکن یہاں ہم صرف دس مقامات کی چند چند آیتیں قرآن مجید کی ترتیب ہی کے لحاظ سے درج کرنے پر اکتفا کریں گے، یہی ہماری اس کتاب کا آخری عنوان اور گویا "خاتمۃ الکتاب" ہے۔

وَاللّٰهُ يَهْدِي مَنْ يَّشَاۗءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

## آزمائشوں کے دور میں صبر اور نماز سے مدد حاصل کی جائے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ
وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ ۭ بَلْ اَحْيَاۗءٌ وَّلٰكِنْ
لَّا تَشْعُرُوْنَ ۝ وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ وَنَقْصٍ مِّنَ
الْاَمْوَالِ وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرٰتِ ۭ وَبَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ اِذَآ
اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ ۙ قَالُوْٓا اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ۝ اُولٰۗىِٕكَ

عَلَيْهِمْ صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ وَّاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ ۝ (البقرۃ ع ۱۹)

اے ایمان والو! (مشکلات و مصائب کے مقابلہ کیلئے) صبر اور نماز سے مدد لو، اللہ (کی نصرت) صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے' (اور نماز کے ذریعہ بندہ اپنے رب سے خاص رابطہ پیدا کرتا اور اسکے حضور میں پہنچ جاتا ہے) اور (اے اہلِ ایمان تم ایسے) جو لوگ اللہ کی راہ میں شہید کردیئے جائیں ان کے بارے میں نہ (تو ایسا خیال کرو اور نہ زبان سے) کہو کہ وہ مُردے ہیں' (وہ مرے نہیں ہیں) بلکہ ایک خاص حیات کے ساتھ وہ زندہ ہیں لیکن تم انکی اس خاص زندگی کا شعور نہیں رکھتے ہو ـــــ اور ہم ضرور تمہیں آزمائشوں کی بھٹی میں ڈالیں گے اور خوف و خطر اور فاقہ کشی اور جان و مال کے نقصانات اور پیداوار کی کمی میں تم کو ہم مبتلا کرینگے (کیونکہ حق پر چلنے والوں اور حق کی دعوت دینے والوں کیلئے ان منزلوں سے گذرنا ضروری ہے) اور اے پیغمبر! فلاح و کامرانی کی بشارت دیجئے ان صابر بندوں کو جن کا حال یہ ہے کہ جب اُن پر کوئی مصیبت آتی ہے تو وہ (دل و زبان سے) کہتے ہیں کہ ہم اللہ کے ہیں اور اللہ ہی کیلئے ہیں اور (یہاں کی یہ چند روزہ زندگی ختم کرکے) ہمیں اسی کی طرف پلٹ کر جانا ہے' یہ وہ بندے ہیں جن پر انکے پروردگار کی خاص عنایتیں اور رحمتیں ہیں اور یہی ہدایت یاب ہیں۔

مصیبتوں اور آزمائشوں کے وقت کیلئے ان آیتوں میں اہلِ ایمان کی تسلی اور رہنمائی کا کتنا کافی سامان ہے ـــــ صبر کی صفت اپنے اندر پیدا کرنا، اور نماز کے ذریعہ اللہ تعالےٰ سے رابطہ قائم کرنا، اور اس حقیقت کا استحضار اور مراقبہ کہ ہم اور ہمارا سب کچھ اللہ ہی کا ہے' اور اللہ ہی کے لئے ہے' اور ہم کو پلٹ کر اسی کے حضور میں جانا ہے' یہ تینوں' طاقت کے وہ خزانے ہیں جن کے اپنے پاس ہوتے ہوئے کوئی صاحبِ ایمان اپنے کو کبھی کمزور نہیں محسوس کرسکتا۔

## بندوں کو ان کے مالک کا بلاوا جنّت اور رحمت کی طرف

سورۂ آلِ عمران میں ارشاد فرمایا گیا ہے :۔





وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝ وَسَارِعُوْٓا اِلٰى مَغْفِرَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ اُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ فِي السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَالْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَھُمْ ذَكَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ ۠ وَمَنْ يَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ ڞ وَلَمْ يُصِرُّوْا عَلٰي مَا فَعَلُوْا وَھُمْ يَعْلَمُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ جَزَاۗؤُھُمْ مَّغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَجَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ وَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ ۝ ـــ (آلِ عمران ـ ع ـ ۱۴)

اور فرماں برداری کرو اللہ کی اور اسکے رسول کی تاکہ تم رحمت کے مستحق ہوجاؤ (اللہ و رسول کے فرماں بردار بندے ہی رحمت کے مستحق ہوتے ہیں) اور تیزی سے بڑھو اپنے پروردگار کی بخشش کی طرف اور اس جنت کی طرف جس کی وسعت تمام آسمان و زمین کی وسعت کے برابر ہے جو اہلِ تقویٰ کیلئے تیار اور آراستہ کی گئی ہے (جن کا طریقہ یہ ہے کہ) وہ (نیکی کی راہوں میں) خرچ کرتے ہیں فراغت و خوشحالی میں بھی اور تکلیف و تنگدستی کی حالت میں بھی اور وہ پی جانے والے ہیں غصہ کو' اور معاف کردینے والے ہیں' لوگوں کے قصور' اور اللہ محبت کرتا ہے ایسے نیکوکاروں سے' اور (وہ بندے بھی مغفرت و جنّت کے مستحق ہیں) جن کا حال یہ ہے کہ جب کوئی بُری اور بے حیائی کی حرکت اُن سے سرزد ہوجاتی ہے' یا کوئی گناہ کرکے وہ اپنے اوپر ظلم کر بیٹھتے ہیں' تو فوراً اللہ ان کو یاد آجاتا ہے' پھر وہ اپنے اس مالک سے اپنے گناہوں کی معافی اور بخشش چاہتے ہیں۔ ـــــ اور اللہ کے سوا کون ہے جو گناہوں کو بخش سکے ـــــ اور وہ دیدہ و دانستہ اپنے ان اعمالِ بد پر اصرار نہیں کرتے' یہ سب بندے وہ ہیں کہ انکی جزا اور ان کا صلہ بخشش ہے اُن کے پروردگار کی طرف سے اور بہشتی باغات ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہیں' وہ ہمیشہ ان میں رہیں گے' اور یہ اچھا بدلہ ہے ان عمل کرنے والوں کیلئے۔

گویا ہمارے مالک اور پروردگار کا اعلان ہے کہ میری رحمت اور جنّت کا دروازہ ان گنہگار بندوں کے لئے بھی کھلا ہوا ہے جنھیں اپنے گناہ پر اصرار نہ ہو، اور وہ گناہ کے بعد توبہ کر کے اور بخشش کے طالب بن کے میری طرف رجوع کریں۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ التَّوْبَۃَ وَنَسْئَلُكَ الْجَنَّۃَ۔

## دینِ حق کے بنیادی احکام اور نصائح

سورۂ انعام میں ارشاد ہے:۔

قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ اَلَّا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ۚ وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَوْلَادَكُمْ مِّنْ اِمْلَاقٍ ۭ نَحْنُ نَرْزُقُكُمْ وَاِيَّاهُمْ ۚ وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ ۚ وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ ۭ ذٰلِكُمْ وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝ وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِىَ اَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۚ وَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ ۚ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۚ وَاِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوْا وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى ۚ وَبِعَهْدِ اللّٰهِ اَوْفُوْا ۭ ذٰلِكُمْ وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۝ (الانعام ـ ع ـ ۱۸)

اے پیغمبر! اُن سے کہیے! آؤ میں تمھیں سناؤں کہ تمھارے پروردگار نے کیا کیا تم پر حرام کیا ہے (اور اس نے کیا کیا خاص پابندیاں تم پر لگائی ہیں ـــــ سب سے پہلا اور سب سے اہم حکم اس کا یہ ہے) کہ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو (ہر قسم کے شرک سے بچو) اور (اس کے بعد دوسرا حکم اس کا یہ ہے کہ) ماں باپ کے ساتھ اچھا سلوک کرو ـــ اور افلاس کی وجہ سے اپنے پیدا ہونے والے بچوں کو ہلاک نہ کر ڈالو، ہم تمھیں بھی رزق دیتے ہیں اور انھیں بھی دیں گے ـــــ اور بے شرمی و بے حیائی کی باتوں کے پاس نہ جاؤ خواہ وہ خفیہ ہوں یا علانیہ ـــــ اور کسی ایسی جان کو قتل نہ کرو جس کا



قتل اللہ نے حرام ٹھہرایا ہے، مگر یہ کہ کسی حق کی بنا پر کسی کو قتل کیا جائے (جیسے مثلاً قصاص میں قاتل کو قتل کیا جاتا ہے) یہ وہ باتیں ہیں جن کا تمھیں اللہ نے حکم دیا ہے، شاید کہ تم سمجھ بوجھ کا رویہ اختیار کرو، اور (اس کا حکم ہے کہ) یتیموں کے مال کے قریب نہ جاؤ (اور ان کے مال کو ہاتھ بھی نہ لگاؤ) اِلّا (یہ کہ انکے فائدے کیلئے اُنکے مال میں کوئی تصرّف کرنا ضروری ہو تو) اچھے طریقے سے کر سکتے ہو (وہ بھی اس وقت تک کہ یتیم اپنے سنِ رشد کو پہنچ جائے ـــــ اور انصاف و دیانت کے ساتھ ناپ تول پوری کیا کرو، ہم آدمی پر اتنی ہی ذمہ داری ڈالتے ہیں جتنی اس کے امکان میں ہو ـــــ اور جب بات کہو تو انصاف کی اور خدا لگتی کہو، اگرچہ فریقِ معاملہ تمھارا کوئی عزیز و قریب ہی ہو ـــــ اور اللہ (کے احکام کی پوری پوری فرمانبرداری کر کے اُس) کے عہد کو پورا کرو ـــــ یہ وہ باتیں ہیں جن کا اللہ نے تمھیں خاص طور سے حکم دیا ہے امید ہے کہ تم نصیحت پکڑو گے۔

## اللہ کی بات ماننے والوں اور نہ ماننے والوں کا انجام

سورۂ رعد کی یہ آیتیں پڑھئے اور فیصلہ کیجئے کہ آپ کو کس راستہ پر چلنا ہے، اور مذکورۂ ذیل دو فریقوں میں سے کس فریق کے ساتھ اپنے کو شامل کرنا ہے:۔

لِلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِرَبِّهِمُ الْحُسْنٰى ۭ وَالَّذِيْنَ لَمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَهٗ لَوْ اَنَّ لَهُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا وَّمِثْلَهٗ مَعَهٗ لَافْتَدَوْا بِهٖ ۭ اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ سُوْۗءُ الْحِسَابِ ۝ وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۭ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝ اَفَمَنْ يَّعْلَمُ اَنَّمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ كَمَنْ هُوَ اَعْمٰى ۭ اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ الَّذِيْنَ يُوْفُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَلَا يَنْقُضُوْنَ الْمِيْثَاقَ ۝ وَالَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَيَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ وَيَخَافُوْنَ سُوْۗءَ الْحِسَابِ ۝

وَالَّذِينَ صَبَرُوا ابْتِغَاءَ وَجْهِ رَبِّهِمْ وَأَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَأَنْفَقُوا مِمَّا
رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً وَّيَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ أُولٰٓئِكَ لَهُمْ عُقْبَى
الدَّارِ ٭ جَنّٰتُ عَدْنٍ يَّدْخُلُوْنَهَا وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَأَزْوَاجِهِمْ
وَذُرِّيّٰتِهِمْ وَالْمَلٰٓئِكَةُ يَدْخُلُوْنَ عَلَيْهِمْ مِّنْ كُلِّ بَابٍ ٭ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ
بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ ٭ وَالَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ
مِيْثَاقِهٖ وَيَقْطَعُوْنَ مَآ أَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ أَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِي الْأَرْضِ
أُولٰٓئِكَ لَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ ٭ ——— (الرعد ع-۲-۳)

جن بندوں نے اپنے پروردگار کی بات مانی اور دعوتِ ایمانی اور پیغام ربانی کو قبول کیا اُن کیلئے بڑی خوش انجامی ہے، اور جنھوں نے قبول نہیں کیا (ان کیلئے بڑا برا انجام ہے، ان کا حال وہاں یہ ہوگا کہ) اگر بالفرض انکے پاس وہ سب کچھ ہو جو ساری دنیا میں ہے، اور اسکے ساتھ اتنا ہی اور بھی ہو تو وہ اپنی خلاصی کے لئے بطور فدیہ کے اس سب کو دے ڈالیں گے، اُن کے واسطے بڑا سخت حساب ہے، اور دوزخ ان کا (آخری اور دائمی) ٹھکانہ ہے، اور وہ بڑی بری قرارگاہ ہے (اے پیغمبر!) جس (خوش نصیب بندہ) کو اس حقیقت کا علم و یقین نصیب ہے کہ جو کچھ تم پر تمھارے پروردگار کی طرف سے نازل کیا گیا ہے وہ حق ہے کیا وہ اُس (بدبخت شخص) کی طرح اور (انجام میں) اس جیسا ہو سکتا ہے جو اس حقیقت سے اندھا ہے (ظاہر ہے کہ ان دونوں کا انجام ایک نہیں ہو سکتا) نصیحت تو بس صحیح عقل و بصیرت رکھنے والے ہی قبول کرتے ہیں، جو بندے اللہ کے عہد کو پورا کرتے ہیں، اور عہد شکنی نہیں کرتے اور جو اُن روابط اور تعلقات کو جوڑتے ہیں جن کے جوڑنے کا اللہ نے حکم دیا ہے، اور اپنے مالک سے ڈرتے ہیں، اور حسابِ انجام کی بُرائی کا اندیشہ رکھتے ہیں، اور جو بندے اپنے مالک کی رضاجوئی میں اپنے نفسوں کو قابو میں رکھتے ہیں، اور نماز اہتمام سے ادا کرتے ہیں، اور ہم نے جو کچھ ان کو





دیا ہے وہ (نیکی کی راہوں میں) اُس میں سے پوشیدہ اور علانیہ خرچ کرتے ہیں، اور (جن کا طریقہ یہ ہے کہ) بُرائی کا جواب بھی وہ نیکی سے دیتے ہیں، بس یہ وہ بندے ہیں جن کے لئے دارِ آخرت کی خوش انجامی ہے (یعنی) سدابہار جنتیں ہیں، جن میں داخل کئے جائیں گے اور انکے (ساتھ انکے) وہ ماں باپ اور وہ بیوی بچے بھی جن میں کچھ صلاح اور نیکی ہوگی، اور ملٰئکہ ہر دروازے سے انکے پاس پہنچیں گے (اور اُن کو اس طرح سلامی دینگے) "سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ" (یعنی سلام آپ لوگوں پر بسبب اسکے کہ آپ لوگ مضبوطی سے جمے رہے (حق اور نیکی کے راستے پر) پس بہت اچھا ہے آپ لوگوں کا اخروی انجام) اور اسکے برعکس جن لوگوں کی سیرت یہ ہے، کہ وہ اللہ کے عہد کو پکا کرنے کے بعد توڑتے ہیں، اور جن روابط و علائق کے جوڑنے کا حکم دیا گیا ہے ان کو توڑتے ہیں، اور اللہ کی زمین میں فساد اور گمراہی پھیلاتے ہیں، اُن کے لئے اللہ کی لعنت ہے، اور دارِ آخرت کا بُرا انجام ہے۔

## سرکش مجرموں کو سخت انتباہ اور قیامت میں ان کا انجام

سورۂ ابراہیم کا یہ پورا آخری رکوع پڑھئے ایک لرزہ خیز انتباہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ احْفَظْنَا ——— ارشاد ہے:-

وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ ٭ إِنَّمَا يُؤَخِّرُهُمْ
لِيَوْمٍ تَشْخَصُ فِيْهِ الْأَبْصَارُ ٭ مُهْطِعِيْنَ مُقْنِعِيْ رُءُوْسِهِمْ لَا يَرْتَدُّ
إِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ ۚ وَأَفْئِدَتُهُمْ هَوَآءٌ ٭ وَأَنْذِرِ النَّاسَ يَوْمَ يَأْتِيْهِمُ الْعَذَابُ
فَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رَبَّنَآ أَخِّرْنَآ إِلٰٓى أَجَلٍ قَرِيْبٍ ۙ نُّجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ
الرُّسُلَ ۗ أَوَلَمْ تَكُوْنُوْٓا أَقْسَمْتُمْ مِّنْ قَبْلُ مَا لَكُمْ مِّنْ زَوَالٍ ٭ وَّسَكَنْتُمْ
فِيْ مَسٰكِنِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا أَنْفُسَهُمْ وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ فَعَلْنَا بِهِمْ وَضَرَبْنَا

لَكُمُ الْأَمْثَالَ ۝ وَقَدْ مَكَرُوا مَكْرَهُمْ وَعِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ ؕ وَإِنْ كَانَ
مَكْرُهُمْ لِتَزُولَ مِنْهُ الْجِبَالُ ۝ فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ ؕ
إِنَّ اللّٰهَ عَزِيزٌ ذُو انْتِقَامٍ ۝ يَوْمَ تُبَدَّلُ الْأَرْضُ غَيْرَ الْأَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ
وَبَرَزُوا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ۝ وَتَرَى الْمُجْرِمِينَ يَوْمَئِذٍ مُقَرَّنِينَ
فِي الْأَصْفَادِ ۝ سَرَابِيلُهُمْ مِنْ قَطِرَانٍ وَتَغْشٰى وُجُوهَهُمُ النَّارُ ۝
لِيَجْزِيَ اللّٰهُ كُلَّ نَفْسٍ مَا كَسَبَتْ ؕ إِنَّ اللّٰهَ سَرِيعُ الْحِسَابِ ۝ هٰذَا بَلٰغٌ
لِلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوا بِهٖ وَلِيَعْلَمُوا أَنَّمَا هُوَ إِلٰهٌ وَاحِدٌ وَلِيَذَّكَّرَ
أُولُو الْأَلْبَابِ ۝ ——————— (ابراهیم رکوع آخر)

اور ہرگز ایسا مت خیال کرو کہ اللہ ظالموں کی بدکرداریوں سے بے خبر ہے (ایسا نہیں ہے اُسے سب خبر ہے، انکے سارے کرتوت اسکی نظر میں ہیں وہاں) اُنکے جزا سزا کے معاملہ کو اُس نے اس "یوم عظیم" کیلئے مؤخر اور ملتوی کیا ہے جس دن (کی ہولناکیوں کو دیکھ کر) ان مجرموں کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی (وہ اونٹ کی طرح) سر آسمان کی طرف اٹھائے (ہانپتے کانپتے) دوڑے چلے جارہے ہوں گے (ان کی دہشت و گھبراہٹ اور بدحواسی کا یہ عالم ہوگا کہ اوپر ہی کی جانب اٹھی رہیں گی ان کی) نگاہیں، خود انکی طرف لوٹ کے نہ آئیں گی (یعنی آنکھیں اپنے کو دیکھنا ہی بھول جائیں گی) اور اُنکے دل بالکل خالی ہونگے (صبر و قرار اور فکر و فہم کی صلاحیت سے) اور اے پیغمبر! لوگوں کو اس دن کی آمد سے خبردار کردو جس دن کہ اللہ کا عذاب بالکل انکے سامنے آجائے گا، تو جنھوں نے (کفر و شرک کرکے) اپنے کو تباہ و برباد کیا ہے وہ کہیں گے، ہمارے مالک و مولا! ہمیں تھوڑی سی مدت کیلئے اور مہلت دیدے (اور اپنی حالت کے درست کرنے کا ذرا موقع دیدے ہم تیرے پیام اور تیری دعوت کو قبول کریں گے (یعنی ایمان لائیں گے) اور رسولوں کی پیروی کریں گے (انھیں جواب ملے گا، آج



جب عذاب تمھارے سامنے آگیا ہے تو یہ باتیں کرتے ہو) کیا تم ہی نہ تھے کہ (قیامت اور آخرت کی جزا سزا کا انکار کرتے ہوئے) تم نے اس سے قبل قسمیں کھا کھا کر کہا تھا کہ تمھیں کبھی کسی طرح کا زوال نہ ہوگا (اور کبھی تم کسی عذاب میں مبتلا نہیں کئے جاؤ گے) حالانکہ تم اگلے زمانہ کے ان لوگوں کی بستیوں ہی میں بسے تھے، جنھوں نے (پہلے شرک و کفر کرکے تمھاری ہی طرح) اپنے نفسوں کو تباہ و برباد کیا تھا، اور تم پر اچھی طرح واضح ہوگیا تھا کہ ہم نے اُنکے ساتھ کیا کیا (اور ان کا کیسا انجام ہوا) اور (اسکے علاوہ) ہم نے تمھارے لئے (اپنے پیغمبروں کے ذریعہ تاریخی) مثالیں بیان کی تھیں (لیکن تم نے ان میں سے کسی بات سے بھی کوئی فائدہ نہیں اٹھایا، اور انکار و بغاوت ہی پر قائم رہے) اور (حق کا راستہ روکنے کیلئے) انھوں نے بڑی بڑی چالیں چلیں اور اُن کی ساری چالیں خدا کے سامنے ہیں، اور یقیناً ان کی چالیں ایسی تھیں کہ اُن سے پہاڑ بھی اپنی جگہ سے ٹل جائیں (لیکن ارادۂ الٰہی کے مقابلہ میں ان کی کوئی چال بھی کامیاب نہیں ہوسکی) پس ایسا خیال نہ کرو کہ اللہ جو وعدہ اپنے رسولوں سے کرچکا ہے (مثلاً یہ کہ سرکش مجرموں کو وہ ضرور سزا دے گا) وہ اس کے خلاف کرنے والا ہوجائے گا، ہرگز ایسا نہیں ہوسکتا، اور باغیوں مجرموں کو سزا دینے سے کوئی اس کو نہیں روک سکتا) یقیناً اللہ زبردست اور سب پر غالب ہے، (مجرموں کو انکے اعمالِ بد کی) سزا دینے والا ہے (یہ سب کچھ اس دن ظہور میں آئے گا) جس دن یہ زمین بدل کر ایک دوسری ہی زمین ہوجائے گی، اور آسمان بھی بدل جائے گا، اور سارے آدمی اللہ واحد قہار کے سامنے پیش ہونگے اور تم دیکھو گے اس دن (خدا کے باغیوں) مجرموں کو زنجیروں میں جکڑے ہوئے، اُنکے کرتے قطران تیل کے ہونگے (جو گندھک کی طرح آگ کو لیتا ہے اور بہت تیزی سے جلتا ہے) اور آگ کی لپٹیں اُنکے چہرے کا نقاب ہونگی، یہ سب اس لئے ہوگا کہ اللہ ہر شخص کو اس کے کئے کے مطابق بدلہ دے، اللہ بڑی جلدی حساب لینے والا ہے،

یہ خداوندی پیغام واعلان ہے سب لوگوں کیلئے، اور مقصد یہ ہے کہ وہ اس کے ذریعہ آگاہ ہوں اور انھیں معلوم ہو کہ (ان کا اور سب کا) معبود برحق بس ایک ہی معبود ہے اور جو لوگ عقل وخرد سے محروم نہیں ہیں، وہ نصیحت پکڑیں۔

## دین کی بنیادی ہدایتیں اور خداوندی احکام

سورۂ بنی اسرائیل میں ارشاد فرمایا گیا ہے :۔

وقضى ربك الا تعبدوا الا اياه وبالوالدين احسانا ط اما يبلغن
عندك الكبر احدهما او كلاهما فلا تقل لهما اف ولا تنهرهما
وقل لهما قولا كريما ٥ واخفض لهما جناح الذل من الرحمة
وقل رب ارحمهما كما ربياني صغيرا ٥ ربكم اعلم بما في نفوسكم ط
ان تكونوا صالحين فانه كان للاوابين غفورا ٥ وآت ذا القربى
حقه والمسكين وابن السبيل ولا تبذر تبذيرا ٥ ان المبذرين كانوا
اخوان الشياطين ط وكان الشيطان لربه كفورا ٥ واما تعرضن عنهم
ابتغاء رحمة من ربك ترجوها فقل لهم قولا ميسورا ٥ ولا تجعل
يدك مغلولة الى عنقك ولا تبسطها كل البسط فتقعد ملوما
محسورا ٥ ان ربك يبسط الرزق لمن يشاء ويقدر ط انه كان بعباده
خبيرا بصيرا ٥ ولا تقتلوا اولادكم خشية املاق ط نحن نرزقهم
واياكم ط ان قتلهم كان خطا كبيرا ٥ ولا تقربوا الزنى انه كان
فاحشة ط وساء سبيلا ٥ ولا تقتلوا النفس التي حرم الله الا
بالحق ط ومن قتل مظلوما فقد جعلنا لوليه سلطانا فلا يسرف
في القتل ط انه كان منصورا ٥ ولا تقربوا مال اليتيم الا بالتي



هي احسن حتى يبلغ اشده ص واوفوا بالعهد ج ان العهد كان
مسئولا ٥ واوفوا الكيل اذا كلتم وزنوا بالقسطاس المستقيم ط
ذلك خير واحسن تاويلا ٥ ولا تقف ما ليس لك به علم ط ان
السمع والبصر والفؤاد كل اولئك كان عنه مسئولا ٥ ولا
تمش في الارض مرحا ج انك لن تخرق الارض ولن تبلغ الجبال
طولا ٥ كل ذلك كان سيئه عند ربك مكروها ٥ ذلك مما اوحى
اليك ربك من الحكمة ط ولا تجعل مع الله الها آخر فتلقى في جهنم
ملوما مدحورا ٥ ـــــــــ (بنی اسرائیل ع ۲-۳)

اور تمھارے مالک کا حکم ہے کہ اسکے سوا کسی کی عبادت اور بندگی نہ کرو، اور (اس توحید خالص کے حکم کے بعد دوسرا حکم اس کا یہ ہے کہ) اپنے ماں باپ کے ساتھ اچھا سلوک کرو، اگر ان میں سے کوئی ایک یا دونوں، تمھارے ہوتے ہوئے بڑھاپے کی عمر کو پہنچ جائیں (اور ان کا بوجھ تمھیں اٹھانا پڑے) تو بھی ان کی شان میں کوئی نامناسب اور ان کو آزردہ کرنے والا کلمہ نہ کہو، بلکہ اُن سے ادب و احترام والی بات ہی کہو، اور دردمندی سے انکے سامنے انکسار کے ساتھ نیچے بنے رہو اور انکے واسطے اللہ تعالےٰ سے دعا بھی کرتے رہو کہ: اے پروردگار! میرے ان ماں باپ پر رحمت فرما (ان کو دنیا اور آخرت میں راحت اور عافیت دے) جیسا کہ انھوں نے مجھے بچپنے کی حالت میں پالا (اور میری راحت و عافیت کی فکر کی) تمھارا رب تمھارے دلوں کی بات کو خوب جانتا ہے پس اگر تم ہوگے لائق اور سعادت مند (اور دل سے ماں باپ کی خدمت اور انکے ادب و احترام کا ارادہ رکھنے والے لیکن اسکے باوجود تم سے انکے ادب اور حسن سلوک کے بارے میں کوئی قصور ہو گیا اور تم نے اسکے بعد توبہ تلافی کی) تو تمھارا وہ پروردگار توبہ کرنے والوں کو بخش دینے والا ہے،

اور (ماں باپ کے علاوہ بھی) اپنے سب قرابت داروں کا حق ادا کرو، اور (قرابت کے دائرہ سے باہر بھی) عام حاجت مندوں اور (مدد کے مستحق) مسافروں کو بھی دیتے رہو، اور (اللہ کے دیئے مال کو) بیجا نہ اڑاؤ، (بیجا اڑانے والے لوگ شیطانوں کے بھائی بند ہیں، اور شیطان اپنے پروردگار کا بڑا ناشکرا ہے (لہٰذا تم ایسے نہ بنو) اور اگر (کبھی ایسی صورت ہو کہ تمھارا ہاتھ خالی ہو اور انکی خدمت سے مجبوری ہو اور اسکی وجہ سے) تمھیں اُن سے روگردانی کرنی پڑے، اور اللہ کے کرم اور اسکی رحمت کی تمھیں امید اور جستجو ہو تو (معذرت کے طور پر) ان سے نرم اور خوشگوار بات کہدو، ایسی بات اس وقت بھی نہ کہو جس سے ان کا دل دُکھے ـــــ اور نہ تو ایسا کرو کہ اپنا ہاتھ (بالکل) اپنی گردن سے باندھ لو (کہ کسی کو کچھ دینے کیلئے ہاتھ بڑھ ہی نہ سکے یہ بخیلوں کنجوسوں کا طریقہ ہے) اور نہ ایسا کرو کہ (فضول اڑانے والے ناعاقبت اندیشوں کی طرح) اپنا ہاتھ بالکل کھول ہی دو، اور پھر اس کا نتیجہ یہ ہو کہ تم بیٹھ جاؤ بالکل درماندہ ہو کر جس کو ہر طرف سے ملامت کی جائے (بہر حال افراط تفریط سے بچو اور اعتدال و میانہ روی کو اپنا اصول و دستور بناؤ) تمھارا پروردگار جس کے لئے چاہتا ہے روزی میں وسعت دیتا ہے، اور جس کیلئے چاہتا ہے تنگی کرتا ہے، وہ اپنے سب بندوں کی پوری خبر رکھنے والا اور سب کو پوری طرح دیکھنے والا ہے (رزق کی کنجیاں تمھارے یا کسی دوسری مخلوق کے ہاتھ میں نہیں ہیں، بلکہ اسکے ہاتھ میں ہیں، وہی سب کی روزی کا کفیل ہے) اور تم پیدا ہونے والے اپنے بچوں کو افلاس و ناداری کے خطرہ سے ہلاک نہ کر ڈالو، ہم ان کو بھی روزی دیں گے اور تم کو بھی (اگر تم سمجھتے ہو کہ روزی کا مسئلہ تمھارے ہاتھ میں ہے تو تمھارا یہ خیال نہایت جاہلانہ اور بالکل کافرانہ ہے، بہر حال افلاس اور تنگی کے خطرہ سے) اپنے بچوں کو ہلاک کر ڈالنا بہت ہی بڑا گناہ ہے ـــــ اور دیکھو زنا کے قریب بھی نہ جاؤ، وہ بڑی بے حیائی کی اور گندی بات



ہے، اور بُری راہ ہے اور مت قتل کرو کسی ایسی جان کو (جس کا مارنا) اللہ نے حرام کیا ہے، مگر حق کی بنا پر (مثلاً قصاص میں یا کسی اور ایسے سنگین جرم کی پاداش میں جس کی سزا اللہ تعالےٰ کی طرف سے قتل ہی مقرر ہے) اور جو کوئی ناحق مار ڈالا جائے تو ہم نے اسکے وارث کو (قصاص میں قاتل کی جان لینے کا) حق دیا ہے، پس اس کو قتل کے بارے میں حد شرعی سے تجاوز نہیں کرنا چاہیئے، بیشک وہ ہمدردی اور مدد کا مستحق ہے (لیکن اس کو اسکی اجازت ہرگز نہیں ہے کہ وہ جوش انتقام میں قصاص کی مقرر حد سے آگے بڑھے) ـــــ اور یتیموں کے مال کے پاس بھی نہ جاؤ (اور ان کے مال کو ہاتھ بھی نہ لگاؤ) اِلّا یہ کہ (انکے فائدے کیلئے انکے مال میں کوئی تصرف کرنا ضروری ہو جائے تو) اچھے طریقہ سے (کر سکتے ہو، اور وہ بھی صرف) اس وقت تک کہ یتیم اپنے سن رشد کو پہنچ جائے ـــــ اور اپنے عہد پورے کرو، عہد کی ضرور باز پرس ہو گی ـــــ اور جب کسی کو تم کوئی چیز ناپ کر دو، تو پورا ناپو، اور (جب کوئی چیز تول کر کسی کو دینی ہو تو) ٹھیک ترازو سے تولو (لین دین میں دھوکے دھڑی کی کوئی بات نہ ہو) یہی تمھارے لئے بہتر ہے، اور اس کا انجام زیادہ اچھا ہے ـــــ اور جس بات کا تمھیں تحقیقی علم نہ ہو اس پر نہ چلو (یعنی توہمات اور بے تحقیق باتوں کی پیروی نہ کرو اور انکو بنیاد کار نہ بناؤ، اللہ تعالیٰ نے علم و تحقیق کے جو ذریعے سب انسانوں کو دیئے ہیں یعنی) کان اور آنکھیں اور دل یقیناً (قیامت کے دن) ان سب کی بابت پوچھا جائے گا (کہ تم نے حق شناسی کی راہ میں ان سے کتنا کام لیا) اور زمین پر (متکبروں کی طرح) اتراتے اور اکڑتے نہ چلو (اپنی حقیقت کو نہ بھولو) نہ تو تم اپنے زور قدم سے) زمین کو چیر پھاڑ سکتے ہو، اور نہ لمبائی میں پہاڑوں کو پہنچ سکتے ہو، یہ سارے بُرے کام تمھارے مالک کو ناپسند ہیں ـــــ اے پیغمبر! یہ باتیں اس ذخیرہ حکمت میں سے ہیں جو تمھارے رب نے تمھاری طرف وحی کیا ہے ـــــ اور (اے انسانو! آخر میں پھر مکرر تاکید کی جاتی

ہے کہ) اللہ کے ساتھ کوئی دوسرا معبود نہ بناؤ (شرک وہ گناہ عظیم ہے کہ اگر اس سے تم آلودہ ہوئے) تو بس جہنم میں جھونک دیئے جاؤ گے اور پھر تم پر (ہر طرف سے) لعنت و ملامت اور دھتکار ہوگی۔

سبحان اللہ! قرآن مجید کا یہ "خطبہ" احکام و ہدایات کو کس قدر جامع ہے اور پھر طرزِ بیان کتنا سادہ، اور اسی کے ساتھ کس قدر مؤثر ہے ـــــ بلاشبہ اگر ذوقِ سلیم نصیب ہو تو اسکی ہر آیت پڑھ کر دل گواہی دے گا کہ بے شک یہ مالک الملک اور احکم الحاکمین ہی کا ہدایت نامہ ہے۔

## اُمّتِ مسلمہ کے خاص فرائض اور اُس کا نصب العین

سورۃ الحج کے آخر میں ارشاد فرمایا گیا ہے:۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا ارْكَعُوا وَاسْجُدُوا وَاعْبُدُوا رَبَّكُمْ وَافْعَلُوا الْخَيْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ○ وَجَاهِدُوا فِي اللَّهِ حَقَّ جِهَادِهِ ۚ هُوَ اجْتَبَاكُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّينِ مِنْ حَرَجٍ ۚ مِلَّةَ أَبِيكُمْ إِبْرَاهِيمَ ۚ هُوَ سَمَّاكُمُ الْمُسْلِمِينَ ○ مِنْ قَبْلُ وَفِي هَٰذَا لِيَكُونَ الرَّسُولُ شَهِيدًا عَلَيْكُمْ وَتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ ۚ فَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَآتُوا الزَّكَاةَ وَاعْتَصِمُوا بِاللَّهِ ۚ هُوَ مَوْلَاكُمْ ۖ فَنِعْمَ الْمَوْلَىٰ وَنِعْمَ النَّصِيرُ ○ ـــــ (الحج-ع-۱۰)

اے وہ لوگو! جنھوں نے دعوت ایمانی کو قبول کر لیا (اب تمھارے فرائض اور تمھارے کرنے کے خاص کام یہ ہیں کہ اپنے پروردگار کیلئے) رکوع و سجود کرو، اور (ہر طرح سے) اپنے رب کی عبادت و بندگی کرو، اور (اسکی مخلوق کے ساتھ) بھلائی کرو، تاکہ تم فلاح یاب اور بامراد ہو جاؤ! ـــ اور اللہ کی راہ میں خوب کوشش کرو، اور جان لڑاؤ جیسا کہ اسکی راہ میں کوشش اور جانبازی کا حق ہے، اُس نے (اپنی خاص بندگی اور اپنی راہ کی جدوجہد کیلئے) تمھارا انتخاب کیا ہے، اور دین میں تمھارے لئے اس نے



کوئی تنگی نہیں رکھی ہے (بلکہ بڑی وسعت اور کشادگی والا یہ دین ہے جو محمد رسول اللہ کے ذریعہ تم کو عطا کیا گیا ہے) وہی طریقہ تمھارے باپ ابراہیمؑ کا، اس نے تمھارا نام رکھا "مسلمین" پہلے بھی، اور اس (آخری کتاب قرآن) میں بھی، تاکہ رسول بتلانے والا ہو تم کو، اور تم بتانے والے ہو (دنیا کے) اور سب لوگوں کو، پس اے اہلِ ایمان! (ان ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے کیلئے) تم نماز قائم کرو اور زکوٰۃ ادا کرو، اور اللہ تعالےٰ کی رسّی کو مضبوطی سے تھام لو (اور اسکی کارسازی اور مددگاری پر بھروسہ کر کے جدوجہد کے میدان میں کود پڑو) وہ تمھارا والی اور کارساز ہے اور کیسا اچھا مددگار ہے۔

سبحان اللہ! چھوٹی چھوٹی ان دو تین آیتوں میں امتِ مسلمہ کے نصب العین، اس کے مقصدِ وجود، اس کے منصب، اور اس کے فرائض کو کیسی جامعیت کے ساتھ بیان فرمایا گیا ہے کہ صرف یہ آیتیں بھی امت کی اصولی رہنمائی کے لئے بالکل کافی ہیں۔

اللہ تعالےٰ ہم مسلمانوں کو توفیق دے کہ قرآن مجید کے اس طرح کے ارشادات کی روشنی میں اپنے مقصد و نصب العین اور اپنے منصبی فرائض کو سمجھیں، اور اپنی زندگی کو ان ہدایات کے مطابق بنا کے اللہ تعالےٰ کی رضا و رحمت کے مستحق ہوں یہی ہے انسانوں کی حقیقی معراج۔

## اپنے گناہگار بندوں کو اللہ کا بلاوا، اور نہ ماننے والوں کا انجام

سورۃ زمر میں ارشاد فرمایا گیا ہے:۔

قُلْ يَا عِبَادِيَ الَّذِينَ أَسْرَفُوا عَلَىٰ أَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوا مِنْ رَحْمَةِ اللَّهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ يَغْفِرُ الذُّنُوبَ جَمِيعًا ۚ إِنَّهُ هُوَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ ○ وَأَنِيبُوا إِلَىٰ رَبِّكُمْ وَأَسْلِمُوا لَهُ مِنْ قَبْلِ أَنْ يَأْتِيَكُمُ الْعَذَابُ ثُمَّ لَا تُنْصَرُونَ ○ وَاتَّبِعُوا أَحْسَنَ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكُمْ مِنْ رَبِّكُمْ مِنْ قَبْلِ أَنْ يَأْتِيَكُمُ الْعَذَابُ بَغْتَةً وَأَنْتُمْ لَا تَشْعُرُونَ ○ أَنْ تَقُولَ نَفْسٌ يَا حَسْرَتَا عَلَىٰ مَا فَرَّطْتُ

فِيْ جَنْۢبِ اللّٰهِ وَاِنْ كُنْتُ لَمِنَ السّٰخِرِيْنَ ۝ اَوْ تَقُوْلَ لَوْ اَنَّ اللّٰهَ هَدٰىنِيْ
لَكُنْتُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ۝ اَوْ تَقُوْلَ حِيْنَ تَرَى الْعَذَابَ لَوْ اَنَّ لِيْ كَرَّةً
فَاَكُوْنَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ بَلٰى قَدْ جَآءَتْكَ اٰيٰتِيْ فَكَذَّبْتَ بِهَا وَاسْتَكْبَرْتَ
وَكُنْتَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ۝ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ تَرَى الَّذِيْنَ كَذَبُوْا عَلَى اللّٰهِ وُجُوْهُهُمْ
مُّسْوَدَّةٌ ؕ اَلَيْسَ فِيْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْمُتَكَبِّرِيْنَ ۝ وَيُنَجِّي اللّٰهُ الَّذِيْنَ
اتَّقَوْا بِمَفَازَتِهِمْ ۫ لَا يَمَسُّهُمُ السُّوْٓءُ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ اَللّٰهُ خَالِقُ
كُلِّ شَيْءٍ ۫ وَّهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ۝ لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَالَّذِيْنَ
كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝ قُلْ اَفَغَيْرَ اللّٰهِ تَاْمُرُوْٓنِّيْٓ
اَعْبُدُ اَيُّهَا الْجٰهِلُوْنَ ۝ وَلَقَدْ اُوْحِيَ اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ
لَئِنْ اَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝ بَلِ اللّٰهَ
فَاعْبُدْ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ۝ وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ ۖ وَالْاَرْضُ
جَمِيْعًا قَبْضَتُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِيّٰتٌۢ بِيَمِيْنِهٖ ؕ سُبْحٰنَهٗ
وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ
وَمَنْ فِي الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ؕ ثُمَّ نُفِخَ فِيْهِ اُخْرٰى فَاِذَا هُمْ
قِيَامٌ يَّنْظُرُوْنَ ۝ وَاَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا وَوُضِعَ الْكِتٰبُ وَجِايْٓءَ
بِالنَّبِيّٖنَ وَالشُّهَدَآءِ وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ۝
وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ وَهُوَ اَعْلَمُ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ۝ (زمر-ع-۶-۷)

اے پیغمبر! (آپ میری طرف سے میرے بندوں سے) کہئے کہ اے میرے وہ بندو جنھوں نے
(کفر و شرک کرکے) اپنے نفسوں پر ظلم کیا ہے، خدا کی رحمت سے تم (بھی) ناامید مت
ہو (اور یہ خیال مت کرو کہ تمھاری بخشش نہیں ہوسکتی اگر تم شرک و کفر اور بغاوت کی
زندگی سے نکل آؤ اور توبہ کرلو، تو بخشش کا دروازہ تمھارے لئے بھی کھلا ہوا ہے)





اللہ تعالیٰ سارے گناہ بخش دیتا ہے، وہ بڑا بخشنے والا اور بہت مہربان ہے (پس اگر اللہ
کی بخشش چاہتے ہو تو توبہ کرلو) اور رجوع ہو جاؤ اپنے رب کی طرف، اور اس کی
فرمانبرداری اختیار کرلو، قبل اسکے کہ (کفر و شرک کی پاداش میں) تم پر عذاب
آجائے، اور پھر کسی طرف سے تم کو کوئی مدد نہ مل سکے ——— اور (بغاوت و معصیت کی
زندگی چھوڑ کے) پیروی اختیار کرلو، اس بہترین شریعت کی جو تمھاری طرف تمھارے
پروردگار کی طرف سے اتاری گئی ہے قبل اسکے کہ اچانک تم پر خدا کا عذاب آپڑے
اور تمھیں اس کا خیال بھی نہ ہو ——— اور دیکھو ایسا نہ ہو کہ (کل قیامت میں
تم میں سے) کوئی شخص (حسرت سے) کہے کہ ہائے افسوس! میری اس کوتاہی پر جو
میں نے اللہ کی جناب میں کی، اور میں تو ہنسی مذاق ہی کرتا رہا ——— یا کوئی یوں کہے
کہ اگر اللہ تعالیٰ مجھے ہدایت دیتا تو میں بھی متقیوں میں سے ہوتا، یا کوئی شخص (اس دن)
عذاب الٰہی دیکھ کر کہنے لگے، کاش! دنیا میں پھر مجھے ایک دفعہ جانا مل جاتا تو میں بڑے
نیک بندوں میں سے ہو جاتا ——— (اللہ تعالیٰ کی طرف سے کہا جائے گا) ہاں بیشک
میری آیتیں تیرے پاس پہنچی تھیں تو تو نے انکی تکذیب کی، اور استکبار و غرور کا
رویہ اختیار کیا، اور تو کافروں ہی میں رہا ——— اور تم دیکھو گے قیامت کے دن ان
لوگوں کے چہرے بالکل سیاہ (ہونگے) جنھوں نے جھوٹ بولا اللہ پر (مثلاً جنھوں نے
اپنے مشرکانہ عقائد و اعمال یا دوسرے جاہلانہ رسوم و خرافات کے بارہ میں کہا کہ
ہمیں اللہ نے ہی ایسا کرنے کا حکم دیا ہے، تو ایسے سب مفتریوں کے چہرے قیامت کے
دن بالکل کالے ہونگے اور ان پر لعنت برستی ہوگی) کیا ان متکبرین کا ٹھکانا جہنم نہیں ہے
——— اور جن بندوں نے (کفر و معصیت کی زندگی چھوڑ کے) تقویٰ کو اپنا شعار بنایا،
اللہ تعالیٰ ان کو پوری کامیابی کے ساتھ (جہنم سے) نجات دے گا، ان کو (ذرا بھی)
تکلیف نہیں پہنچے گی، اور نہ وہ رنج و غم میں مبتلا ہونگے ——— اللہ ہر چیز کا خالق ہے،

اور ہر چیز اسی کے سپرد ہے، زمین و آسمان کی کنجیاں اسی کے اختیار میں ہیں اور جو لوگ اللہ کی باتوں کو نہیں مانتے وہ بڑے خسارے میں رہیں گے ـــــــ اے پیغمبر! آپ (ان مشرکوں سے) کہئے، اے جاہلو حقیقت ناشناسو! کیا تم مجھ سے فرمائش کرتے ہو کہ میں اللہ کے سوا کسی اور کی بھی عبادت کروں، اور واقعہ یہ ہے کہ آپ کی طرف بھی اور آپ سے پہلے جو پیغمبر بھیجے گئے ان سب کی طرف بھی وحی کے ذریعہ یہ پیغام ہدایت بھیجا جاچکا ہے کہ اے انسان! اگر تو نے شرک کیا تو تیرا سب کیا کرایا غارت ہوجائے گا، اور تو بڑے خسارہ والوں میں سے ہوجائے گا (پس ہرگز شرک کے پاس نہ جاؤ) بلکہ صرف اللہ ہی کی عبادت کرو، اور اس کے شکرگزار بندوں میں سے ہوجاؤ ـــــــ اور (افسوس!) انھوں نے خدا کی ویسی عظمت نہ کی جیسی عظمت اسکی کرنی چاہئے تھی حالانکہ (اسکی وہ شان ہے کہ) ساری زمین (مشرق سے مغرب تک) قیامت کے دن اسکی مٹھی میں ہوگی، اور تمام آسمان لپیٹے لپٹائے اسکے خاص دستِ قدرت میں ہونگے، وہ پاک ہے، اور برتر ہے انکے شرک سے اور جب قیامت کا صور پھونکا جائے گا تو زمین و آسمان کی ساری مخلوق کے ہوش اڑ جائیں گے (ہاں) مگر جس کو اللہ تعالےٰ چاہے گا (ہوش میں رکھنا، تو وہ ہوش کی حالت میں رہے گا) پھر (جب) دوسری دفعہ (مُردوں کے جِلانے کیلئے) صور پھونکا جائے گا تو دفعۃً سب کے سب (جی کے) اُٹھ کھڑے ہونگے (اور آنکھ پھاڑ پھاڑ کے حیرت سے ہر طرف) دیکھتے ہونگے اور زمین اپنے رب کے نور سے جگمگا جائے گی، اور (سب کا) نامۂ اعمال (سامنے) رکھ دیا جائے گا، اور پیغمبر اور گواہ (دربار الٰہی میں) حاضر کئے جائیں گے اور سب کے مابین ٹھیک ٹھیک فیصلہ کیا جاوے گا، اور ان پر ظلم بالکل نہ ہوگا ـــــــ اور جس نے جو کچھ کیا ہوگا اسکو اس کا بھرپور بدلہ دیا جائے گا، اور وہ احکم الحاکمین بندوں کے سارے اعمال و افعال کو خوب جانتا ہے۔



## اللہ کی بات ماننے والوں اور اسکی راہ پر چلنے والوں کو بشارت

سورۂ حٰم سجدہ میں ارشاد فرمایا گیا ہے :۔

اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَیْھِمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَبْشِرُوْا بِالْجَنَّۃِ الَّتِیْ کُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ۝ نَحْنُ اَوْلِیٰٓؤُکُمْ فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَفِی الْاٰخِرَۃِ ج وَلَکُمْ فِیْھَا مَا تَشْتَھِیْٓ اَنْفُسُکُمْ وَلَکُمْ فِیْھَا مَا تَدَّعُوْنَ ۝ نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِیْمٍ ۝ وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَی اللّٰہِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ اِنَّنِیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ۝ وَلَا تَسْتَوِی الْحَسَنَۃُ وَلَا السَّیِّئَۃُ ط اِدْفَعْ بِالَّتِیْ ھِیَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِیْ بَیْنَکَ وَبَیْنَہٗ عَدَاوَۃٌ کَاَنَّہٗ وَلِیٌّ حَمِیْمٌ ۝ وَمَا یُلَقّٰھَآ اِلَّا الَّذِیْنَ صَبَرُوْا ج وَمَا یُلَقّٰھَآ اِلَّا ذُوْ حَظٍّ عَظِیْمٍ ۝ وَاِمَّا یَنْزَغَنَّکَ مِنَ الشَّیْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰہِ ط اِنَّہٗ ھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝

(حٰم سجدہ ع ۴-۵)

جن بندوں نے (دل سے) اقرار کرلیا کہ ہمارا رب بس اللہ ہے (اور ہم اسی کی بندگی والی زندگی گزاریں گے) پھر وہ اس پر پوری طرح قائم رہے، نازل ہونگے اُن پر فرشتے (یہ پیام لے کر) کہ نہ کوئی اندیشہ کرو، اور نہ رنج کرو، (بلکہ مطمئن) اور خوش رہو اس جنت کے ملنے پر جس کا تم سے (پیغمبروں کی معرفت) وعدہ کیا جاتا تھا ہم تمھارے رفیق اور سرپرست ہیں دنیوی زندگی میں اور آخرت میں، اور اس آخرت میں تمھارے لئے وہ سب کچھ ہے جس کو تمھارے جی چاہیں گے، اور وہاں تمھارے واسطے وہ سب کچھ مہیا ہے جو تم مانگو گے، خداوند غفور رحیم کی طرف سے یہ تمھاری مہمانی ہوگی ـــــــ اور اُس بندہ سے بہتر کس کی بات ہوسکتی ہے جو (اللہ کے بندوں کو) اللہ کی طرف بُلاوے، اور خود بھی نیکوکار اور خوش کردار ہو، اور اعلان کرتا ہو کہ میں اللہ کے فرمانبردار بندوں میں شامل ہوں ـــــــ اور نیکی اور بدی برابر نہیں ہوسکتی (بلکہ ہر ایک کا اثر اور انجام جدا ہے، اس لئے آپ کو

اور آپ کے تبعین کو ہدایت اور نصیحت کی جاتی ہے کہ دشمنوں کی دشمنی اور شرارت کا) آپ جواب دیجئے اپنے اچھے برتاؤ سے پس (اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ) تمھارے اور جس شخص کے درمیان دشمنی ہوگی (تمھارے اچھے برتاؤ سے متاثر ہوکر) وہ ایسا ہو جائے گا گویا کہ تمھارا دلی دوست ہے اور یہ بات ان ہی بندوں کو نصیب ہو سکتی ہے جن میں صبر کی صفت ہے اور اسکی توفیق بس ان ہی کو مل سکتی ہے جو بڑے نصیب والے ہیں اور اگر (ایسے وقت میں) شیطان کی طرف سے تمھیں کوئی وسوسہ آنے لگے (مثلاً دل میں اشتعال اور انتقام کا جذبہ پیدا ہونے لگے) تو اللہ کی پناہ مانگو، وہ خوب سننے والا اور سب کچھ جاننے والا ہے (اسکی طرف سے تمھاری مدد اور دستگیری ہوگی، اور شیطان کے وار سے تم محفوظ رہو گے۔)

## اپنے کو جہنّم کی آگ سے بچاؤ، اور سچّی توبہ کرکے آخرت کی سرخروئی اور جنّت حاصل کرو

سورۂ تحریم میں ارشاد فرمایا ہے:-

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قُوا أَنفُسَكُمْ وَأَهْلِيكُمْ نَارًا وَقُودُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ عَلَيْهَا مَلَائِكَةٌ غِلَاظٌ شِدَادٌ لَّا يَعْصُونَ اللَّهَ مَا أَمَرَهُمْ وَيَفْعَلُونَ مَا يُؤْمَرُونَ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ كَفَرُوا لَا تَعْتَذِرُوا الْيَوْمَ ۖ إِنَّمَا تُجْزَوْنَ مَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا تُوبُوا إِلَى اللَّهِ تَوْبَةً نَّصُوحًا عَسَىٰ رَبُّكُمْ أَن يُكَفِّرَ عَنكُمْ سَيِّئَاتِكُمْ وَيُدْخِلَكُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ يَوْمَ لَا يُخْزِي اللَّهُ النَّبِيَّ وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ ۖ نُورُهُمْ يَسْعَىٰ بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَبِأَيْمَانِهِمْ يَقُولُونَ رَبَّنَا أَتْمِمْ لَنَا نُورَنَا وَاغْفِرْ لَنَا ۖ إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝
(سورۃ التحریم ۶-۸)

اے ایمان والو! خود اپنے کو اور اپنے اہل و عیال کو دوزخ کی آگ سے بچاؤ جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہیں، اُس پر (خدا کی طرف سے وہ) فرشتے متعین ہیں، جو بڑے سخت مزاج اور طاقتور ہیں، جو حکم اللہ تعالےٰ ان کو دیتا ہے وہ اسکی بالکل نافرمانی نہیں کرتے،



اور وہی کرتے ہیں جو ان کو حکم ملتا ہے ــــــ (قیامت کے اس دن میں کافروں منکروں سے کہا جائے گا کہ) اے کافرو منکرو! آج تم کوئی عذر معذرت پیش نہ کرو، آج تم کو تمھارے اعمال ہی کا بدلہ دیا جائے گا (لہذا جس کو اس انجام و عذاب سے بچنا ہو اس کو چاہئے کہ اس دنیا ہی میں کفر سے باز آجائے اور ایمان والی زندگی اختیار کرے) ــــــ اے اہلِ ایمان! تم اللہ کے آگے توبہ کرو، پوری مخلصانہ توبہ! امید رکھو کہ (سچی پرخلوص توبہ کے بعد) تمھارا پروردگار (تم پر خاص لطف و کرم فرمائے گا) تمھارے گناہ مٹا دیگا (یعنی معاف فرمادے گا) اور تم کو ان جنتوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں جاری ہیں (اور یہ اس دن ہوگا) جس دن کہ اللہ تعالےٰ اپنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو اور ان کے ساتھ والے اہلِ ایمان کو (پوری پوری سرخروئی عطا کرے گا اور بالکل) رسوا نہ کرے گا (وہاں ان کی شان یہ ہوگی کہ) ان کا نور ان کے آگے اور ان کے داہنے دوڑتا ہوگا، اور ان کی زبانوں پر یہ (الہامی) دعا ہوگی:-

رَبَّنَا أَتْمِمْ لَنَا نُورَنَا وَاغْفِرْ لَنَا ۖ إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝

---

اس آخری عنوان "قرآنی خطبات و مواعظ" کے تحت ہم نے دس مقامات کی جو آیات درج کی ہیں، ان کی حیثیت بس "مشتے نمونہ از خروارے" کی ہے، ورنہ حقیقت یہ ہے کہ قرآن پاک میں پچاسوں مقامات ایسے ہیں جن میں اُن انسانوں کے لئے جن کے دل پتھر کے نہیں ہیں، موعظت و نصیحت کا پورا پورا سامان ہے، خاص کر قرآن مجید کا آخری چوتھائی حصّہ (یعنی سورۂ سبا سے لے کر آخر تک) تو مواعظ و خطبات ہی سے بھرا ہوا ہے، اور اس میں ذرا بھی شبہ نہیں ہے کہ اگر آدمی کی فطرت سلیم ہو اور اس کو عربی زبان کا کچھ بھی ذوق ہو تو قرآن پاک کے خاص کر اس آخری تذکیری حصّہ کے ہر ورق اور ہر صفحے کی تلاوت کے وقت اس کو اس تاثیر اور اس کیفیت کا تجربہ ہوگا جس کو قرآن مجید نے خود ہی ان الفاظ میں بیان فرمایا ہے:-

تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُوْدُ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ ۚ ثُمَّ تَلِيْنُ جُلُوْدُهُمْ وَقُلُوْبُهُمْ اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ ط

جن بندوں میں کچھ خوف خدا ہے' اس قرآن مجید (کے پڑھنے یا سننے) سے ان کے جسموں کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں' پھر ان کے جسم اور ان کے قلوب (یعنی سارا ظاہر و باطن) نرم پڑ کر اللہ کی نصیحت اور اس کے پیغام کا تابع ہو جاتا ہے۔

جی چاہتا تھا کہ اس آخری عنوان کے تحت قرآن مجید کا کافی حصہ نقل کیا جائے، لیکن اب کتاب کی ضخامت بہت کافی بڑھ چکی ہے' اور یقین ہے کہ ایسے ایسے دس بیس مقامات اور نقل کرنے کے بعد بھی یہ خواہش باقی ہی رہے گی ——— اس لئے بس اسی پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

---

آخری گذارش یہ ہے کہ ناظرین کرام اس پوری کتاب کو قرآن مجید کی دعوت و تعلیم اور موعظمت و نصیحت کا بس ایک "نمونہ" اور "مختصر تعارف" ہی سمجھیں' میں خدا کو گواہ بنا کے بقسم عرض کرتا ہوں (وکفیٰ بہ شہیداً) کہ میرا صرف عقیدتمندانہ نہیں بلکہ بالکل حقیقت پسندانہ احساس و اعتراف یہ ہے کہ ڈھائی سو صفحات کی اس کتاب میں قرآن مجید کی دعوت و تعلیم کے بارے میں جو کچھ میں نے لکھا ہے' اس کو اصل قرآن پاک سے قطرہ اور دریا کی بھی نسبت نہیں ہے ——— پس چاہئے کہ اس قسم کوششوں کے ذریعہ قرآن پاک کی دعوت و تعلیم سے مناسبت پیدا کر کے آدمی اصل قرآن ہی سے وابستگی پیدا کرے' بلاشبہ قرآن پاک سے وابستگی اللہ تعالےٰ سے وابستگی ہے' اللہ تعالےٰ اس کے لئے ہم سب کے سینے کھول دے!

والحمدُ للهِ اوّلاً وّ اٰخراً

